رمن لال کہتے ہی جل گئے۔ "لیکن تمہیں اِس بات کا بھی ہوش رہنا چاہیئے پیٹ کی روٹیاں کہاں سے ملتی ہیں اور۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور طوطے کس بنیاد پر لے جاتے ہیں؟"

اوما نے آنکھیں نیچی کرلیں۔ پنجرہ اٹھاتی ہوئی بولی: "اچھا ہوا بھگوان نے تمہارے سے بے رحم آدمی کو کوئی بچہ نہیں دیا۔ اگر اُس کے ہاتھ سے تمہارا دلی کاغذ پھٹ جاتا تو شاید تم اُسے جان سے مار ڈالتے۔" اوما کی پلکوں میں ٹپ ٹپ دو آنسو گر پڑے اور وہ پنجرے کو لے کر پاؤں کو زمین پر دھمک سے رکھتی ہوئی چلی گئی۔

(۴)

اوما کی آخری بات رمن بابو کے دل میں درد سا پیدا کرگئی۔ آفس میں کام کرتے وقت بھی ٹیلیفون کی گھنٹی کی طرح رہ رہ کر اُن کے کانوں میں یہی گونجتا رہا: "اچھا ہوا بھگوان نے تمہارے سے بے رحم آدمی کو کوئی بچہ نہیں دیا۔" اوما کا کہنا ایک حد تک ٹھیک بھی تھا۔ لوگ باگ گھر گھر میں طوطے پالتے ہیں، جن کو سننے کے لئے کبھی کبھی راہ گیر تک ٹھٹک ٹھٹک کر کھڑے ہو جاتے ہیں۔ اُن کے گھروں میں کیا روز ایسی ہی کچ کچ رہتی ہے۔ اگر نہیں تو ذرا سی بات کے لئے اتنا وائے ویلا اور شور کیوں ہوگیا۔ رمن بابو اپنی کمزوری سمجھتے تھے، وہ بہت جلد بھڑک جاتے تھے۔ ذرا سے جھٹکے سے اِن کا توازن درہم برہم ہو جاتا تھا، جب تک وہ ایک طرف سے فارغ نہیں ہو جاتے تھے دوسرے کام میں اُن کی طبیعت ہی نہیں لگتی تھی۔ ڈرافٹ کرتے کرتے اگر انھیں کسی لفظ کے املا کی صحت میں کچھ شبہ ہو جاتا تھا تو وہ قلم چھوڑ کر کاغذ سرکا کر ڈکشنری لے بیٹھتے تھے۔ کھانا کھاتے کھاتے اُن کا خیال اگر آفس کے کسی ضروری کاغذ پر چلا جاتا تو فوراً تھالی پر سے اُٹھ جاتے سوچتے کہیں کاغذ کو آفس میں ہی تو نہیں بھول آئے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ اُن کا محض واہمہ ہوتا تھا۔

طوطے کے خلاف بھی اُن میں ایک قسم کا جذبہ سا پیدا ہو گیا تھا۔ اب انھوں نے ارادہ کرلیا کہ وہ اِس جذبے کو دل سے نکال پھینکیں گے اور طوطے کو پیار کیا کریں گے۔ ایک پڑھے لکھے آدمی کو ادراک سے کام لینا چاہیئے ضد سے نہیں اور پھر اوما کی خوشنودی اور ناز برداری کے لئے بھی تو اُن کے دل میں گنجائش ہونی چاہیئے۔ کیا گھر میں اوما کی کوئی جگہ ہی نہیں ہے۔

آفس سے جب وہ گھر پلٹے تو اوما گھر پر نہیں تھی۔ وہ پڑوس میں کسی کے یہاں گیتوں میں شامل ہونے چلی گئی تھی۔ رمن بابو نے پہلے ہاتھ منہ دھویا اور پھر بڑے اطمینان کے ساتھ کھانا کھایا۔ اِس کے بعد انھوں نے طوطے کی طرف رجوع کیا۔ دیکھا کٹوریاں خالی پڑی ہیں۔ نہ اُن میں پانی ہے نہ چوگا۔ گیتوں کے شوق میں اوما نے اِس طرف کچھ دھیان ہی نہیں دیا تھا، انھوں نے اپنی جیب میں سے ایک انار نکالا، جو کہ اِسی مطلب کے لئے خریدا گیا تھا، اِس کو چھیل کر اِس کا ایک ایک دانہ طوطے کی چونچ میں دینے لگے، طوطا ٹیڑھی چونچ کرکے دانوں کو کترتا ہوا کبھی کبھی دھیمی آواز میں چہک پڑتا تھا، اور کبھی دونوں پیروں سے پنجرے کی سیخوں کو پکڑ کر جھولتے جھولتے اپنی گردن باہر نکال دیتا۔ کیسا پیارا جانور ہے اِس سے خواہ مخواہ دشمنی باندھ کر انھیں بھلا کیا مل گیا۔ محبت کے جذبات سے بے قابو ہو کر انھوں نے اپنا ہاتھ پنجرے کے اندر ڈال دیا، لیکن اُن کی انگلی ابھی تھوڑی ہی دور گئی تھی کہ طوطے نے اپنی چونچ سے اُسے مضبوطی سے داب لیا۔ رمن بابو نے فوراً اپنا ہاتھ کھینچ لیا۔ اُسی وقت گھر کا دروازہ کھلا اور چپلوں کو چٹخاتی ہوئی، اوما اوپر آئی۔ دیکھا رمن بابو ایک ہاتھ سے انگلی پکڑے کھڑے ہیں۔ اور اس میں سے تیزی سے خون کی دھار بہہ رہی ہے۔ وہ سب سمجھ گئی۔ یہ بھی سمجھ گئی کہ اسی معاملے میں مزید پوچھ گچھ کرنا، جھگڑا مول لینا ہے، اس نے فوراً ایک کترن پھاڑی اور پانی میں بھگو کر رمن بابو کی انگلی پر باندھ دی، انھیں ایسا معلوم ہوا کہ جیسے اوما پلک نیچے کئے کچھ کچھ مسکرا رہی ہے۔ انھوں نے فوراً ہاتھ کھینچ لیا اور بولے "پہلے تم خوش ہو لو پیچھے پٹی بندھ جائے گی۔"

اوما خاموش رہ گئی۔ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ ایسے آدمی کے ساتھ کیسے پیش آئے۔ کڑک کر بولی "کرتوت خود کر بیٹھتے ہو اور جھلاتے ہو دوسروں پر، جب طوطا تمہیں پھوٹی آنکھ بھاتا ہی نہیں تو اُسے چھیڑنے کی بھلا کیا ضرورت تھی، یہ لاکھ جانور ہوں، لیکن آدمی کی آنکھوں کو اچھی طرح پہچانتے ہیں۔"

رمن بابو اس کو سمجھاتے کہ وہ طوطے کو پیار کرنے [illegible] ایک فوری جذبہ تھا۔ محض بے وقوفی جس کا پھل انھیں فوراً مل گیا [illegible]

کی طرح اُن کے دل میں مخالفت کے جذبات پیدا ہوگئے ۔ اُنھوں نے ارادہ کرلیا۔ یاسں خطرناک ارادہ ۔ ۔ ۔ اِس گھر میں یا تو طوطا ہی رہے گا یا میں ہی رہوں گا۔

(۵)

موتی کی ماں کا اِس گھر میں اُٹھنا بیٹھنا یوں تو پہلے ہی سے تھا۔ پر جب سے ادما نے طوطا پالا تھا تب سے وہ اکثر آنے جانے لگی تھی ۔ دوسرے دن وہ دوپہر آتے ہی بولی "بہو تجھ سے ایک بات کہنے آئی ہوں"

"کیا"

"یہ طوطا تو پالا ہے تونے، لیکن اِس کی ہتیا کہیں اپنے سر پر نہ لینا"

"وہ کیسے"

"اِس طرح کہ بلّی کو طوطے سے خاص چڑ ہوتی ہے ، ذرا ابھی اکیلا چھوڑ دیا یا نگاہ چوک گئی تو اس کے ایک ایک پر بین کر پھینک دے گی ۔ ایسا کرنے میں اُسے بڑا مزا آتا ہے"

خوف سے ادما کی آنکھیں چُندھیا گئیں ، بولی "بوا جی ! آپ نے اچھا بتا دیا، کبھی کبھی یہاں ایک کالی بلّی چکّر کاٹنے آتی ہے، اُسے تو دیکھتے ہی میرا طوطا آدھا سوکھ جائے گا ۔ موئی کی آنکھیں مسان سی ہیں"

اِس کے بعد پچھلے دِن کے واقعہ کا ذِکر ہوا ۔ پھر اِدھر اُدھر کی باتیں ہونے لگیں ۔ موتی کی ماں جب چلنے لگی تو ادما نے کہا "بوا جی اِسے پندرہ دن ہونے آئے لیکن ابھی یہ بولتا ہی نہیں ۔ یہ کیسا پہاڑی ہے ۔ ذرا تم اِسے پڑھا کر دیکھو، ممکن ہے میری آواز کو یہ نہ پکڑتا ہو" موتی کی ماں پنجرہ لے آئی ، ادما کے سامنے رکھ کر بولی "پڑھانا ذرا ۔ دیکھوں کس طرح پڑھاتی ہو"

ادما نے پہلے طوطے کو پچکارا اور پھر پڑھانے لگی "پڑھو ٹھو را دھا کشن ! ٹوپی کرشن"

ادما کی آواز پر طوطا کھڑا ہو گیا ، جیسے ہلنا جانتا ہی نہ تھا اور پھر آہستہ سے چونچ کھول کر اس نے پکارا "ادما کہاں ہو"

موتی کی ماں نے قہقہہ لگایا ۔ ادما نے اندرونی ہنسی کو ہونٹوں میں دبا کر طوطے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "بدمعاش کہیں کا ! تو میرے لئے ایک اور.... پیدا ہو گیا"

اس دِن رات کو بارہ بجے کے قریب ادما کو کچھ ایسا وہم ہو گیا کہ گھر میں بلّی گھوم رہی ہے۔ بستر پر پڑے پڑے اس نے نگاہ دوڑائی ۔ اُسے بلّی دکھائی دینے لگی ۔ ادما نے چاہا اُسے مار بھگا دوں ، لیکن معلوم نہیں کوشش کرنے پر بھی وہ بستر سے نہ اُٹھ سکی ۔ اِسی وقت بلّی کی آنکھوں سے اس کی آنکھیں ملیں ، اُس کے جسم میں سر سے پاؤں تک ٹیس سی دوڑ گئی ، مشعل کی طرح وہ جل رہی تھیں ، ادما کے من میں یہ بھی آیا کہ اُنھیں جگالوں ۔ ۔ ۔ رتن بابو کی چارپائی قریب ہی بچھ رہی تھی ، لیکن اُس کی ہمت نہیں پڑی ۔ جب سے طوطے نے اُنھیں کاٹا تھا تب سے وہ خونخوار بن گئے تھے ۔ نہ اچھی طرح بولتے تھے ۔ نہ ڈھنگ سے کوئی کام کرتے تھے ۔ گھر میں آتے تو ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کسی کو قتل کر کے آئے ہیں ادما نے خاموشی اختیار کر لی ۔ اور بستر پر لیٹے ہی لیٹے اندھیرے میں آنکھیں گڑا کر بلّی کی حرکتوں کو دیکھنے لگی ۔ اُس نے سوچا اگر تھوڑی دیر تک یوں ہی اِدھر اُدھر گھوم گھام کر باہر نکل آئے تو فضول شور و غُل مچانے کی کیا ضرورت ہے ، کچھ دیر تک بلّی برتن بھانڈوں کو سونگھتی رہی ، لیکن جب اُسے کچھ نہیں ملا تو شاید وہ جانے ہی والی تھی کہ اُس کی نگاہ طوطے پر پڑ گئی ۔ وہ جہاں تھی وہیں ٹھٹک کر بیٹھ گئی ۔ پنجرے کی دوری کا اندازہ لگانے کے لئے کبھی وہ اگلے پاؤں کو اُٹھاتی اور کبھی جھپٹنے کے لئے زمین سے اُٹھ اُٹھ کر رہ جاتی ۔ ادما کا دل تیزی سے دھڑک رہا تھا ، وہ کتنی ہی دفعہ اُسے مارنے کے لئے اُٹھی ، لیکن بستر پر کروٹ بدل بدل کر ہی رہ گئی ، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ بستر نے اُسے پکڑ لیا ہے۔

اِس دفعہ بلّی نے اپنا جسم سمیٹا ، کچھ پیچھے کی طرف سے اُٹھی اور پھر ایک ساتھ پنجرے پر جھپٹ پڑی ۔ ادما بڑے زور سے چیخ اُٹھی اور چیخنے کے ساتھ ہی اُس کی آنکھ بھی کھل گئی ، دیکھا تو پسینہ آ رہا ہے ۔ سانس زور زور سے چل رہی ہے ۔ رتن بابو کی بھی آنکھ کھل گئی ۔ اُنھوں نے جھنجلاتے ہوئے پوچھا "کیا ہے" موقع سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے ادما نے کہا "کچھ نہیں ، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بلّی آ گئی ہے ۔ ذرا اُٹھ کر دیکھ لو تو اچھا ہے ۔ ایسا نہ ہو کہ طوطے کو تنگ کرے"

رتن بابو نے لیمپ جلا کر دیکھا تو نہ وہاں بلّی تھی نہ بلّی کا پتہ ۔ دانت پیستے ہوئے بولے "اب تک تو یہ طوطا دن میں ہی تنگ کرتا تھا اب اس کا

وجہ سے رات کو بھی نیند حرام ہوگئی۔۔۔۔" اوما" غصے سے اُن کی آواز کانپنے لگی، ہاتھوں کی مٹھیاں بند ہوگئیں" اوما اب تک میں تم سے دبتا تھا، خوف یہ تھا کہ گھر کا سکون خراب ہو جائے گا۔ باہر کے لوگ ہنسیں گے۔ لیکن جتنا میں دبتا گیا اتنا ہی تم میری گردن دباتی گئیں۔ تم نے کبھی میرا لحاظ نہیں کیا۔ اور میں نے تمہاری ذرا ذرا سی باتوں کو برداشت کیا۔ اب نہیں سہا جاتا۔ میں بتلا دوں گا کہ ذرا ذرا سی باتوں کے پیچھے گھر کس طرح برباد ہو جاتے ہیں۔۔۔۔ ایک طوطے کے لئے دہلیاں کس طرح مٹ جاتی ہیں، جب میرے ہی دل کو چین نہیں ہے تو میں جیوں گا کس کے لئے۔ میں نے سوچ لیا ہے کہ نہ جیوں گا نہ جینے دوں گا"

وہ سو گئے، اُن کو "طلاق بل" کی خوبیاں روز روشن کی طرح دکھائی دینے لگیں۔ صبح جس وقت وہ اُٹھے تو اوما نے انوکھی بات محسوس کی، وہ کچھ کچھ خوش تھے اور آہستہ آہستہ کوئی غزل گا رہے تھے۔ معلوم ہوتا تھا جیسے اُن کے سر سے کوئی بوجھ اچانک اُتر گیا ہے۔ اوما ڈر گئی۔ ایسے آدمی کی خوشی بھی غیر فطری تھی، اس میں ایک اجنبی پن پایا جاتا تھا۔

(۴)

اوما کا ڈر سچا نکلا۔ شام کو جب رمن بابو آفس سے واپس آئے تو اُن کے ہاتھ میں ایک رسّی تھی، جس کے سرے سے ایک موٹی بلی بندھی ہوئی تھی، بلی زمین پر پاؤں جما جما کر چلتی تھی اور اپنی گردن کو رسّی کے پھندے سے چھڑانے کی کوشش کر رہی تھی۔ رمن بابو اُسے گھسیٹے لا رہے تھے، اوما نے ایک ہی نظر سے بھانپ لیا۔ یہ وہی کالی بلی تھی جس کا ذکر موتی کی ماں نے پہلے روز کیا تھا۔

رمن بابو نے آتے ہی پوچھا" دودھ آگیا ہے کیا؟"

" آتو گیا ہے، لیکن تمہارے ہی لئے ہے"

" میں جتنا پوچھوں اُتنا جواب دو۔ زیادہ بڑبڑ کرنے کی ضرورت نہیں ہے"

کہہ تو رہی ہوں۔ دودھ ہے! اور اگر نہ بھی ہو تو میرا خون تو ہے، پینے کو۔ تم نے مجھے دودھ پلا پلا کر اتنا موٹا جو کر دیا ہے، یہ خون اور کس کام آئے گا!"

طوطے کے پاس ہی رمن بابو نے بلی کو ایک لکڑی سے کس کر باندھ دیا۔

اور بولے،

" دیکھو ایک بار اچھی طرح سن لو، بلی کو میں نے مضبوطی کے ساتھ باندھ دیا ہے، تم چاہو تو خود آکر دیکھ سکتی ہو، اگر یہ کسی طرح چھوٹ گئی تو سمجھ لینا مجھ سے بُرا کوئی نہیں ہے"

اوما نے اپنی ٹھوڑی پہ ہاتھ رکھکر پوچھا۔ لیکن یہ جو گندگی پھیلائے گی اُس کا ذمہ دار کون ہوگا؟"

طوطے کی گندگی کا ذمہ دار کون ہے، وہی اس کا بھی ہوگا"

لیکن یہ بھی تو سنوں، اس کی ایسی کیا ضرورت پڑ گئی"

طوطے کی بھلا کیا ضرورت تھی، یہ تو اپنی اپنی پسند ہے، کیا لوگ باگ بلی نہیں پالتے ہیں"

اوما نے طوطے کی طرف دیکھا، بیچارہ ڈر کی وجہ سے پنجرے کی چھت سے جا چمٹا تھا۔ ایک لمبی سانس بھر کر اُس نے کہا۔ مجھے یہ نہیں معلوم تھا کہ تم مجھ سے یہاں تک دشمنی نبھاؤ گے۔

اوما رات بھر اسی ادھیڑ بن میں رہی کہ کیا کیا جائے، کبھی کبھی اُس کے جی میں یہ بھی آتا تھا کہ طوطے کو موتی کی ماں کے گھر پہنچا دے۔ لیکن جب اپنی آنکھ سے اُس کے اوجھل ہونے کا خیال آتا تو اُس کی چھاتی پھٹنے لگتی۔ اُس کی زندگی کس قدر پُرظلمت تھی۔ دھن نہیں، اولاد نہیں، جسے اپنی چھاتی سے لگا کر کچھ تسکین حاصل کر سکے، بیوی کا آخری سہارا خاوند۔۔۔۔۔ اُف۔۔۔۔ اُس کا یہ حال ہے، زندگی کے کچھ دن کاٹنے کے لئے اُس نے ایک طوطا پالا تھا تو اس کو بھی چھیننے کے لئے کتنے انتظام کئے جا رہے ہیں، جیسے وہ کوئی شیر ہے، چیتا ہے۔ میرے ساتھ اِس طوطے کی بھی قسمت پھوٹ گئی۔ نہ چھوڑتے بنتا ہے نہ پالتے۔ اور مرے کو موہ کتنا ہے آدمی سے بھی زیادہ۔ جب اپنے ہاتھ سے کھلاتی ہوں تو کھاتا ہے اور اگر روٹھ گیا تو گھنٹوں منانا پڑتا ہے۔ اگر کبھی کسی سے باتیں کرتے کرتے اِس کو جواب دینا بھول گئی تو ایسا لڑے گا، ایسا لڑے گا کہ ٹائیں ٹائیں کر کے کان کھا جائے گا، ایسے اس کی ایک ایک بات ایک ایک کہانی ہے۔

اوما کے دل کا درد پھوٹ پھوٹ کر آنکھوں کے راستے باہر نکلنے

لگا اور اُس کی سسکیاں بند ہو گئیں۔ رمن بابو خراٹے لے لے کر سو رہے تھے اوما آہستہ سے چار پائی پر سے اُٹھی اور طوطے کے پاس جا بیٹھی۔ بلی کے ڈر سے وہ پنجرہ میں سکڑا ہوا پڑا تھا۔ نیند نہ جانے کہاں بھاگ گئی تھی۔ اوما کو دیکھتے ہی وہ پنکھ پھڑ پھڑا کر اُٹھ بیٹھا، اور اِس بات کا اظہار کرنے لگا جیسے وہ پنجرے میں نہیں رہنا چاہتا۔ باہر نکلنا چاہتا ہے اور اوما نے جونہی اُسے باہر نکالا وہ اُس کی گودی میں آ کر کپڑوں کی اندرونی تہوں کے اندر جا چھپا۔ اوما نے ساری رات اسی طرح طوطے کو گود میں لئے لئے کاٹ دی۔

(۷)

اوما نے چھاتی پر پتھر رکھ لیا تھا۔ جو کچھ ہو گا بھگت لوں گی، لیکن طوطے کا ایک بال بھی بیکا نہ ہونے دوں گی، اگر سیدھی طرح کہتے تو ممکن تھا کوئی راستہ نکل آتا۔ لیکن ضد سے مجھے چڑ ہے۔ بلی کو یہ گھر کے اندر لائے تو لائے کیسے؟

صبح ہوتے ہی اُس نے رمن بابو کا راستہ روکتے ہوئے کہا "کیوں جی تم اس بلی کو نہیں چھوڑو گے!"

رمن بابو ہنس پڑے بولے "اپنا کام کرو۔ ۔ ۔ ۔ کام"

اُمانے کہا "دیکھو میں سیدھی طرح کہتی ہوں اِسے چھوڑ دو فضیحتی میں کیا رکھا ہے"

رمن بابو نے کہا "میں نے ایک بار کہہ دیا۔ چلو ہٹو۔ راستہ چھوڑو"

اُما کی بھویں تن گئیں۔ کڑک کر بولی "تو نہیں چھوڑو گے"

رمن بابو نے کہا "نہیں! نہیں! نہیں!"

اُوما نے کہا "تو میں اِسے کھول دیتی ہوں تم مجھے پھانسی دے دینا"

اوما جونہی بلی کی طرف بڑھی، اسی وقت رمن نے چلا کر کہا "خبردار، جو ایک قدم بھی آگے بڑھایا۔ نہیں تو اِسی وقت میں طوطے کی گردن مروڑ کر رکھ دوں گا"

اوما ایک دم پیچھے ہٹ گئی۔ اس نے اپنی پیشانی کو دیوار میں نکلے ہوئے پتھر پر دے مارا، ایک بار، دوسری بار، تیسری بار۔ رمن بابو کھڑے کھڑے دیکھ رہے تھے، وہ اُوما کو پکڑنا ہی چاہتے تھے کہ چوتھی بار اُس نے بڑے زور سے پھر اپنا سر پتھر پر مارا اور بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑی۔

دو گھنٹے بعد جب اُسے ہوش آیا تب اُس نے کہا "میرے بھائی کو بلا دو میں میکے جاؤں گی ۔۔۔ ابھی ابھی تار دیدو"

رمن بابو نے تار دیدیا۔ اس روز وہ دفتر نہیں گئے۔ اُوما کا میکہ دُور نہیں تھا، وہاں سے چار پانچ گھنٹے کا سفر تھا۔ شام کو بھائی کے ساتھ جب اوما جانے لگی تو رمن بابو نے کہا "اِس طوطے کو بھی ساتھ لیتی جاؤ، اِس ہتیا کی جڑ کو یہاں کس کے لئے چھوڑے جاتی ہو۔"

اُوما نے منع کرتے ہوئے کہا "اسے یہاں ہی چھوڑے جاتی ہوں میرے پیچھے بیٹھے بیٹھے تم اِس کی گردن مروڑا کرنا"

اوما چلی گئی۔ رمن بابو نے ہلکی سی سانس لی۔ تالا بند کر کے گھومنے کے لئے باہر نکل گئے۔

(۸)

گھوم کر جب وہ لوٹے تو اُنھیں ایسا معلوم ہوا جیسے گھر کسی رِشی کا آشرم ہو، اُن کا دِل پُرسکون تھا۔ من ایک دم شانت، موسم سرما کی ندی کی طرح، آلائش اور گندگی نیچے بیٹھ چکی تھی۔

وہ برآمدے میں ٹہلنے لگے، اُن کی حالت ایک مدہوش پرندے کی سی تھی۔ اُنھیں ایسا محسوس ہوا، جیسے تنہائی کے یہ لمحے اُنھیں کہیں سے اُدھار ملے ہیں۔ یہ کِس قدر پیارے تھے۔ اگر آج وہ حقیقت میں تنہا ہوتے تو کیا اُنھیں اس شامِ زندگی کے اوقات میں اِس طرح ہی ہاتھ پاؤں پٹخنے پڑتے ...... نہیں ..... وہ کسی پہاڑ کی گپھا میں گنگا کے کنارے نہایت فراغت اور بے پروائی سے اپنے دن کاٹتے ہوتے۔

ٹہلتے ٹہلتے اِسی قسم کے خیالات اُن کے دماغ میں چکر لگا رہے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اِس دن کے واقعے سے طوطا بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکا ہے۔ جس دن وہ آیا تھا تب سے لے کر آج تک کے واقعات اُس کے لوحِ دل پر نقش تھے۔ میاں بیوی ہر دو کے لطیف ترین جذبات سے وہ باخبر تھا۔ رمن بابو نے اُس کی طرف دیکھا۔ رنج اور نفرت کی چنگاریاں اُس کی آنکھوں سے نکل رہی تھیں وہ ہنس دیے۔ اُنھوں نے طوطے کو کئی بار پچکارا، لیکن وہ نہیں بولا۔ اس کی زبان ہمیشہ کے لئے تالو سے لگ چکی تھی۔

کچھ ہی ہو وہ بولے یا نہ بولے۔ اُسے زندہ تو رکھنا ہی پڑے گا ...ادما کے پلٹنے تک۔ رمن بابو نے اُس کی کٹوریاں صاف کیں۔ دانہ پانی رکھا اور سونے سے قبل اُسے ایک محفوظ جگہ ٹانگ دیا جس کی وجہ سے گھر میں جھابجا رت ہوتا تھا جس کے ہٹانے کے لئے اُنھوں نے زمین، آسمان ایک کر دیا تھا، اس کے لیے اوما کی پیٹھ پھرتے ہی، دشمنی کے خیالات اُن کے دل میں کیوں جگہ نہ پاسکے، اس سوال کا جواب اُنھیں مل گیا۔ اُس وقت طوطا دشمن تھا، اب امانت ہے کس کی امانت......اُوما کی۔

عالمِ تنہائی میں اب صرف طوطا ہی اُن کا دوست تھا۔ دفتر سے آتے ہی وہ طوطے کی خبر لیتے۔ اور کام پیچھے کرتے۔ دوستوں کی ملاقات سے اور کتابوں سے جب طبیعت اُکتا جاتی تو وہ طوطے کو اُسی میز پر بٹھا کر اُس سے باتیں کرتے، سوتے وقت وہ پنجرے کو اپنے پاس سٹول پر رکھ لیتے، اور طوطے کی آنکھوں سے آنکھیں مِلا کر پوچھتے "کیوں رے کبھی اوما کی بھی یاد آتی ہے"

دفتر سے وہ چھٹی لے کر اب اکثر گھر میں ہی پڑے رہتے تھے۔ اُن کے جسم کی حالت روز بروز خراب ہوتی جا رہی تھی۔ ہوٹل کی کچی پکی روٹیاں اور لال مرچ کے ساگ نے اُن کے جسم کو ادھیڑ کر رکھ دیا تھا۔ اُوما اُنھیں ٹھیک مقدار کی غذا دیتی تھی۔ مگر ہوٹل میں اِس کا کچھ خیال نہیں تھا۔ اوما کی حالت بھی تسلی بخش نہ تھی۔ جب وہ یہاں سے گئی تو کتنے ہی امراض نے اُس پر قبضہ جما لیا تھا۔ رمن بابو سوچتے "پندرہ دن ہو گئے اس کی کوئی چٹھی نہیں آئی ہے معلوم نہیں کیا حال ہے"

ایک روز وہ برآمدے میں بیٹھے ہوئے تھے پاس ہی طوطا بھی لٹک رہا تھا۔ حبس ہو رہا تھا۔ مغرب کی طرف کی برساتی ہوا پیاری معلوم ہو رہی تھی، اِس ہوا سے جب پنجرہ ہلتا تو طوطے کی خوشی کی انتہا نہ رہتی۔ پنجرے میں کبھی وہ ناچتا۔ کبھی چاروں طرف چکر کاٹتا اور پھر اِس قدر شور مچاتا کہ کان بہرے ہو جاتے۔ رمن بابو اُس کی خوش ذوقیاں دیکھ رہے تھے، آج اُن کی طبیعت کچھ اچھی تھی۔ ایک دفعہ وہ بالکل پنجرے کے پاس جا کر کھڑے ہو گئے، اور مُسکرا کر بولے "کیوں رے آج کیا شیطانی سُوجھی ہے"

آواز سُنتے ہی طوطا ایک دم ٹھٹک کر چُپ ہو گیا، اُس کے بعد وہ آہستہ آہستہ اُن کی طرف مخاطب ہوا اور پھر آہستہ سے بیٹھ کر کھڑا ہو گیا، کچھ دیر بعد اُس نے اپنی چونچ سلاخوں کے باہر نکالی اور بولا "اُدما کہاں ہو"

رمن بابو کے مُنھ سے اچانک نکل گیا "ایں۔ اوما" جیسے وہ کسی سے باتیں کر رہے ہوں۔ دوسرے ہی لمحے میں اُن کی تمام مسکراہٹ، جوش نہ جانے کہاں غائب ہو گیا۔ اُنھوں نے ایک لمبی سانس کھینچی اور دیوار کا سہارا لیکر رنج و فکر کے سمندر میں غوطہ زن ہو گئے۔

آج سے بیس دن پہلے وہ طوطے کو اسی طرح پیار کرنے چلے تھے اور اُس نے اُن کی اُنگلی کاٹ لی تھی، اُس وقت اوما نے اُن کی اُنگلی پر پٹی باندھی تھی آج جب اُس نے اُوما کو ہی تیر بنا کر اُن پر نشانہ لگایا ہے تو اس پر مرہم کون رکھے گا۔

〰〰〰〰〰〰

رمن کے جذبات کو سمجھنے کی اُسے ضرورت ہی کیا تھی۔ وہ تھا بھی محض پرندہ اس دن کے بعد "اوما کہاں ہو" کی اُس نے رَٹ لگا دی، وہ پاگل سا ہو گیا۔ وہ جیسے ہی رمن بابو کی صورت دیکھتا فوراً چلّا اٹھتا "اوما کہاں ہو۔ اوما کہاں ہو"

طوطا جب اوما کو پکارتا تو اس کی ہر ایک پکار رمن بابو کے دل پر ایک ہتھوڑے کی سی ضرب لگاتی۔ وہ بیکل ہو اٹھتے۔ کبھی کبھی اُن کے جی میں آتا کہ وہ بھی طوطے کی سُر میں سُر ملا کر اُس کی طرح گلا پھاڑ پھاڑ کر چلائیں "اوما کہاں ہو" طوطا اِس ایک بات کو کبھی ناخوشی کے لہجے میں، کبھی رنجیدگی کے لہجے میں، کبھی بچوں کی طرح رو کر کبھی آہستگی سے کبھی زور سے اپنی چونچ ٹیڑھی کر کے کہتا۔ رمن بابو کے پاس اِس کا کیا جواب تھا۔ جو الفاظ وہ دن میں معمولی طریقے سے بیسیوں دفعہ بولتے تھے، آج اُسی لفظ کو سُن سُن کر کانپ جاتے تھے، کبھی پتھر کی مورتی کی طرح جہاں کے تہاں کھڑے ہو جاتے تھے اور کبھی دونوں گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کے سسکیاں بھرنے لگتے تھے۔

ایک دن موتی کی ماں سے اُنھوں نے پُوچھا "تم سے کچھ آنے کی بابت کہہ گئی ہیں کیا؟"

موتی کی ماں نے جواب دیا "کہہ گئی ہیں جیوں گی تب تک اس گھر میں

تو میں نہیں رکھوں گی"

رمن بابو کو ایسا معلوم ہوا جیسے کوئی پھانسی کی سزا سنا رہا ہو۔ آگ کی لپٹ کی طرح اُن کے منہ سے اچانک نکل پڑا "اُف" اُسی وقت طوطے نے چیخ کر پکارا "اوما کہاں ہو"

موتی کی ماں نے کہا "طوطا بہت یاد کرتا ہے، اسے واپس کیوں نہیں پہنچا دیتے۔

رمن بابو نے کہا "ہاں کچھ ایسا ہی سوچ رہا ہوں، کل میں ہی اسے لیکر جاؤں گا، دو پہر کو ایک بجے کی گاڑی سے"

دوسرے روز اُنھوں نے سب تیاری کرلی۔ دفتر سے اُنھیں دو دن کی چھٹی بھی مل گئی، ہوٹل سے کھانا کھا کر لوٹ آنے کے بعد گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ تک اُنھوں نے زبردستی آرام کیا، جب وہ اُٹھے تو اُنھیں خیال کہ طوطے کو یہیں چگا دیا جائے تو اچھا ہے۔ چار گھنٹے کا سفر ہے، کچھ کھلا نہ پلا راستے میں!

اندر سے اُنھوں نے کچھ مٹھائی نکالی اور طوطے کے سامنے رکھ کر دیکھنے لگے کہ کھاتا ہے یا نہیں۔ طوطے نے چونچ سے مٹھائی اُٹھائی اور اُسے کتر کتر کر باہر پھینک دیا، اور پھر سر لٹکا کر بیٹھ گیا۔ رمن بابو نے دو چار انگور اُسے دئے وہ بھی اُس نے نہیں کھائے، اُنھوں نے سوچا ابھی بھوک نہیں ہے پھر دیکھا جائیگا۔

کچھ دیر بعد اُنھیں ایسا معلوم ہوا جیسے پنجرے کو کوئی کھڑکھڑا رہا ہے، دیکھنے پر معلوم ہوا کہ طوطا سیخچوں میں چونچ ڈال ڈال کر اُن میں سے نکل بھاگنے کی کوشش کر رہا ہے کبھی وہ الٹا ہوتا ہے اور پھر لٹکتی ہوئی رسی کی طرح بل کھاتا ہوا اینٹھا جاتا ہے۔ جیسے اُس کی گردن مروڑ کر کوئی جان نکال رہا ہو، وہ کندھے کندھے تک باہر نکل آتا تھا، اور یہ معلوم ہوتا تھا جیسے وہ اِن آہنی سلاخوں کو توڑ ڈالے گا، چیر ڈالے گا، اس کے بعد وہ تھک سا جاتا اور خالی نگاہ سے رمن بابو کی طرف دیکھتا، ایک لمحے کے بعد اس پر وہی نزع کی سی حالت طاری ہو جاتی۔ رمن بابو حیران ہو کر دیکھ رہے تھے۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا اور اُدھر طوطا۔۔۔۔۔۔۔، طوطے کی یہ حالت تھی ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اگر چند منٹ تک اس کی ایسی ہی حالت رہی تو وہ جان دیدے گا۔

کوئی علاج نہ دیکھکر آخر کار رمن بابو نے پنجرے کا دروازہ کھول دیا سوچا زیادہ سے زیادہ اُڑ جائے گا۔ اگر اس نے یہیں پران دے دئے تو اوما کے لئے ہمیشہ کا یہ شکوہ ہو جائے گا کہ میرے پیچھے تم نے میرے طوطے کو مار ڈالا۔

دروازے کے کھلتے ہی طوطا تیر کی طرح پنجرے سے نکلا اور برآمدے کی چھت پر جا بیٹھا۔ رمن بابو چپ چاپ بیٹھے دیکھتے رہے۔ ڈرتے تھے کہ پکڑنے کی کوشش کریں گے تو اُڑ جائے گا۔ دس پندرہ سیکنڈ تک بیٹھے رہنے کے بعد طوطے نے ایک بار مکان کے فرش پر نگاہ ڈالی اور پھر اپنی تمام طاقت جمع کرکے زور سے چلّایا "اوما کہاں ہو" رمن بابو سر سے پاؤں تک کانپ اُٹھے۔ ایک عجیب وغریب خوف نے اُن کو جکڑ لیا۔ اُن کی یادداشت غائب ہو گئی۔ اور آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ اُسی وقت طوطے نے اپنے پنکھ پھڑ پھڑائے، اور اُڑ گیا۔۔۔۔ چیختا ہوا "اوما کہاں ہو۔۔۔۔۔۔۔ اوما کہاں ہو۔۔۔۔۔۔ کہاں ہو۔۔۔۔۔۔۔ کہاں ہو۔۔۔۔۔۔"

آسمان کو چیرتی ہوئی، پہاڑی سے ٹکراتی ہوئی اُس کی وہ آواز چاروں طرف سے ٹکرا کر رمن بابو کے دماغ پر ضربیں لگاتی تھی، اُنھوں نے ایک چیخ ماری اور بے ہوش ہو گئے۔

**(۹)**

پانچ منٹ بعد اُنھیں ہوش آیا، دیکھا گھڑی میں بارہ بجکر پانچ منٹ ہوئے ہیں۔ گاڑی چھوٹنے میں ابھی گھنٹہ بھر کی دیر تھی، لیکن اُنھیں صبر کہاں تھا، اُنھوں نے خالی پنجرے کو اُٹھایا اور پاگلوں کی طرح اسٹیشن کی طرف پیدل دوڑے۔

سسرال پہنچے، سالے اور بچے اُن کے پہنچنے پر اُن سے لپٹ جاتے تھے، آج وہاں کوئی نہ تھا، مکان پڑا تھا۔ چاروں طرف سناٹا ہی سناٹا تھا۔ باہر کی بیٹھک کھُلی تھی۔ مگر بالکل سونی، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جیسے مکان کو چھوڑ کر سب لوگ بھاگ گئے ہوں۔ بیٹھک میں جا کر وہ بیٹھ گئے، نہیں بیٹھے کہاں، بیٹھنا چاہتے ہی تھے کہ اُن کے خُسر وہاں آگئے، رمن بابو کو دیکھتے ہی پہلے تو وہ ذرا چونکے اور پھر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے۔

"ایں، کیا ہوا، آپ روتے کیوں ہیں" رمن بابو نے پوچھا، اور

جواب کا انتظار کئے بغیر، دوسرے لمحے میں وہ مکان کے اندر گھس گئے، وہاں جا کر انھوں نے دیکھا۔ پھولنس کے بچھونے پر اوما کا بے جان جسم پڑا ہوا ہے، مرد عورتیں اُسے چاروں طرف سے گھیرے کھڑے ہیں۔

رمن بابو کو دیکھتے ہی سب لوگ کائی کی طرح پھٹ گئے اور اُن کے لئے جگہ کر دی۔ اُن کے ہاتھ سے پنجرہ چھوٹ گیا اور لڑھکتا ہوا اوما کے مردہ جسم کے پاس جا کر رُک گیا۔ رمن بابو پچھاڑ کھا کر وہیں گر پڑے۔

~~~

دوسرے روز خُسر صاحب سے اُنھیں معلوم ہوا کہ اوما کی روح اس قفسِ عنصری کو توڑ کر ٹھیک دوپہر کو بارہ بجے پرواز کر گئی تھی، جب سے وہ آئی تھی تب ہی سے اُسے ہسٹریا کے دورے شروع ہو گئے تھے، تھوڑے ہی دنوں میں وہ از حد کمزور ہو گئی، لیکن کسی کو یہ اُمید نہ تھی کہ وہ اتنی جلدی چل بسے گی۔

~~~

رمن بابو اب بھی کلرک ہیں۔ جب کسی نئے آدمی سے ملاقات ہوتی ہے وہ اپنی کہانی ضرور سناتے ہیں، اور آخر میں پوچھتے ہیں کہ ٹھیک بارہ بجے اوما کی جان نکلنے اور طوطے کے اُڑنے کے کیا معنی ہیں۔

ترجمہ

~~~

# گفتار و کردار

تھی تماشا گاہ میں کل رات گُل چینوں کی بھیڑ — پردے پر رنگینیٔ منظر سے پھُولا تھا چمن
شب کی ظلمت میں اداکاری کے خنجر کی چمک — شرقیوں کا کارواں، تہذیبِ غربی راہزن
وقفے کے آغاز پر جب دُور تاریکی ہوئی — ہم نشینوں سے تماشائی ہوئے گرمِ سخن
ماسٹر صاحب سے اُن کے اک شناسا نے کہا — "آپ کی آتش مقالی سے فروزاں انجمن
آج کی تقریر کے مدّاح سارے شہر میں — نیک و بد، پیر و جواں، شیخ و برہمن، مرد و زن
ہم نے اتنا تو سُنا، تھی وہ مُدلّل اور فصیح — آپ سے یہ پُوچھنا ہے، کیا تھا موضوعِ سخن"
کر کے خم گردن کو پھیرا پہلے پیشانی پہ ہاتھ — پھر یہ فرمایا "تماشوں کے مُضرّات و فتن"
سُن رہا تھا اُن کا اک شاگرد بھی یہ گفتگو! — آگیا نوکِ زباں پر، دل کا آخر سُوءِ ظن
یوں مخاطب ہو کے بولا ایک ہم مکتب سے وہ — "زندگی تاریک ہے، تابندہ ہے گو شمعِ فن
وعظ کہنا صبح کو، شب کو تماشا دیکھنا
مُنکرِ مے بُودن و ہم رنگِ مستاں زیستن

رزمی صدیقی
~~~

# اقبال اور ثاقب

## مادرِ مُشفقہ کی یاد میں

عطاء اللہ۔ پالوی

کالم کے قلمی معاون جناب عطاء اللہ صاحب پالوی کے اس مضمون میں اقبال اور ثاقب کے اشعار پر جو لفظی یا فنی اعتراضات ہیں، اُن سے سردست قطع نظر کرتے ہوئے میں صرف یہ کہنا چاہتا ہوں کہ فاضل مقالہ نگار نے ثاقب صاحب پر جو معنوی اعتراضات کئے ہیں مجھے اُن سے اتفاق نہیں ہے۔ وہ اظہارِ غم میں اعتدال کو فطری اور شدّت غم میں نالۂ بے اختیار کو تصنع فرماتے ہیں، جو کم سے کم میرے نزدیک درست نہیں۔ اس لئے کہ ع ———— ہر کوئی درماندگی میں نالے سے مجبور ہے۔

ذرا اُس وقت کا تصور کیجئے کہ کسی عزیز کا جنازہ سامنے رکھا ہوا ہے اور آخری دیدار کے واسطے مُنہ سے کفن سرکایا جارہا ہے۔ اُس موقع پر شدت بے اختیار آہ نکلے گی یا آدمی نہایت سنجیدگی کے ساتھ موت کا فلسفہ سمجھانے لگے گا! اقبال اور ثاقب کی نظموں پر شاعرانہ خوبیوں اور اعلیٰ طرزِ بیان کے لحاظ سے رائے ظاہر کرنے کا یہ موقع نہیں ہے، البتہ اس قدر ضرور کہوں گا کہ جہاں تک فطرتِ انسان کا تعلق ہے جنازہ دل کے دھڑکنے کا مطالبہ کرتا ہے نہ کہ دماغ کی حرکت کا، لاش آنسو چاہتی ہے نہ کہ حکیمانہ الفاظ۔ اقبال نے لاش کے سامنے فلسفیانہ خطبہ دیا ہے اور ثاقب نے آنسو بہائے ہیں۔ اب یہ فیصلہ آپ پر ہے کہ دونوں میں کون فطری ہے اور کون غیر فطری۔

شاعری نام ہے اظہارِ جذبات، یا اُس طرزِ بیان کا جو جذبات کو برانگیختہ کردے۔ جناب جوشؔ نے فرمایا ہے کہ شعر میں اس قدر اثر ہے کہ :-

آہن کے جوہروں سے ٹپکنے لگے شراب　　پیری کی ہڈیوں میں مچلنے لگے شباب
خود موت سے حیات کے چشمے اُبل پڑیں　　قبروں سے سر کو پیٹ کے مُردے نکل پڑیں

ہوسکتا ہے کہ یہ تعریف مع مبالغہ سمجھی جائے۔ لیکن اتنا ضرور ہے کہ ایسے الفاظ جو خون میں ہیجانی کیفیت اور گرمی پیدا کردیں "شعر" کہے جائیں گے اور اسی کا نام شاعری ہے۔ اور شاعر نام ہے اُس شخص کا جو جذبات کو ردیف و قافیہ کی پابندیوں کے ساتھ اس طرح پیش کرے کہ سننے والوں کے دل میں تیر و نشتر بن کر اُتر جائیں۔ چنانچہ جب ایک حقیقی اور فطری شاعر کسی ہنگامی واقعے سے متاثر ہوتا ہے تو اُس کے خون میں گرمی پیدا ہوجاتی ہے اور پھر اُس کے جذبات بحر و وزن سے مُرتب ہوکر شعر کی صورت میں اُس کی زبان سے نکلنا شروع ہوجاتے ہیں۔ اِس میں اس کی تخصیص ہرگز نہیں کہ وہ جذبات طربیہ ہوں یا حُزنیہ۔ جیسے واقعات ہوں گے ویسے ہی جذبات کا مدّوجزر ہوگا۔ اور اُسی نوع کے اشعار نکلیں گے۔

اقبال نے اپنی مادرِ مُشفقہ کے سانحۂ ارتحال سے متاثر ہوکر "والدۂ مرحومہ کی یاد میں" کے عنوان سے ایک طویل نظم لکھی تھی جو "بانگِ درا" میں

شائع ہو چکی ہے اور ملک کے چند ہی افراد ایسے ہوں گے جن کی نظر سے یہ نظم نہ گزری ہوگی۔ اسی عنوان کے تحت اور اسی طرح کے حادثۂ جانکاہ سے متاثر ہو کر جناب ابو محمد ثاقب کانپوری نے بھی ایک نظم لکھی ہے۔ ثاقب صاحب کوئی غیر معروف اور نومشق شاعر نہیں، آپ دنیائے شاعری میں کافی شہرت کے مالک ہیں۔

اس موضوع پر جناب ثاقب کی نظم بھی کامیاب ہے، اور جن جذبات و اثرات کی حامل و مضامین ہے اہلِ بصیرت سے مخفی اور مستور نہیں۔ مگر میں آج کی صحبت میں یہ دیکھنا اور دکھانا چاہتا ہوں کہ جب ایک ہی عنوان پر دو ماہرینِ فن نے طبع آزمائی کی تو کس نے کیا بات پیدا کی؟ کون کس قدر اور کس کس جگہ تحسین و آفرین کا مستحق ہے؟ اور کس کے کلام میں کیا عیوب و محاسن ہیں، اور وہ کس حد تک محلِ نظر ہیں؟ اس سے کسی کی تضحیک و تنقیص یا حمایت مقصود نہیں، بلکہ اظہارِ حقیقت مدِ نظر ہے۔

~~~~~~~~~~

سب سے پہلے ابتدائی مضمون میں فلسفۂ موت کے متعلق دونوں شعراء کے خیالات ملاحظہ ہوں۔ جناب ثاقب ایک جگہ موت کی گتھیاں سلجھانے سے قاصر اور معذور رہ کر فرماتے ہیں۔

موت کیا ہے؟ یہ سمجھنے سے بشر مجبور ہے
پردہ ہائے راز میں یہ راز بھی مستور ہے
موت کیا ہے؟ عقل اس ادراک سے مجبور ہے
موت کیا ہے؟ علم ہی اس علم سے معذور ہے
موت کی گتھی نہ سلجھی عقل ہرزہ کار سے
چل رہی ہے ویسی ہی یہ بیش و کم رفتار سے

اقبال اس جگہ اختلاف کرتے ہیں اور وہ اس کو سلجھاتے ہیں، کہتے ہیں۔

ہے اگر ارزاں تو یہ سمجھو اجل کچھ بھی نہیں
جس طرح سونے سے جینے میں خلل کچھ بھی نہیں
خوگرِ پرواز کو پرواز میں ڈر کچھ نہیں
موت اس گلشن میں جز سنجیدنِ پر کچھ نہیں

آگے چل کر جناب ثاقب پھر موت کی گتھی کو سلجھاتے ہیں اور فرماتے ہیں۔

موت کیا ہے؟ زندگی کی کاوشوں کا اختتام — موت کیا ہے؟ اک حیاتِ تازہ کا گویا پیام
موت کیا ہے؟ ارتفاعِ روح کا اک نام ہے — زیست کا انجام صبحِ زندگی کی شام ہے
موت وہ ہے جس سے قائم ہے نظامِ کائنات — موت روحِ مضمحل کے حق میں اک تازہ حیات
موت کیا ہے؟ تلخیٔ ایام کا شیریں ثمر — موت کیا ہے ایک میٹھی نیند کا دلکش اثر

بلاشبہ اک اک مصرعہ نہایت خوب ہے، اور موت کی گتھیاں ایک حد تک سلجھی بھی ہیں۔ مگر مضمون طویل ہو گیا، حالانکہ کمالِ شاعری بڑے سے بڑے خیالات اور بڑے سے بڑے مضامین کو محض کم الفاظ میں ادا کرنا ہے۔ یا دوسرے الفاظ میں یہ کہئے کہ دریا کو کوزے میں بند کرنا، در اصل شاعر کی معراج ہے، جن خیالات کو جنابِ ثاقب نے چار شعر میں کہا ہے، اقبال نے ایک شعر میں ادا کیا ہے، فرماتے ہیں۔

موت تجدیدِ مذاقِ زندگی کا نام ہے — خواب کے پردے میں بیداری کا اک پیغام ہے

اقبال کا پہلا مصرع ثاقب کے اول الذکر دونوں اشعار کی معنویت کا حامل ہے، اور دوسرا مصرع آخر الذکر دونوں اشعار کی ترجمانی کرتا ہے۔

حکمت نے بھی موت و حیات سے متعلق ایک شعر کہا ہے جو بہت مشہور ہے، اور اس میں انھوں نے فلسفۂ موت و حیات کا طویل و لاینحل مسئلہ جس حد تک حل کیا ہے، لائقِ صد ستائش ہے، فرماتے ہیں۔

زندگی کیا ہے؟ عناصر کا ظہورِ ترتیب
موت کیا ہے؟ انھیں اجزا کا پریشاں ہونا

مگر اس میں بھی وہ بات نہیں جو اقبال کے شعر میں ہے، کیونکہ اقبال موت کو ایک نئی روحانی زندگی بتاتے ہیں جو موت کے بعد شروع ہوتی ہے، اور جنابِ حکمت جسدِ خاکی کو مع روح اسی دنیا میں دفن کر دیتے ہیں اور موت و حیات کو صرف ترتیبِ اجزا بتاتے ہیں، برخلاف اس کے جگر مرادآبادی نے ایک حد تک اچھا شعر کہا ہے، وہ فرماتے ہیں۔

مختصر ہے شرحِ ہستی اے جگر
زندگی ہے خواب اجل تعبیرِ خواب

اس شعر اور اقبال کے شعر میں کیا مناسبت ہے، یہ نہ تو کھول کھول
~~~~~~~~~~

کر بتانے کی ضرورت ہے، اور نہ اس کا موقع ہی ہے۔

〰〰〰〰〰

جناب ثاقب اپنی مادرِ شفیقہ کے سانحۂ ارتحال کو ایک نئی اور اپنے لئے مخصوص مصیبت تصور کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

چاندنی کی ضوفشانی، چاندنی کے ساتھ ساتھ　　اور تاروں کا تبسم دلکشی کے ساتھ ساتھ
روز روشن شب کی تاریکی سے ہم آغوش ہو　　قطرہ قطرہ بحر سے مل کر سراپا جوش ہو
نکہتِ گل ہو چمن کی وسعتوں میں عطر بیز　　ہوں شعاعیں سطح پر دریا کی آکر عکس ریز
شمع کو نسبت ہو جلنے میں پروانوں کے ساتھ　　بادۂ پُرجوش وابستہ ہو پیمانوں کے ساتھ
ہاں فقط دنیا میں محروم تمنا میں ہوں　　اس فلک کے سائے میں برگشتہ قسمت میں ہوں

ماں کی جدائی اور وہ بھی دائمی، بلاشبہ بجد دردناک اور غم آگیں ہے، لیکن یہ کوئی نئی اور انوکھی بات نہیں، ساری دنیا کا اسی چلن پر مدار ہے، اس لئے قرآنی آیت كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ کو پیشِ نظر رکھ کر ماں کی موت پر اس انداز میں نوحہ کرنا مستحسن نہیں۔ اقبال کا نوحہ اس عیب سے پاک ہے وہ موت کو عام اور برحق سمجھتے ہیں، اور فرماتے ہیں۔

آہ یہ دنیا یہ ماتم خانۂ برنا و پیر　　آدمی ہے کس طلسم دوش و فردا میں اسیر
کتنی مشکل زندگی ہے کس قدر آساں ہے موت　　گلشنِ ہستی میں مانندِ نسیم ارزاں ہے موت
زلزلے ہیں بجلیاں ہیں قحط ہیں آلام ہیں　　کیسی کیسی دخترانِ مادرِ ایام ہیں
کلبۂ افلاس میں دولت کے کاشانے میں موت　　دشت و در میں، شہر میں، گلشن میں، ویرانے میں موت
موت ہے ہنگامہ آرا قلزمِ خاموش میں　　ڈوب جاتے ہیں سفینے موت کی آغوش میں

کہتے ہیں کہ موت برحق ہے اور ہر شخص کے لئے ہے، اس دارِ فانی کا کوئی فرد، اس کی کوئی شے اور اس کی کوئی چیز فنا ہونے سے بچ نہیں سکتی، چاہے وہ کہیں ہو، کہیں جا کر پناہ لے اور کسی طرح کی تدبیر کرے، یہ خدائی قانون اپنی جگہ اٹل ہے۔ اور اس جگہ انسان بالکل مجبور ہے۔

ذرہ ذرہ دہر کا زندانیٔ تقدیر ہے　　پردۂ مجبوری و بیچارگی تدبیر ہے
آسماں مجبور ہے، شمس و قمر مجبور ہیں　　انجمِ سیماب پا رفتار بھی مجبور ہیں
ہے شکست انجام غنچے کا سبو گلزار میں　　سبزہ و گل بھی ہیں مجبورِ نمو گلزار میں
نغمۂ بلبل ہو یا آوازِ خاموشِ ضمیر　　ہے اسی زنجیرِ عالمگیر میں ہر شے اسیر

اقبال موت کو برحق اور ناقابلِ رستگاری سمجھتے ہوئے کتنے خوبصورت الفاظ میں صبر و سکون کی تلقین کرتے ہیں۔ ملاحظہ ہو۔

نے مجالِ شکوہ ہے نے طاقتِ گفتار ہے　　زندگانی کیا ہے اک طوقِ گلو افشار ہے
قافلے میں غیر فریادِ درا کچھ بھی نہیں　　اک متاعِ دیدۂ تر کے سوا کچھ بھی نہیں
آنکھ پر ہوتا ہے جب یہ سرِ مجبوری عیاں　　خشک ہو جاتا ہے دل میں اشک کا سیلِ رواں

بلاشبہ یہ تین شعر سکون و طمانیت کے لئے کافی ہیں اور یہ ثابت کر دیا ہے کہ "مجبوری کا نام شکر ہے"؛ مگر مصرع آخر میں ایک بات کھٹکتی ہے، اقبال نے لکھا ہے کہ سیلِ اشک "دل" میں خشک ہو جاتا ہے، حالانکہ "اشک" کو "دل" سے کوئی سروکار نہیں، بلکہ صرف "آنکھ" سے تعلق ہے۔ چنانچہ خود ایک شعر میں فرماتے ہیں۔

سر پہ آ جاتی ہے جب کوئی مصیبت ناگہاں
اشک پیہم دیدۂ انساں سے ہوتے ہیں رواں

پھر ایسی صورت میں اقبال کا مصرعۂ آخر کس حد تک صحیح ہے، یہ میری سمجھ سے باہر ہے۔

〰〰〰〰〰

بالعموم سانحۂ ارتحال اور بالخصوص مادرِ مہربان کی دائمی مفارقت جانستاں معلوم ہوتی ہے۔ مگر اظہارِ غم میں اعتدال ضروری ہے۔ ورنہ غم بجائے حقیقی غم کے مجازی اور تصنع معلوم ہوگا۔ جنابِ ثاقب اظہارِ غم میں ذیل کے اشعار نظم کرتے وقت حدِ اعتدال سے تجاوز کر گئے ہیں جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوا ہے کہ نظم میں تصنع کا دخل ہو گیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

سوچتا ہوں اس فضا میں واقعاتِ زندگی　　کس قدر رکھتی شعلہ بر پا کائناتِ زندگی
میں وہی ہوں گھر وہی ہے اُس کے بام و در وہی　　ہے وہی نقشہ جہاں کا اور وہ منظر وہی
ہاں مگر دنیا کو اب بدلا ہوا پاتا ہوں میں　　اُس کی ہر اک دلکشی سے آج گھبراتا ہوں میں
جی نہیں لگتا ہے اس دُنیائے غم آباد میں　　ہو مسرت پھر کہاں سے عالمِ برباد میں
بن گئی ہے موجبِ غم اس کی ہر اک دلکشی　　"ماں" نہیں ہے اب تو بے کیف ساری زندگی

آخر الذکر دونوں اشعار میں مبالغہ کا عنصر بغائت موجود ہے، بلاشبہ اپنے عزیزوں کی موت کا غم ناقابلِ برداشت ہوتا ہے۔ مگر دنیاوی طریقہ اور

اصول یہی ہے، اس لئے انسان وقتی طور پر سب کچھ کرتا ہے، لیکن بتدریج اُس کا اثر زائل ہوتا جاتا ہے اور پھر وہی شخص جو غم کی تازگی کے وقت جان کھو دینے پر آمادہ دکھائی دیتا ہے۔ دنیا کی رنگینیوں میں مشغول اور منہمک ہو کر سب کچھ بھول بسر جاتا ہے۔ جنابِ ثاقب کا یہ لکھنا کہ "اب ساری زندگی بے کیف ہے" مبالغہ آمیز معلوم ہوتا ہے۔

اقبال بھی اظہارِ غم کرتے ہیں، لیکن دامنِ صبر کبھی ہاتھ سے نہیں جانے دیتے مگر قبل اس کے کہ میں اقبال کے اشعار نقل کروں، جنابِ ثاقب کے مندرجۂ بالا اشعار کے متعلق کچھ کہنا ہے۔

پہلے شعر میں "واقعاتِ زندگی" کے لئے "سوچتا ہوں" لکھا گیا ہے جو صحیح نہیں، "واقعات" کے لئے "سوچنا" ادا نہیں لکھتے۔ اس کے لئے ہونا، دیکھنا البتہ لکھا جاتا ہے۔

دوسرے شعر کے مصرعِ آخر میں "اور وہ منظر وہی" لکھا گیا ہے، اس میں "وہ منظر" کا اشارہ کس طرف ہے؟ یہ پتہ نہیں چلتا دوسرے "وہ" اور "وہی" ہم معنی لفظ ہیں، اس لئے ان دونوں کا ایک جگہ استعمال بُرا معلوم ہوتا ہے، یہاں پر "وہ" کے بجائے "ہے" ہوتا تو شاید زیادہ بہتر ہوتا۔

تیسرے شعر میں "دنیا" کو مذکر (بدلا ہوا) لکھا گیا ہے، حالانکہ "دنیا" بالاتفاق "مؤنث" ہے اور خود جنابِ ثاقب نے بھی اس شعر کے مصرعِ آخر میں "اس کی" لکھ کر میرے بیان کی تصدیق کی ہے۔

بہرکیف یہ عیوب اس وجہ سے قابلِ خیال نہیں کہ جنابِ ثاقب نے وفورِ غم کی حالت میں یہ اشعار موزوں کئے ہیں، اور ایسے موقع پر سارے نکات و محاسن پر خیال رکھنا نہ صرف مشکل ہے بلکہ ناممکن بھی ہے۔ تاہم جب بغرضِ اشاعت ساقی کو یہ نظم بھیجی گئی تھی تو اس پر نظرِ ثانی کر لینا ضرور تھا۔

اب اس موضوع پر اقبال کے اشعار ملاحظہ ہوں، جس میں نہ صرف مبالغہ سے اجتناب کیا گیا ہے، بلکہ اس میں صبر و سکون کا بے مثال سبق دیا گیا ہے، فرماتے ہیں۔

گرچہ میرے باغ میں شبنم کی شادابی نہیں  آنکھ میری مایہ دارِ اشکِ عنابی نہیں
جانتا ہوں آہ میں آلامِ انسانی کا راز  ہے نوائے شکوہ سے خالی مری فطرت کا راز
میرے لب پر قصۂ نیرنگیٔ دوراں نہیں  دل مرا حیراں نہیں خنداں نہیں گریاں نہیں
پر تری تصویر قاصد گریۂ پیہم کی ہے  آہ یہ تردید میری حکمتِ محکم کی ہے
موجِ دودِ آہ سے آئینہ ہے روشن مرا  گنجِ آب آورد سے معمور ہے دامن مرا
سر پہ آ جاتی ہے جب کوئی مصیبت ناگہاں  اشک پیہم دیدۂ انساں سے ہوتے ہیں رواں
ربط ہو جاتا ہے دل کو نالۂ و فریاد سے  خونِ دل بہتا ہے آنکھوں کی سرشک آباد سے
آدمی تابِ شکیبائی سے گو محروم ہے  اس کی فطرت میں یہ اک احساسِ نامعلوم ہے
قلبِ انسانی میں رقصِ عیش و غم رہتا نہیں  نغمہ رہ جاتا ہے لطفِ زیر و بم رہتا نہیں

سبحان اللہ، کس قدر حکیمانہ اقوال ہیں اور کس قدر مؤثر الفاظ میں سکون و طمانیت کا سبق دیا گیا ہے، وقتی طور پر حادثۂ ارتحال پر دل کے ٹکڑے ہو جانا عین فطرت ہے، لیکن تدریجاً طبیعت کا مائل بہ سکون ہونا بھی ضروری ہے، اگر ایسا نہ ہو تو پھر وفورِ غم سے کلیجہ پانی ہو جائے اور قبل از وقت اس کا کام تمام ہو جائے۔

جناب اقبال نے پانچویں شعر میں "آنسو" کے بجائے "آب آورد" لکھا ہے جو محلِ نظر ہے۔ "آنسو" اک فطری چیز ہے۔ غم کے موقع پر آنکھ سے سیلابِ اشک رواں ہو جانا عین فطرت ہے۔ کوئی بھی زبردستی آنسو کبھی نہیں نکالتا، بلکہ آنسو خود نکل آتا ہے۔ بقول امین حزیں۔ ؏

شدتِ غم میں ٹپک پڑتے ہیں آنسو خود ہی

پھر ایسی صورت میں یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ "آنسو" کے لئے "آب آورد" کی ترکیب کس طرح صحیح ہو سکتی ہے۔

---

جنابِ ثاقب کی نظم میں ہر جگہ اتنی بیتابی پائی جاتی ہے اور صبر و استقلال کا اس درجہ فقدان نظر آتا ہے کہ مبالغے کی جھلک آ جاتی ہے۔ جنابِ ثاقب نے مادرِ مشفقہ کی یاد میں جو اشعار موزوں کئے ہیں اور جن کا خطاب روح کی طرف ہے، ان عیوب سے پُر ہیں۔ ملاحظہ ہو۔

آہ جب آتا ہوں گھر میں اور تجھے پاتا نہیں  کس قدر بیتاب ہوتا ہے دلِ اندوہگیں
گھر کے آنے اور جانے میں مسرت اب کہاں  تھا جو مخزن راحتوں کا اس میں راحت اب کہاں
دیکھتا ہوں تیری ہر اک چیز کو عبرت سے میں  اپنی آنکھوں سے لگاتا ہوں اُسے الفت سے میں

جب کبھی دنیا کے ہنگاموں سے گھبراتا ہوں میں
تیرے مرقد پہ پئے سجدہ چلا آتا ہوں میں

اور رکھ دیتا ہوں پیشانی لحد کی خاک پر
ہوتا ہوں اس وقت گویا رفعتِ افلاک پر

باسشیہ طبیعت کی ہیجانی سب کچھ کرانے پر مجبور کرتی ہے۔ مگر یہ کہنا کہ "ہر ایک چیز کو آنکھوں سے لگاتا ہوں" مبالغہ نہیں تو اور کیا ہے؟ آخر صبر و استقلال بھی کوئی چیز ہے؟ شاعر میں جہاں یہ خوبی ہونی چاہیئے کہ وہ اپنے الفاظ و بیان سے سینہ میں آگ لگا دے وہاں یہ بھی ہونا چاہیئے کہ اپنے رحمت پاش نغموں سے اُسے بُجھائے بھی۔ شاعر کا کام اگر یہ ہے کہ وہ اپنے پُر درد اور پُر زور چیخوں سے سینہ میں ناسور ڈال دے تو اُس کا یہ بھی فرض ہے کہ سکون و طمانیت اور صبر و استقلال کا مرہم بھی لگائے۔ اس کو نظر انداز کیجئے اور آگے چلیئے۔ ایک مسلمان کا وفورِ غم سے ہی سہی "ماں کی قبر پر سجدہ کرنا" اور وہ بھی ایک دو روز انتہائے غم و یاس کے عالم میں نہیں، بلکہ "جب کبھی دل گھبرایا" کسی حالت میں مستحسن نہیں کہا جا سکتا، اور ایسا لکھنا سراسر دُور از حقیقت اور بعید از قیاس ہے، برخلاف اس کے اقبال کی نظم اس عیب سے منزہ اور پاک ہے۔ وہ جہاں بیتابی کا اظہار کرتے ہیں وہاں بھی حدِ اعتدال سے تجاوز نہیں کرتے، اور کسی جگہ ایسے الفاظ استعمال نہیں کرتے جو مبالغہ آمیز معلوم ہوں۔ ملاحظہ ہو۔

کس کو ہوگا اب وطن میں آہ میرا انتظار
کون میرا خط نہ آنے سے رہے گا بے قرار

خاکِ مرقد پر تری لیکر یہ فریاد آؤں گا
اب دعائے نیم شب میں کس کو میں یاد آؤں گا؟

کوئی غیر فطری بات نہیں، بلکہ بالکل روزمرّہ ہے۔ مگر اس پر بھی خود صبر کی تلقین کرتے ہیں اور فرماتے ہیں۔

جوہرِ انساں عدم سے آشنا ہوتا نہیں
آنکھ سے غائب تو ہوتا ہے فنا ہوتا نہیں

رخصتِ ہستی خاک، غم کی شعلہ افشانی سے ہے
سرد یہ آگ اس لطیف احساس کے پانی سے ہے

آہ یہ ضبطِ فغاں غفلت کی خاموشی نہیں
آگہی ہے یہ دلاسائی، فراموشی نہیں

شاعر کی ہرگز یہ خوبی نہیں کہ اگر رُلا دیا تو خاموش نہیں کرا سکتا، یا اگر خاموش ہے تو رُلا نہیں سکتا۔ شاعر کو ہر ایک چیز پر قادر ہونا چاہیئے۔ اگر ایک جگہ اس کے الفاظ و بیان، خیالات و احساسات مسحور کن اور قیامت خیز ہیں تو دوسری جگہ کلماتِ سکون و طمانیت بھی اس کی زبان سے ادا ہونے چاہئیں۔ اقبال کی نظم یا اُن کے مندرجہ بالا اشعار اس معیار پر ہر نوع پورے اُترتے ہیں۔

عہدِ طفلی کی یاد اور مادرِ مرحومہ کی شفقتوں، محنتوں اور احسانوں کے اعتراف میں دونوں شعرا کے قلم کی طاقت اور جودتِ طبع ملاحظہ ہو، اقبال کہتے ہیں۔

عہدِ طفلی سے مجھے پھر آشنا اُس نے کیا
رفتہ و حاضر کو گویا پا بپا اُس نے کیا

جب ترے دامن میں پلتی تھی وہ جانِ ناتواں
بات سے اچھی طرح محرم نہ تھی جس کی زباں

اور اب چرچے ہیں جس کی شوخیٔ گفتار کے
بے بہا موتی ہیں جس کی چشمِ گوہر بار کے

---

کس کو اب ہوگا وطن میں آہ میرا انتظار
کون میرا خط نہ آنے سے رہے گا بے قرار

خاکِ مرقد پر تری لیکر یہ فریاد آؤں گا
اب دعائے نیم شب میں کس کو میں یاد آؤں گا

تربیت سے تیری میں انجم کا ہم قسمت ہوا
گھر مرے اجداد کا سرمایۂ عزت ہوا

دفترِ ہستی میں تھی زرّیں ورق تیری حیات
تھی سراپا دین و دنیا کا سبق تیری حیات

عمر بھر تیری محبت میری خدمت گر رہی
میں تری خدمت کے قابل جب ہوا تو چل بسی

وہ جواں قامت میں ہے جو صورتِ سروِ بلند
تیری خدمت سے ہوا جو مجھ سے بڑھ کر بہرہ مند

کاروبارِ زندگانی میں وہ ہم پہلو مرا
وہ محبت میں تری تصویر وہ بازو مرا

تجھ کو مثلِ طفلکِ بے دست و پا روتا ہے وہ
صبر سے ناآشنا صبح و مسا روتا ہے وہ

تخم جس کا تو ہماری کشتِ جاں میں بو گئی
شرکتِ غم سے وہ الفت اور محکم ہو گئی

کس قدر سادی زبان ہے، اور کس درجہ عام فہم الفاظ میں اپنی اور اپنے قوتِ بازو کی بیتابیوں کا اظہار کرتے ہیں؛ خاص کر آخری شعر تو داد سے مستغنی ہے۔ عہدِ طفلی سب سے زیادہ ماں کی شفقتوں اور محنتوں کا مرہونِ منت ہوتا ہے۔ مگر جناب اقبال اس پر بغیر زیادہ زور دیے ہوئے صرف دو شعر کہہ کر آگے بڑھ گئے ہیں، البتہ اُن کا آٹھواں شعر پُر حسرت اور بے مثال ہے۔

برخلاف اس کے جنابِ ثاقب نے عہدِ طفلی کا نقشہ پورا پورا کھینچ کر رکھ دیا ہے۔ ان کے کلام میں اس موقع پر زور دیا جاتا ہے۔ ان کے الفاظ درجہ حد درجے مؤثر، اور ان کا انداز بیحد مسحور کن ہے، ایک ایک مصرع نشتر کی طرح دل میں اُتر جاتا ہے اور اس جگہ کم از کم مجھے تو اعتراف ہے کہ جنابِ ثاقب حضرت اقبال پر سبقت لے گئے ہیں۔ ملاحظہ ہو۔

اے کہ تیری ذات سے محکم تھی بنیادِ حیات
کون اب سمجھائے گا دنیا میں رودادِ حیات

میں نے یہ مانا کہ تو اب رنج سے آزاد ہے — رُوح تیری جنت الفردوس میں آباد ہے
دل کہاں پائے گا لیکن تیری الفت کے مزے — مجھکو یاد آتے رہیں گے تیری شفقت کے مزے

~~~

آہ اے ماں خاطرِ بیتاب کی تسکیں تھی تو — گو بظاہر خوش تھی لیکن دردِ غمگیں تھی تو
آرہا ہے یاد مجھکو عہدِ طفلی بار بار — جبکہ تھی محدود میری زندگی مستعار
تھا سکونِ مستقل، حاصل تری آغوش میں — رو کے سوجاتا تھا میں اُس وسعتِ خاموش میں
عطر سے بڑھکر تھی تیرے جسم کی خوشبو مجھے — مایۂ کونین سے افضل تھی یعنی تو مجھے
تیری ہر کروٹ میں تھا آرام کا میرے خیال — تھی مری افسردگی تیرے لئے وجہ ملال

لاریب یہ اشعار اس قدر سچے اور اس درجہ پُر درد اور مؤثر ہیں کہ سخت سے سخت دل بھی اثر پذیر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ عہدِ طفلی میں ماں کی شفقتوں کی اتنی سچی اور مکمل منظرکشی کی گئی ہے کہ بے اختیار آنسو نکل آتے ہیں۔ اور بیساختہ واہ نکل جاتی ہے۔

~~~

"مرنے کے بعد کیا ہوتا ہے" یہ کسی کو نہیں معلوم۔ البتہ مرنے والے کے ذاتی صفات کی بنا پر "بقدر طاقت خود می کنند استدراک" ورنہ اللہ کی بات اللہ ہی جانے۔ جناب ثاقب اپنی مادرِ شفیقہ کے ایمانی کارناموں کے جزا کا اظہار یوں کرتے ہیں۔

دل میں برپا ہوتا ہے ہنگامۂ سوز و گداز — آسماں کے مجھکو دروازے نظر آتے ہیں باز
دیکھتا ہوں نُور پاشی میں حجاب اندر حجاب — یعنی جلوے رقص و لرزش میں نقاب اندر نقاب
دیکھکر تیری عبادت کا میں یہ شیریں ثمر — غم سے اک لمحے کو ہوجاتا ہوں اپنے بے خبر

دوسرے شعر کا پہلا مصرع کن خوبیوں کا حامل ہے، یہ میری سمجھ سے باہر ہے اور مجھے اپنی فقدانِ علم کا اعتراف کرتے ہوئے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ میں اس مصرعے سے کوئی مطلب نہیں نکال سکا۔ دوسرا مصرع خیر ایک حد تک غنیمت ہے، مگر بالکل بے کیف کوئی خاص بات اس میں بھی نہیں، بجز اس کے کہ چند بڑے بڑے الفاظ کو ایک جگہ جمع کر دیا گیا ہے۔ میری دانست میں "شیریں ثمر" کی وضاحت ہرگز اس شعر سے نہیں ہوتی۔ دوسرے دو راز حقیقت واقعات کا عنصر اس میں بھی موجود ہے۔ مثلاً دروازۂ آسمان کا باز ہونا یا، جلوے رقص و لرزش میں نقاب اندر نقاب، نظر آنا وغیرہ، برخلاف اس کے اقبال نے اس مفہوم کو بڑی سادگی اور خوبصورتی سے ایک شعر میں ادا کر دیا ہے، فرماتے ہیں۔

زندگانی تھی تری مہتاب سے تابندہ تر — خوب تر تھا صبح کے تارے سے بھی تیرا سفر

پہلے مصرعے سے زندگی کی خوشگواری اور دوسرے مصرعے سے باسانی سفرِ آخرت کا صاف پتا چلتا ہے، جو اعمالِ صالح کی جزائے اوّلیں کا بیّن ثبوت ہے۔

~~~

آخر میں اقبال نے دعائیہ اشعار پر اپنی نظم ختم کی ہے، فرماتے ہیں۔

مثلِ ایوانِ سحر مرقد فروزاں ہو ترا — نُور سے معمور یہ خاکی شبستاں ہو ترا
آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے — سبزۂ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

اقبال جہاں قدرت سے قبر کو فروزاں کرنے کی استدعا کرتے ہیں، ہاں فطرت سے اُس قبر کو قائم و دائم رکھنے کی بھی امداد کرتے ہیں، جبکہ فروزاں کرنے کی دعا کی گئی ہے۔ قبر کی تاریکی ضرب المثل ہے، ایسے موقع پر مرقد کے فروزانی کی جو تصویر "مثلِ ایوانِ سحر" کہہ کر کھینچی گئی ہے۔ وہ بے مستغنی ہے اور پھر قبر کے ظاہری شکل کو قائم رکھنے کی جو آرزو کی گئی ہے وہ عین فطرت ہے۔ اور اس طور پر اقبال قبر اور اہلِ مرقد مکان اور مکین دونوں کے لئے دعا کرتے ہیں۔ اسی طرح جناب ثاقب بھی اپنی نظم دعائیہ شعر پر ختم کرتے ہیں۔ مگر وہ بات نہیں۔ فرماتے ہیں۔

سایہ گستر رحمتیں ہوں قبر پر تیری مدام — برکتیں نازل ہوں تیری روح پر ہر صبح و شام

پہلے مصرع میں رحمتوں کے قبر پر سایہ گستر ہونے کی دعا کی گئی ہے۔ حالانکہ اگر رحمت کی دعا صاحبِ قبر کے لئے ہوتی تو البتہ مستحسن تھا۔ ورنہ صرف قبر کے لئے رحمتوں کی بارش کی دعا بے معنی محض ہے۔

بہرکیف مری حقیر رائے ان صفات کی صورت میں حاضر ہے اب اہلِ نظر دیکھیں اور پرکھیں کہ میں کس حد تک صحیح اور غلط ہوں میری ان دو حضرات میں کسی سے بھی ملاقات یا راہ و رسم نہیں اور نہ کسی سے مجھے خدانخواستہ بغض و عناد ہے، میں نے صرف ادبی حیثیت سے ان پر روشنی ڈالی ہے۔ اور جس کے کلام میں مجھے جو عیوب و محاسن نظر آئے میں نے نیک نیتی سے اُن کو ظاہر کر دیا ہے۔ یہ ایک بے لاگ تنقید ہے جسمیں تعصب یا حمایت بیجا کو ذرا بھی دخل نہیں۔

جامِ جہاں نما ہے شہنشاہ کا ضمیر — سوگند اور گواہ کی حاجت نہیں مجھے
(غالب)
~~~

# مردِ مضحک

اسرائیل احمد خان سکندر آباد دکن

(مسلسل)

(۳)

لارڈ ڈیوڈ ڈری مائر!

لارڈ کلینکارلی ہمیشہ سے کہن سال اور تباہ حال اور برگشتہ اقبال نہ تھا۔ وہ بھی جوانی کی بہشتِ رنگینی کی گلگشت کر چکا تھا! عورتوں کے ساتھ عشقبازیوں اور صنفِ نازک کی نازآفرینیوں اور نیاز نوازیوں سے وہ بھی جرعہ کش ہو چکا تھا! خود کرامویل ایسے متین و متقی مرشدِ طریقتِ سیاست کا عہدِ شباب بھی اِس مذاقِ بشری سے معریٰ نہ رہا تھا! ؎

سکتے ہیں جسے اہلِ جہاں ذوقِ گنہ اُس فیضِ ازل سے کوئی محروم نہیں!

کلینکارلی کے اک لڑکا بھی تھا جو دَورِ جمہوریت کے آخری ایام میں پیدا ہوا تھا اِس نوزائیدہ بچے کی دنیا میں آمد اور کلینکارلی کا ملک سے اخراج قریباً ہمعصر واقعات ہیں! چنانچہ بیٹا باپ کی صورت سے کبھی آشنا نہ ہوا، اور بعد میں تو اُس نے ایسی ناخلفی کا بھی ثبوت دیا کہ نووارِدِ تخت و تاج شاہ چارلس کے مقربین میں داخل ہو گیا! اِس فرزندِ ارجمند کو "لارڈ ڈیوڈ ڈری مائر" کا طویل الذیل خطاب مرحمت ہوا! اور یہ محض اپنی والدۂ ماجدہ کے طفیل میں، جو ایک حسین و مہجبین عورت تھی، ــــ جس کی نزاکتِ حُسن اپنے شوہر کے دَورِ اِدبار کی اُفتاد کے وقت اُس کے ساتھ اپنے عہدِ وفا کی تاب نہ لاسکی! اُس نے اپنے پہلے عاشق کے ساتھ پیمانِ اولین تازہ کیا! ــــ اور یہ پہلا عاشق وہی شخص تھا جو اِس وقت خود انگلستان کی "عروسِ ملک" کو کنارگیر کر چکا تھا! یعنی شاہ چارلس!

الغرض یہ عورت بادشاہ بیگم بن گئی۔ چارلس کی اقبال مندی و فاتحکاری کے کیا کہنے کہ جمہوریت کے اک زبردست اور صاحبِ استقامت قلم بردار کی بیوی اور بیٹا دونوں اُسے مالِ غنیمت میں ملے! ع

از بختِ شکر دارم و از روزگار ہم!

خاتونِ موصوف نے اپنے غیرمعمولی حُسن و جمال کی بدولت بادشاہ کے دل پر حقوقِ حکمرانی حاصل کر لئے! اُس کا بیٹا (لارڈ ڈیوڈ) گوناگوں خطابات و اعزازات کا حامل بنا، اور معتمدانِ خاص میں داخل ہو کر کثرت شاہی خدمات پر مامور ہوا۔ اُدھر باپ عالمِ جلاوطنی میں سوئٹزرلینڈ کے اک گوشۂ تاریک کے اندر اک بومِ عزلت گزین کی طرح اپنی حیاتِ تلخ کے باقی دن کاٹ رہا تھا، اور اِدھر بیٹا شاہی دربار و محلات میں عیش و نشاط اور اعزاز و اکرام کی شادکام زندگی بسر کر رہا تھا! ع

حیف اگر در پس امروز بود فردائے!

ہنری ہشتم اور جیمس دُوئم کے عہدِ سلطنت میں بھی وہ اِسی رسوخ و تقرب سے مفتخر رہا۔ کیوں نہ ہو، شاہ پرست ابن الوقتوں کا تکیۂ کلام تو یہ ہوا کرتا ہے کہ:۔

"بادشاہ نے وفات پائی، ــــ زندہ باد بادشاہ!!"

ڈیوک آف یارک کی تخت نشینی کے وقت لارڈ ڈیوڈ کے امیرانہ خطابات

میں ایک طرۂ افتخار کا اور اضافہ ہوا۔ یعنی اپنی ماں کی وفات کے بعد اُس کی شخصی متروکہ جاگیر واقع اسکاٹلینڈ کا بھی وارث بنا، اور اِسی ریاست کی ملکیت کے انتساب سے اُس کا نام نامی و اسمِ سامی اب لارڈ ڈیوڈ آف ڈری مائرہ قرار پایا! آہ اُس کا بے نام و ننگ اور ننگ باپ! ع

تو و قطعِ مناز لہا، من و یک لغزشِ پائے!

(۴)

## امارت و مناصب!

جیمس ثانی اگرچہ بادشاہ تھا لیکن خود بدولت کو جنرل بننے کا شوق تھا! تختِ شاہی پر نشست حاصل کر لینے کے بعد ہر مرتبہ و مقام تک رسائی آسان ہو جاتی ہے! چنانچہ نوجوان فوجی افسروں کی جھرمٹ میں وہ جوشن و چار آئینہ میں ملبوس اور خود و زرہ سے محفوظ، اسپ خاصہ پر سوار نکلا کرتا تھا! لارڈ ڈیوڈ کا شاندار پیکر اُس کی آنکھوں میں کھبا جاتا تھا! وہ بیش از بیش اُس کی بانکی اور سجیلی طرح اُڑانے کی کوشش کیا کرتا! ساتھ جمہوریت کی یہ اک قیمتی متاع تھی جو لارڈ موصوف کی شخصیت کے وجود میں انگلستان کے بحال شدہ خانوادۂ شاہی کو خداداد ملی تھی!

لارڈ ڈیوڈ کو اب خوابگاہِ ہمایونی کا معتمد بنایا گیا، جو معراجِ قاب قوسین کی سمت میں اک بڑی پرواز تھی!

یہ غایت درجہ تکریم و نوازش کا منصب تھا۔ یہ عہدہ دار، شاہی بسترِ استراحت کے پاس ہی اک پلنگ پر سویا کرتا ہے، اور بارہ آدمی شب میں باری باری ایک دوسرے کو سبکدوش کیا کرتے ہیں!

لارڈ ڈیوڈ توشہ خانے کا بھی سپرد دار تھا، اور میرِ آخور بھی! اِن مزید فرائض کی بجا آوری کے صلے میں اُسے مزید مشاہرہ ملتا تھا۔ اصطبل کا تمامی عملہ اور اکثر شاہی پیشِ خدمت اُس کے ماتحت تھے۔ شرط کے گھوڑوں کی داشت و پرداخت کا کام بھی اُسی کو تفویض تھا۔ یہ سلطانی تربیت گاہِ اسپ مقام نیو مارکیٹ میں واقع تھی۔ صَرفِ خاص کے جس صیغے سے اُمراء و اعیان کو خلعت عطا کئے جاتے تھے وہ بھی لارڈ ڈیوڈ ہی کے زیرِ اہتمام تھا۔ بادشاہ سلامت کی بیشی خاص کے سر رشتہ کے سارے وابستگان اُس کو کورنش بجا لاتے تھے۔ انگلستان کا پُر شوکت دربار، مہمان نوازی میں اپنی نظیر آپ تھا۔ لارڈ ممدوح اِن شاہی ضیافتوں کا سربراہکار اور پذیرائی کی صحبتوں کا پُر زور داعی بھی ہوا کرتا تھا۔ بیشتر پبلک تقریبات میں وہ ذاتِ شاہانہ کی عین پس پُشت کھڑا ہوتا تھا! لارڈ ڈیوڈ ہی پنجشنبہ مبارک کے دن اُن بارہ فقیروں کو حضورِ ہمایونی میں پیش کیا کرتا تھا جن کو ظلِ سبحانی اپنی مدتِ جلوس کی سالوں کے ہم تعداد نقرئی سکے ارزانی فرمایا کرتے تھے! جب کبھی نصیبِ دشمنان بادشاہ سلامت بسترِ علالت پر ہوتے تو یہ فرض بھی اُسی کا ہوتا کہ وہ پادریوں کو شاہی اطاقِ علالت میں حاضر کیا کرے اور مجلسِ مملکت کی منظوری کے بغیر اطبا کو باریابی و مزاج پرسی کی اجازت نہ دے!

لارڈ ڈیوڈ اسکاچ رجمنٹ میں لفٹننٹ کرنل کے عہدے پر بھی فائز تھا اور اس حیثیت سے متعدد معرکوں میں دادِ شجاعت دے چکا تھا۔ وہ بے نظیر سپاہی تھا، اک خوشرو انسان اک خوش پیکر جوان، اور اک فیاض و دریا دل امیر! وہ بیک وقت رفیع المنزلت اور بلند قامت واقع ہوا تھا!

ایک دفعہ ایسا موقع آیا کہ لارڈ ڈیوڈ کو چشم بد دور وہ منصب عطا کیا جانے لگا جس کا ایک فریضہ شاہِ ذیجاہ کو قمیص زیبِ تن کرانا بھی ہوتا تھا! لیکن اس امتیاز کے لئے شہزادگی یا فصل درجہ، درجۂ اول کی امارت کی شرط تھی۔ اِس عطائے امارت کا معاملہ بہت نازک تھا۔ اِس سے بہت سے اُمیدواروں کے درمیان رقابت اور عداوت کے پیدا ہو جانے کا اندیشہ تھا۔ چنانچہ اس اعزاز کی غلط بخشی سے اگر بادشاہ کو ایک طرف اک ممنون و مکرم، جان نثار امیر ہاتھ آتا تو دوسری طرف دل برداشتہ اُمراء کے حلقے میں سَو دُشمنانِ جانستان پیدا ہو جاتے! اس قباحت سے بچنے کے لئے یہ صورت اختیار کی گئی کہ امارتوں کے انتقال سے کام لینے کی جدت اختراع کی گئی۔ اِس طریقے سے بادشاہ کو اپنی غایتِ مقصود بھی حاصل ہو جاتی تھی اور دربار کے آئین میں کسی اصولی و انقلابی تبدیلی کرنے کی ضرورت بھی نہ ہوئی تھی!

اِسی راہ سے لارڈ ڈیوڈ کو دربارِ شاہی کے طبقۂ علیا میں پہنچا دینے پر امکان بزمِ سلطانی کو کوئی اعتراض یا شکایت نہ ہو سکتی تھی۔ چنانچہ اب بادشاہ لارڈ مذکور کو مستقل امارت دے کر اپنی اک محبوب دیرینہ آرزو کے پورا کرنے کے کسی موقع کا منتظر تھا!

(۵)

بہت جلد یہ حالتِ منتظرہ بھی ختم ہو گئی اور اک موقع رونما ہو گیا۔

# ایک شکاری دوست سے

اے انیسِ دشت، اے میرے بہادر ہم معاش!
شیرنی اور پھر دو نالی سے گرادی زندہ باش!

لیکن اس منظر سے میرا دل ہوا جاتا ہے شق
اس جواں مرگی سے اس کی ہے مجھے بے حد قلق

اس کا یہ نازک شکم، یہ زرد مخمل کا گلو،
آہ یہ چھکڑے کے پہیوں پر جوانی کا لہو،

اس کا نر فرقت میں اس کی باؤلا ہو جائے گا
حال بچوں کا نہ جانے کیا سے کیا ہو جائے گا

بھیڑیا ہو، ریچھ ہو، چیتا ہو، یا خونخوار شیر،
جنگلوں تک سورما ہیں نیستانوں تک دلیر،

یہ کبھی آبادیوں میں آکے غراتے نہیں!!
یہ کسانوں اور مزدوروں کا حق کھاتے نہیں!

دیکھ کس رفتار سے چلتی ہے نبضِ روزگار!
اب ضرورت ہے کہ کھیلا جائے شہروں میں شکار

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں نہیں واقف ہے تو!
چوس لیتے ہیں جو مزدوروں کی شہ رگ کا لہو

ان سے بڑھ کر وہ درندے ہیں جو از کیدِ ریا!!
گھونٹ دیتے ہیں عدالت میں صداقت کا گلا!

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں بشکلِ راہبر
دن دہاڑے لوٹ لیتے ہیں جو بیواؤں کے گھر

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں جو ظالم خرقہ پوش
منبروں پر دندناتے ہیں بصد جوش و خروش

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں جو باصد احتشام
کالجوں میں نوجوانوں کو بناتے ہیں غلام!

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں جو بن کر سرگروہ
لیڈروں کے بھیس میں پھرتے ہیں باشان و شکوہ

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں جو پوشش دیکھ کر
اپنے مفلس ہمنشینوں سے چراتے ہیں نظر

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں جو عشرت کے لئے
دام پھیلاتے ہیں بیواؤں کی عصمت کے لئے

ان سے بڑھکر وہ درندے ہیں جو زر کے واسطے
باعثِ تکلیف ہیں نوعِ بشر کے واسطے

لاکھ حیواں ہوں اخوت کو یہ کھو سکتے نہیں
شیر چیتے ایسے بے انصاف ہو سکتے نہیں

احسان دانش (کاندھلہ)

# زندگی کا استہزا

ل۔ احمد
اکبرآبادی

رام پیاری اندر سے بیمار تھی اور باہر سے تندرست دکھانے پر مجبور، عالمگیر مندے نے اس کی تجارت کو بھی بہت گرا دیا تھا، اور ظاہر ہے کہ مانگ نہ ہوگی تو بھاؤ کم ہو ہی جائے گا۔ اس لئے اس کی آمدنی سے خرچ زیادہ ہوتا رہا اور اندوختہ ختم ہو گیا۔ اس پر طرہ یہ کہ وہ بیمار پڑ گئی اور علاج معالجے میں زیور بھی ٹھکانے لگ گیا۔

جوانی کے مدہ کو اگر حسن میں شمار نہیں کیا جا سکتا تو رام پیاری حسین تو ویسے بھی نہ تھی، لیکن ان اسباب و حالات نے اس کی جوانی کی دلکشی بھی غارت کر دی۔ غرض بیماری کا گھن اور اس پر مفلسی کا بسولا ——— رام پیاری موت کی تمنا پر مجبور تھی۔

آج اس کی طبیعت بہت خراب تھی، لیکن وہ تیسرے پہر پلنگ سے اٹھی اور گلی میں جو کھڑکی کھلتی تھی وہاں بیٹھ کر کنگھی چوٹی کی ——— بگڑی تقدیر یعنی بری صورت کو بنانا چاہا۔ آج کل کا جوبن سنگھار اس کام میں بڑی مدد کرتا ہے۔ جیسے شام چلے دو آدمی وارد ہوئے۔ رام پیاری آنکھیں بند کئے خیالات میں کھوئی ہوئی تھی ——— یا کہئے کہ بے خیالی میں۔

"بھلا سونے کا یہ کونسا وقت ہے؟" ایک بولا

"عورت ہے کہ کوئی زنخا!" دوسرے نے کہا

رام پیاری نے اٹھ کر بیٹھ جانا چاہا لیکن کمزوری نے اجازت نہ دی۔ "میں سو نہیں رہی تھی" وہ بولی۔ لیکن ارادے کے باوجود مسکرا نہ سکی۔

"عجیب بے ڈھنگی عورت ہے، سلام و لام کچھ بھی نہیں!" ایک نے کہا

"اس سے تو بھڑوے زیادہ تمیز دار ہوتے ہیں۔" دوسرے نے اضافہ کیا

ان فقروں کو سن کر رام پیاری کے دل پر ایک چوٹ سی لگی۔ اسے سخت غصہ آیا۔ پھر شاید مجبوری کے احساس سے آنکھیں ڈبڈبا آئیں کیونکہ یہ اس قسم کی توہین ہے جس کی کوئی قیمت بھی نہیں دی جاتی۔ اور ہر عیاش آدمی ایسی توہین کرنے کو اپنا حق سمجھتا ہے۔ رام پیاری چاہتی تھی کہ بیماری کا حیلہ کر کے ان کو ٹال دے۔ لیکن ساتھ ہی خیال آیا کہ صبح سے کچھ کھایا بھی نہیں ہے اور بیماری کا تو نام لینا بھی جوکھوں سے خالی نہ تھا۔ بالآخر اس نے اپنے دل کا خون کیا اور سیدھی ہو کر بیٹھ گئی۔

"آئیے، بیٹھئے" اس نے ایک افسردہ تبسم کیساتھ کہا

"بیٹھئے آپ کو ہماری قسم"

"چلو جی، چھوڑو اس گھوڑی کو۔" ایک نے کہا

ان کے چلے جانے کے بعد رام پیاری کپڑے پھاڑ ڈالنا چاہتی تھی۔ مقدر کہئے یا سماجی قانون، آپ اسے جس نام سے چاہیں یاد کریں لیکن رام پیاری اس وقت ان مظالم کا شدید احساس کر رہی تھی۔ پہلے تو اسے کمرو بنایا اور پھر ایسے پیشے پر مجبور کی گئی جس میں صورت پہلے دیکھی جاتی ہے اور اب اسے مٹی کا ڈھیر نادر کر کے منہ پر توہین کی جاتی ہے۔ وہ شدت گریہ سے

محسوس کر رہی تھی کہ ایک آدمی بیمار ہے، اسے طبیعت پر قابو نہیں لیکن محض اس اعتبار پر کہ وہ خریدی جا سکتی ہے، چاہا جاتا ہے۔ کہ وہ ویسی نظر آئے جیسی کہ خریدار کی پسند ہے، وہ ویسا برتاؤ کرے جیسا کہ خریدار کو پسند ہے، وہ جان سے بیزار ہو تو ہوا کرے، خریدار کو اس کی کیا پرواہ، پیسے لیکر جو آتا ہے وہ اسے انسان ہی کب سمجھتا ہے۔ چونکہ وہ کسبی ہے اس لئے اگر اس ضابطے کے مطابق خریدار کی آؤ بھگت نہ کرے گی جو خریداروں نے ہی بنا دیا ہے تو اُسے اس کی اہانت کا پورا حق حاصل ہے —— اور ایک آبرو باختہ کی اہانت کا مفہوم ہی کیا!

صدمے کے احساس نے رام پیاری کو تھوڑا سا فلسفی بنا دیا تھا اُس نے اپنی زندگی پر نظر ڈالی اور اسے تکلیف دہ احساس ہوا کہ اگر اس کی شادی ایک بوڑھے سے نہ کرائی جاتی تو وہ پڑوسی جوان کا شکار نہ ہوتی۔ اگر وہ جوان اُسے بھگا نہ لے جاتا اور پھر نکال نہ لیتا تو وہ پیشہ کرنے پر مجبور نہ ہوتی۔ اگر ایک بیمار آدمی اسے نہ ملتا تو وہ بیمار نہ ہوتی۔ اگر وہ بیمار نہ ہوتی تو اسے یہ باتیں نہ سننا پڑتیں۔ پھر وہ سوچنے لگی کہ اس شخص کی بیوی اگر ویسی ہی حالت میں ہوتی جس میں رام پیاری تھی، تب بھی وہ شخص اپنی بیوی سے وہ باتیں نہ کہتا حالانکہ وہ بھی اُسی کی طرح ایک عورت ہے۔ اور اگر بیویاں عزت کی مستحق ہیں تو کسبیاں محنت کی سزاوار کیوں سمجھی جائیں؟ دونوں ایک ہی سی خدمت انجام دیتی ہیں۔ بیوی کی ذمہ داریاں بیشک کچھ زیادہ ہیں لیکن کیا ایک شخص دو خدمتوں پر مامور نہیں ہوتا؟ رام پیاری کو اس خیال سے جنت تکلیف پہنچی کہ بیوی قابل احترام ہے اور کسبی مستحق ملامت۔ کیونکہ اسے محسوس ہوا کہ بیویوں کو محترم بنانے میں خود کسبیوں کی کوشش کو بھی دخل ہے۔ اگر کسبیاں معدوم ہو جائیں تو محترم بیویوں کی پاکدامنی شبہے میں پڑ جاتی ہے۔ رام پیاری اس نتیجے پر پہنچی کہ سماج جس شے کو عورت کی عفت و عصمت کہتی ہے وہ دراصل کسبی کی قربانی کی بدولت ہے!

اسی سوچ اور صدمے کی حالت میں رام پیاری سو گئی اور سوتے میں خواب دیکھنے لگی اس نے چمکتے اور کھنکتے ہوئے روپیوں کے انبار دیکھے روپئے کی یہ خوفناک چمک اور کھنک ناقابل بیان تھی۔ وہ دولت کے خواب دیکھ رہی تھی —— دولت جو نفس انسانی کی غلاظت ہے جو روح انسانی کو کچل دیتی ہے، جو قلب انسانی کا گلا گھونٹ دیتی ہے! وہ دولت جو کائنات کی ہر شئے کو اپنے معیار پر لے آتی ہے یعنی ہر شئے کا وزن کرتی اور اس کی قیمت لگاتی ہے —— حتیٰ کہ عفت اور عشق کی بھی! وہ دولت جو ہر چیز کو متحرک کر دیتی اور پھر اسے ذبح کر ڈالتی ہے۔ یعنی جو ایک ہی وقت میں حیات بھی ہے اور موت بھی! خوفناک معمہ —— دولت اس اندر سے بیمار اور باہر سے تندرست سونے والی سے

اسی دولت کا طلسم کھول جا رہا تھا سونے کے کناروں کے درمیان گرم خون کی ندی بہ رہی ہے۔ یہ ندی مزدوروں اور کسانوں —— غریب انسانوں کے مشقت سے کھولتے ہوئے خون سے بھری گئی ہے۔ یہ بہتا ہوا خون دفعتاً سونا بن جاتا ہے۔ خود رام پیاری کی عصمت بھی سونے کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ ہر چیز سونا بن جاتی ہے یہاں تک کہ شاعر کی تخئیل جس وقت مصروف پرواز تھی، اچانک اس کے پر پرواز بھی سونے کے ہو جاتے ہیں، اور وہ سونے کے بوجھ سے گر کر زمین کی کثافتوں سے ملوث ہو جاتی ہے! ہر طرف سونا ہی سونا ہے وہ کہرباجو خود کھنچنا نہیں جانتا! اور گدا سے لیکر شاہ اس زندہ و غالب کل معبود کی پرستش کر رہا ہے!

رام پیاری نیند میں کروٹ لیتی ہے۔ گلی کی لالٹین کی روشنی میں اس کا بے حسن اور بے کشش چہرہ زرد نظر آ رہا تھا۔ اس وقت وہ گم کردہ منزل زندگی کا ایک مظہر تھی! آہ عورت —— غریب عورت!

گھنٹہ گھر کی بھاری بھرکم آواز نے ایک بجایا اور اس کی گونج شہر کی خموشی اور پرسکون فضا میں غائب ہو گئی۔ یعنی ایک اور گھنٹا اس فنا میں جا ملا جس کا ذکر اب ماضی کے نام سے تاریخ کی کتابوں ہی میں ہوگا۔ یہ گھنٹا شہر بمبئی کا تھا۔ جہاں ایک ہی شہر میں بیسیوں بادشاہ سماتے ہوئے ہیں: یہ تنبو والا بادشاہ ہے تو یہ چھاتے والا بادشاہ! اور یہ ماچس والا بادشاہ ہے تو یہ روئی والا بادشاہ! مگر اتنے بادشاہوں کی راجدھانی بمبئی اور اس کے اتنے پوٹے، اتنے بچے اتنی عورتیں بیماریوں میں پڑے پاؤں رگڑ رہے ہیں، اور بھوک سے جانیں دے دیں! ان بادشاہوں کی دولت بڑی سڑا رہی ہے اور شہر میں فاقہ ڈوبا کا راج ہو! جی ہاں وہی شہر سیم و طلا بمبئی! اسی شہر محلات میں رام پیاری ایک تاریک کوٹھری میں خواب دیکھ رہی ہے۔

سازوں کی دل آویز موسیقی سے فضا گونج رہی ہے۔ بجلی کی تیز اور شفاف کرنیں ہال کو بقعۂ نور بنا رہی ہیں۔ ایوان لوگوں سے بھرا ہوا ہے۔ صدر میں ایک پُر تکلف اور دولت زبان مسند پر ایک نواب زادہ متمکن ہے۔ روشنیوں کی تجلی کے ساتھ نازک رنگوں کی نیرنگی اس طرح ہم نوا ہے کہ اس کی ہم آہنگی بجائے خود ایک غیر محسوس علوی نغمہ محسوس ہو رہی ہے۔ نشاط و طرب کے اس دربار میں جتنی عورتیں ہیں، سب پری جمال اور اپسرا روپ ہیں: گلاب سے چہرے، نرم نگاہیں، گدرائے ہوئے بدن اور لچیلے جوڑ بند! یوں کہیے کہ انسانی چمن کے شاداب و شگفتہ پھول ہیں!

رقص ہونے لگتا ہے۔ ناچ کا ایک شاندار سماں ہے۔ جس میں سے وہ بلاس اُبلا پڑتا ہے۔ ناچ کی پیچ و خم حرکتیں لوگوں کی رگوں کے اندر خون کی روانی میں طوفان پیدا کر رہی ہیں۔ معلوم ہو رہا ہے کہ اندر کا اکھاڑا زمین پر اُتر آیا ہے یا کرشن کی گوپیوں نے پھر ایک دفعہ برج کو آباد کیا ہے۔ ناچ کیا ہے شاعر کے سندر سپنوں نے روپ دھار لیا ہے! اس کی گتیں اور توڑے نسیم کا اٹھلا کر چلنا ہے۔ دریا میں بھنور کا پڑنا ہے!

ایسے دلوں کے لئے جن کی منھ بند کلی کو جذبات کی ہوا نے چھیڑا نہیں ہے، اس ناچ کا بھاؤ نرت پانی کا وہ ریلا ہے جو دیواروں کو ڈھا دیتا ہے۔ جس طرح چنگیز نے شہر نشاط بغداد کی دیواریں ڈھا کر اپنے وحشی گلوں کے لئے راستے کھول دئے تھے۔ اسی طرح یہ رقص طلسم بند دلوں کے لئے روح سحر ہے ـــــــ یہ ایک ایسی طلسم کشائی ہے جو حیات آفرین ہے۔ جو اکسیر حیات ہے!

ناچنے والیوں کے جھرمٹ میں سے نکل کر ایک شہزادی آگے بڑھتی ہے۔ یہ شہزادی خود رام پیاری ہے۔ وہ ان سب میں زیادہ حسین ہے، زیادہ جوان اور چنچل ہے ـــــــ ایسی جوان اور چنچل کہ اس کی اڑتی ہوئی مسکراہٹ پر ہونٹوں کی ایک ہلکی سی کپکپاہٹ پر سیکڑوں مرد بھینٹ چڑھائے جا سکتے ہیں۔ ساتھ والیاں ناچنا بند کر دیتی ہیں اور صرف رام پیاری نواب زادے کی مسند کے سامنے کر دہ ناچنے لگتی ہے۔

سونے والی رام پیاری کے مرجھائے ہونٹوں پر ایک منوہر مسکراہٹ نمودار ہوئی۔ اس کے اس مسکرانے میں سکون تھا اور اطمینان کی مسرت ـــــ اس میں ایسی پُر خلوص محبت تھی جسے ایک بار جان لینے کے لئے سو مرتبہ مرنے کی تکلیف اٹھائی جا سکتی ہے۔ جلنا پوری قیمت نہیں ہو سکتا۔

خواب دیکھنے والی کو سوتے میں ایک پھریری آئی۔ اس کا خواب جاری تھا:۔

وہ ناچ رہی ہے۔ ناچتے ناچتے نواب زادے کی مسند کے پاس آتی اور پھر رم جاتی ہے۔ اس کی نگاہیں نواب زادے کی پُر شباب صورت پر جمی رہتی ہیں: وہ اس کا شہزادہ گلفام ہے! اب اس کے اور نواب زادے کے درمیان ایک رشتہ قایم ہو گیا ہے۔ دونوں کے اختلاط کا وہ نازک رشتہ جو محسوس نہیں ہوتا مگر جس کی گرہ تانت کی گرہ ہے! ایک مرتبہ وہ ناچتی ہوئی آتی اور نواب زادے کے سامنے سیدھی کھڑی ہو جاتی ہے: کولوں پر دونوں ہاتھ رکھ لیتی اور سازوں کے اتار چڑھاؤ کے ساتھ ہلورین لینے لگتی ہے۔ وہ اپنی جگہ سے نہیں ہلتی مگر ناچ رہی ہے۔ اس کے حسن اور جوانی کی موجیں نواب زادے کے دل و جان کو رقصاں کرتی معلوم ہوتی ہیں۔ اس وقت کے سماں سے اس کا چہرہ دمک اٹھا ہے۔ آنکھوں سے نگاہیں نہیں نکلتی بلکہ کرنیں پھوٹ رہی ہیں۔ وہ اس وقت شکھ بلاس کی دیوی بنی ہوئی ہے!

وہ اچانک جھکتی ہے۔ ایسی بیتابی کے ساتھ جھکتی ہے جیسے کوئی اضطراری حالت میں اپنے محبوب کا بوسہ لینے کو جھک جاتا ہے۔ پھر دوسرے ہی لمحے میں اس طرح پیچھے ہٹتی ہے گویا وہ اپنے عاشق کی گود سے نکل بھاگنا چاہتی ہے۔ وہ سیدھی کھڑی ہو کر فرش کو نرمی کے ساتھ ٹھکراتی ہے۔ اُس کے پاؤں کے گھنگرو دلوں کے ساز بجانے لگتے ہیں۔ اس کی ہنس کی سفید گردن میں ویسا ہی خم پیدا ہے۔ اس کے ناچ کا اثر ہے کہ تماشائی بیٹھے بیٹھے محسوس کر رہے ہیں کہ کسی پرستانی کنج میں شہزادہ گلفام سو رہا ہے اور چاند اپنی کرنیں اس پر نچھاور کر رہا ہے۔ عین اسی حالت میں سبز پری گھنگرو بجاتی ہوئی اترتی ہے اور شہزادہ بیدار ہو کر اس کے ساتھ رقص کرنے لگتا ہے ـــــــ ان کا یہ رقص محبت کی کیفیتوں کا

رقص ہے جس کی حرکت سکون ایک خموش موسیقی ہے!

رقص موقوف ہوتا ہے تو تماشائی پھر محویت سے نکل کر اسی بے حس و کم کی دنیا میں آجاتے ہیں۔ اب گلفام ایک مرد اور رام پیاری ایک عورت بن کر باہم گر محبت کرتے نظر آتے ہیں۔ رام پیاری گویا بہار کی ایک سہانی رات میں برسات کا سہانا خواب دیکھ رہی ہے۔ وہ محسوس کر رہی ہے کہ اس کے محبوب کو احساس ہے کہ ساری دنیا کی محبت اور اس کے تمام پہلو رام پیاری کی ذات میں مجسم ہو گئے ہیں! یہ احساس رام پیاری کو ایک استہزا میں تبدیل کر جاتا ہے۔ یہ دونوں میٹھی اور نرم باتیں کرتے ہیں اور ان کی آوازیں مل کر ایک ایسی موسیقی بن جاتی ہے جسے شیریں خوابوں سے مشابہ کیا جا سکتا ہے۔ ان کی یہ محبت ایک سہانا نغمہ ہے۔ ایک سہانا گیت ہے۔ نقرئی گھنٹیوں کی بجنے کی نرم آواز ہے۔ —— نسیم سحر کا اختلاط آمیز خرام ہے!

خواب کا منظر بدل جاتا ہے: مجلس اور ایوان، شہر اور ساری دنیا پتھر اور دھات کی ہے، آسمان و زمین لوہے کے ہیں، خدا بھی فولاد کا ہے! نہیں خدا ہی نہیں! اگر کچھ ہے تو روپیہ یا بھوک اور دھتکار! رام پیاری بیدار ہو گئی تھی۔ وہ بہت بھوکی تھی، بہت نحیف تھی —— اس کا جی ڈوبنے لگا۔

حالت جب یہ ہو تو ظاہر ہے کہ اس قسم کا خواب برداشت نہیں ہو سکتا یا یوں سمجھ لیجئے کہ اسے مرض کا گھن کھا چکا تھا۔ صدمہ دفعتاً ہنسے رام پیاری کی آنکھیں مُند گئیں اور پھر نہ کھل سکیں۔

سو مظلوم ہستی آرام سے سو۔ اب دولت کی طاقت مفلوج ہے کیونکہ اب وہ نہ تو تجھے راحت پہنچا سکتی ہے اور نہ تکلیف! اب سماج کی قوت سلب ہے کیونکہ اب وہ نہ تیری توہین کر سکتی ہے اور نہ تجھے خرید سکتی ہے۔ سو اور ہمیشہ کے لئے سو!

مردہ رام پیاری کے چہرے سے فسردگی مفقود تھی اور سکون چھایا ہوا تھا۔ اس کے لبوں پر ایک ایسی خفی مسکراہٹ کا انداز تھا جو دولت اور سماج پر استہزا کرتا محسوس ہوتا تھا۔

# بہارِ آزادی

لہرا کے صبا پھر آئی ہے پیغام مسرت لائی ہے
پھر روح پہ مستی چھائی ہے پھر زیست پہ ہستی چھائی ہے
رگ رگ میں تڑپ ہے کیا کہئے! بدمست چمک ہے کیا کہئے!
رَو دوڑ رہی ہے بجلی کی لیتا ہے کوئی یوں چسکی سی
فطرت ہے کہ بہکی جاتی ہے ہستی ہے کہ بہکی جاتی ہے
ہر چیز پہ طاری ہے مستی ہر ذرہ میں ساری ہے مستی
اک جوش سراپا ہے فطرت مدہوش سراپا ہے فطرت
سبزہ کا لہکنا کیا کہئے! پھولوں کا مہکنا کیا کہئے!
اللہ مری دنیائے وطن! ہر ذرہ ہے رشک صد گلشن!
یہ حال ہے اس محرومی پر یہ رنگ ہے اس محکومی پر
کیا ہوگی بہار آزادی؟

مشتاق احمد شارق

# ہندوستانی عورتیں

سیّد رضا قاسم مختار

رکھیو غالبؔ مجھے اس تلخ نوائی میں معاف
آج کچھ درد میرے دل میں سوا ہوتا ہے

بلادِ اسلامیہ کی خواتین سے ہمارے ملک کی مسلمان عورتوں کا تقابل کیا جائے تو رات اور دن کا فرق نظر آئے گا۔ ہماری عورتیں چار دیواری کے اندر گولر کے کیڑوں کی طرح قید رہ کر اسی کو ساری دنیا تصور کرتی ہیں۔ ہر شریف کا گھر گویا ان کی عورتوں کا قید خانہ ہے، جہاں اُن کو بے رحم مردوں سے کام پڑتا ہے۔ اور جب تک اسلامی ممالک کی تہذیب جو درحقیقت اسلامی تہذیب کا چربہ ہے ان میں نہ پھیلے گی اُن کی یہی حالت رہے گی۔

ہندوستانی مسلمان زیادہ تر اپنی عورتوں کے حق میں ظالم ثابت ہوئے ہیں۔ وہ یہ سمجھکر کہ اُن کی عورتیں نہ کہیں جا سکتی ہیں، نہ کسی سے اپنا درد دکھ کہہ سکتی ہیں اور نہ معاملات وغیرہ سمجھ سکتی ہیں۔ اُن کے حقوق غصب کرکے ان کی کمزوریوں سے ہمیشہ ناجائز فائدہ اُٹھانے کو تیار رہتے ہیں اور اکثر خاندانوں میں تو ان کو اُن کے جائز ترکوں سے بھی محروم رکھ کر زبردست طور پر اُن کی حق تلفی کی جاتی ہے۔ وہ کسی کام میں اپنی عورتوں سے مشورہ نہیں لیتے۔ اس میں شک نہیں کہ اب وہ کسی مشورہ کے قابل بھی نہیں رہیں، کیونکہ ان کو ایسی تعلیم ہی نہیں دی جاتی کہ وہ مشیر کار بن سکیں۔ ان سے اگر کبھی مشورہ بھی لیا جاتا ہے تو صرف اُنھیں جاہلانہ رسوم کے نفاذ میں جو ہماری کمزوریوں کی بنیاد ہیں۔

طلاق اور عقدِ ثانی کی رسمیں ہمارے ملک میں رائج نہیں ہیں۔ لیکن ان رسوم کا دستور اسلام نے جن عیوب کے مٹانے کے لئے قائم کیا تھا وہ اب اس ملک میں کم و بیش گھر گھر پائے جاتے ہیں۔ طلاق نہیں دی جاتی کیونکہ یہ شرافت کے منافی ہے۔ مگر بے لطفی رہی تو کوئی مضائقہ نہیں سمجھا جاتا۔ رہا عقدِ ثانی کا مسئلہ سو وہ تو بدترین عیوب کے مترادف ہے۔ یوں گھر میں چاہے کتنی ہی ناگفتہ بہ بدعنوانیاں کیوں نہ رونما ہوں اور انتہا درجے کے کریہہ عیوب کا عمل درآمد ہوتا ہو۔ مگر متذکرہ بالا دونوں حرکات یعنی طلاق اور عقدِ ثانی کا مرتکب ہونا ہی اصل شرافت کے اسناد سمجھے جاتے ہیں۔ نہایت افسوس کا مقام ہے کہ جن باتوں پر اسلام نے زور دیا ہے وہی مسلمانانِ ہند نے چھوڑ دی ہیں اور جن باتوں سے منع کیا ہے وہی اختیار کرلی ہیں اور ہماری معاشرت میں اس قدر مغائرت پیدا ہوگئی ہے کہ ؎

گر سلف دیکھیں ہمارے زندہ ہوکر اب ہمیں
آئے نسبت اور قرابت سے ہماری ان کو عار

نہایت افسوس کی بات ہے کہ ہماری عورتوں کے صرف شوہر ہی بے رحم نہیں ہوتے محض اُن کے بچے ہی اُن کی تعظیم میں کوتاہی نہیں کرتے بلکہ ان کے باپ بھائی وغیرہ بھی ان کے حقوق کی نگہداشت میں چشم پوشی سے کام لیتے ہیں اور ہمیشہ دندانِ طمع تیز رکھتے ہیں۔ مالی، ملکی، اعزازی غرض اُن کے کل حقوق غصب کئے جاتے ہیں۔ نتیجتہً معاشرت پر بہت بُرا اثر پڑتا ہے اور برائیاں محض عورتوں ہی تک محدود نہیں رہتیں۔ مائیں جب لونڈیوں سے بدتر حالت میں چوپایوں کی طرح گھر میں رہتی ہیں تو فطرتاً ان کی اولاد بھی وہی کمزور خیالات ان سے ورثہ میں پاتی ہے۔

تاریخ کے مطالعے سے اس امر کا پتہ ملتا ہے کہ دنیا میں جتنے بڑے بڑے لوگ گزرے ہیں زیادہ تر اپنی ماؤں ہی کی قابلیت کی وجہ سے آسمانِ شہرت پر آفتاب بن کر چمکے۔ علاوہ ازیں یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ گہوارۂ مادر کی تربیت کا اثر آخر عمر تک باقی رہتا ہے۔ نیز تعلیم کے اثر پر غالب رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے ملک کے تعلیم یافتہ حضرات کے علم میں وہ رونق نہیں ہوتی جو دوسرے ملک کے لوگوں میں پائی جاتی ہے۔

ایرانی، عراقی اور شامی عورتیں ہماری عورتوں سے بدرجہا اچھی حالت میں ہیں وہ اعلیٰ سے اعلیٰ تعلیم پا رہی ہیں۔ دنیا کا ہر علم سیکھتی ہیں۔ ان کے معلومات کا دائرہ مردوں کے برابر وسیع ہوتا ہے، وہ اپنی سلیقہ شعاری کی بدولت ہماری عورتوں سے کہیں زیادہ عمدگی اور صفائی سے زندگی بسر کرتی ہیں۔ ان کی اعلیٰ تعلیم، آزادی اور سیاحت نے انھیں نہایت روشن خیال بنا دیا ہے، وہ سماج میں نہایت قدر کی نگاہوں سے دیکھی جاتی ہیں۔ خود اپنے حقوق سے واقفیت رکھتی ہیں اور ان کے مردوں کو اُن کی حق تلفی کا کبھی کوئی خیال پیدا نہیں ہوتا۔ گویا ان کی حالت اکابرینِ اسلام کی خواتین سے اشبہ ہے، زمانۂ سابق کی طرح یہ بھی اپنے مردوں کے ہمراہ دور و دراز کا سفر اختیار کرتی ہیں، حضر و سفر میں ساتھ رہتی ہیں، ملکی اصلاحی و معاشرتی امور میں اپنے مردوں کی معاون ہوتی ہیں۔ تاریخ داں حضرات پر ظاہر ہے کہ ابتدا میں مسلمانوں کی یہی حالت تھی۔

یہ روایت جو بیان کی جاتی ہے کہ اسلام عورتوں کو چوکھٹ سے باہر قدم رکھنے کی اجازت نہیں دیتا، ہرگز قابلِ تسلیم نہیں ہے۔ اگر فی الحقیقت اسلام نے یہ حکم دیا ہوتا تو فریضۂ حج مردوں کے دوش بدوش عورتوں پر یکساں کبھی عاید نہ ہوتا۔ تاریخ کے اوراق شاہد ہیں کہ نبی اکرم صلعم تو جنگ کے مواقع پر بھی اکثر اپنی ازواج مطہرات میں سے کسی ایک کو اپنے ہمراہ لے جایا کرتے تھے۔ اسلام نے یقینی پردے کا حکم دیا ہے مگر اس کا مفہوم ہرگز وہ نہیں ہے جس پر مسلمانانِ ہند کاربند ہیں۔ ہمارے پردے کی نوعیت قطعی جداگانہ ہے جو مجموعی حیثیت سے اسلام کے احکام کی مطابقت تو درکنار بلکہ صریح طور پر بانیانِ اسلام کی سیرت کے خلاف ہے۔ آیت پردہ سے کل نامحرموں کے سامنے بے تکلفانہ آمد و رفت کا نہایت سختی سے انسداد کیا گیا ہے۔ اس کا منشا ہرگز یہ نہیں ہے کہ ہماری عورتیں بیکار محض بن کر گھر کے اندر چچازاد، خالہ زاد وغیرہ بھائیوں اور دیگر ایسے غیر محرم اعزا سے جلیس رہ کر جن سے اسلام نے عقدِ مناکحت جائز قرار دیا ہے یعنی گفتگو کیا کریں۔ ہماری موجودہ معاشرت میں ہماری عورتوں کا یہ رویہ پسندیدہ طور پر رائج ہونے کے باوجود شرعی و نیز اخلاقی نقطۂ نظر سے ہرگز مستحسن نہیں قرار دیا جاسکتا۔ کیونکہ اس قسم کا طرزِ عمل اکثر و بیشتر نفسانی جذبات کی برانگیختگی کا محرک ہوا کرتا ہے۔ کیونکہ ؎

نہ تنہا عشق از دیدار خیزد
بسا کیں دولت از گفتار خیزد

اس میں شک نہیں کہ ہماری موجودہ معاشرت بخیال تحفظ عصمت و عفت عورتوں کو چوکھٹ سے باہر کہیں نقل و حرکت کی اجازت نہیں دیتی اور محض اسی خیال کو مدنظر رکھتے ہوئے اتفاقاً اگر ان کو کہیں آنا جانا بھی پڑتا ہے تو ڈولی محافہ وغیرہ کے ذریعے سے پردے کا زبردست اہتمام کیا جاتا ہے، جس میں کسی انسانی نگاہ کا تو کیا ذکر ہوا کی آمد تک کا انسداد نہایت استحکام کے ساتھ کیا جاتا ہے، مگر اپنی چار دیواری کے اندر بہت سے ایسے افراد سے جن کو مذہب نے نامحرم قرار دے رکھا ہے اور جن سے پردے کا قطعی حکم دیا ہے کسی قسم کا پردہ تو کجا حجاب تک نہیں کیا جاتا۔ ان حالات کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہماری عورتوں کا موجودہ پردہ بالکل ویسا ہی ہے جس طرح بے وضو کی نماز یا نجاست کی حالت میں روزہ۔ مجھے نہایت افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ حامیانِ پردہ اس کے استحکام و بقا کے لئے دھواں دھار تقریریں کرتے ہیں۔ فصیح و بلیغ مقالے لکھتے ہیں۔ مگر اب تک کسی نے متذکرۂ بالا وبائی رواج کے انسداد کی کوشش نہ کی جو شریعت کے سراسر خلاف ہونے کے باوجود ہر شریف گھر میں پسندیدہ معاشرت متصور ہوتی ہے ؏

بسوخت عقل زحیرت کہ ایں چہ بوالعجبیست

سمجھ میں نہیں آتا کہ ہماری عورتوں کے موجودہ پردے کی خوبی اور بہتری کی نسبت جو یہ دلیل پیش کی جاتی ہے کہ "صرف یہی ایک ذریعہ ہے جو انھیں افعالِ شنیعہ و اعمالِ قبیحہ کے ارتکاب سے باز رکھتا ہے" کہاں تک قابلِ اعتبار ہے، جبکہ تجربے سے اچھی طرح ثابت ہے کہ گھر کے اندر مقید رہنے کے باوجود جرائم شرعی و اخلاقی کا ارتکاب ہوتا ہے اور ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلا جاتا ہے۔

اس بحث سے ہمارا منشا ہرگز یہ نہیں ہے کہ رسم پردہ بالکل اٹھا دیا جائے

اور ہم اپنی عورتوں کو مغربی روشنی کے زیر اثر ہر قسم کی آزادی دیدیں۔ البتہ تنی آزادی ضرور دیدیں جتنی شرع نے روا رکھی ہے اور پیغمبر اسلام نے جس قدر اپنی عورتوں کو دے رکھی تھی۔ ہماری موجودہ معاشرت میں یقیناً اصلاحات کی ضرورت ہے اور شرعی احکام کا لحاظ رکھتے ہوئے مروجہ پردے میں ترمیم نہایت ضروری واجبی ہے۔

اسلام نے عورتوں کے حقوق کی جتنی حفاظت کی ہے اس کی نظیر کسی اور مذہب میں کم ملے گی۔ لیکن ہمارے ملک میں اُن کے جملہ حقوق صرف کتابوں کے اوراق میں محفوظ ہیں، اور عملی زندگی میں شاید ہی کسی دوسرے ملک کی مسلمان عورت ایسی مظلومی اور بے کسی کی زندگی بسر کرتی ہوگی جیسی کہ ہماری عورتیں۔ یہ درست ہے کہ ہر ملک کے ماحول کا اقتضاء مختلف ہوا کرتا ہے، لیکن اسلام کی خصوصیت ہی یہی ہے کہ اس کے قوانین و اصول ہر ملک اور ہر زمانے کے لئے موزوں ہوتے ہیں اور یہی اس کی عالمگیر شہرت و دوامی اثر کا باعث ہے، ہرگز کسی شخص کو اس کے احکام و قوانین میں رد و بدل کرنے کا مجاز نہیں، اس لئے اسلام کی اس اٹل خصوصیت کو مدنظر رکھتے ہوئے کوئی مسلمان ہندوستان کے موجودہ پردے کے متعلق یہ دلیل پیش نہیں کرسکتا کہ ہمارا موجودہ اصول محض ملکی ماحول کے اقتضاء کا اثر ہے جس کو ہمیں مجبوراً برتنا پڑتا ہے۔ کیونکہ جب اس قسم کے پردے کو روا رکھا جاتا ہے اور شرعی نقطۂ نگاہ سے ہرگز کوئی عیب نہیں سمجھا جاتا تو پھر اُن مسلمانوں پر کیوں اعتراض کیا جاتا ہے جو اپنے طرز معاشرت مقتضائے ماحول کے زیر اثر ریش و بروت کی صفائی کو غیر شرعی تسلیم کرتے ہوئے محض رفتارِ زمانہ سے مجبور ہو کر بجا و روا قرار دیتے ہیں۔ یہ مسلہ ہے کہ کلیہ ہمیشہ ایک ہوتا ہے، کبھی یہ نہیں ہوسکتا کہ مذہباً ایک غیر مذہبی شے کو روا رکھا جائے اور دوسری کو ناروا ؂

یا تو بیگانہ ہی رہیئے ہو جیئے یا آشنا
یہ ادا کیا آشنا کا ہے، کبھی نا آشنا

اسی ضمن میں ہم اتنا اور عرض کر دینا ضروری سمجھتے ہیں کہ آج کل اس ملک کے مسلمانوں میں جس قسم کا معاشری پردہ رائج ہے وہ ہرگز واجب نہیں ہے اور یہ کسی حال میں اسلامی نقطۂ نظر سے اس قسم کے پردے کو مستحسن قرار دیا جاسکتا ہے، بلکہ ہمارے خیال میں تو عورتوں کے حقوق غصب کرنے کا یہ ایک خودساختہ قانون ہے جس کی رُو سے اُن کو پردے کے اندر رکھ کر کبھی چوکھٹ کے باہر قدم رکھنے کی ممانعت کر دی جاتی ہے۔

تجربہ سے ثابت ہے کہ مہذب قوموں میں ہمیشہ عورتوں کی عزت کی گئی ہے اور عزت کے ساتھ اُن کی آزادی اور بہبودی کا ہمیشہ خیال کیا گیا ہے، اور گری ہوئی قوم کی عورتیں ہمیشہ گری ہوئی حالت میں رکھی جاتی ہیں۔ اس بنا پر یقینی ہمارا موجودہ رویہ ہماری قومی نکبت کا سبب ہے اور جب تک اپنی موجودہ طرزِ معاشرت کو ہم مایۂ ناز سمجھتے رہیں گے اُس وقت تک ہماری حالت سنبھل نہیں سکتی۔

مزید برآں اس حقیقت سے شاید ہی کوئی انکار کرسکتا ہے کہ ہر قوم کی ترقی اس کی عورتوں کی ترقی پر منحصر ہے۔ اسلام نے بھی اسی اصول کو پیش کیا ہے اور شارع اسلام کا اسی پر عمل درآمد تھا۔ چنانچہ عرب میں جب تعلیم پھیلی تو مردوں اور عورتوں میں برابر پھیلی، اگر جہالت رہی تو دونوں میں، علم کا چرچا پھیلا تو دونوں میں۔

ہمارے ملک میں عورتوں کی تعلیم کی مخالفت اب تک قائم ہے، نہایت افسوس کا مقام ہے کہ ہم لوگ بانیٔ اسلام کے افعال و اقوال سے بھی واقفیت نہیں رکھتے، تحصیلِ علم کے متعلق خود ارشاداتِ نبوی ہیں کہ طلب العلم فریضۃ علیٰ کل مسلم ومسلمۃ۔ اطلبوا العلم ولو کان بالصین۔ چنانچہ آج کل جس طرح اسلامی ممالک کی عورتیں ذی علم و باسلیقہ ہیں اسی طرح مسلمان بیبیاں پہلے زمانے میں تھیں۔ اسی لئے اس قدر ترقیاں مسلمانوں نے کی تھیں جس کی مثال مشکل سے مل سکتی ہے۔ زمانۂ سابق میں مسلمان عورتیں محدث فقیہہ، شاعر، مدبر اور سبھی کچھ تھیں، سلطنتوں کے انتظام انھوں نے کئے ہیں۔ اور بڑے بڑے کارہائے نمایاں ان کی بدولت انجام پائے ہیں۔ مگر افسوس ہم نے تو اپنی عورتوں کو موم کی گڑیا بنا رکھا ہے۔ ظاہر ہے کہ ایک عالم کو جاہل بیوی سے کیا اُنس ہوسکتا ہے۔ ایک ذی علم شوہر کو کندۂ ناتراش عورت کے ساتھ کوٹھری میں بند کر دینا یقینی طوطی را با زاغے قفس کردن کا مصداق ہے۔ علاوہ ازیں یہ ایک تسلیم شدہ امر ہے کہ خدائی اور بندے کی بندگی بغیر علم کے دل پر نہیں جمتی۔ چنانچہ سعدی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب کہا ہے ؎

کہ بے علم نہ تواں خدا را شناخت

بعض ممالک اسلامیہ کی خواتین کی نسبت میرا ذاتی علم ہے کیونکہ عرصہ چار پانچ سال کا ہوتا ہے کہ راقم الحروف خود عراق و ایران وغیرہ گیا تھا۔ وہاں کی

عورتیں علاوہ اپنی مادری زبان فارسی وعربی کے ترکی روسی اور فرانسیسی زبانوں سے بالعموم واقفیت رکھتی ہیں۔ اور بعض تو انگریزی بھی جانتی ہیں اگرچہ وہ مصر اور ترکی کی عورتوں سے نسبتاً تعلیم میں پیچھے ہیں۔ تاہم ہماری عورتوں سے بدرجہا سلیقہ مند، ذی شعور اور فرزانہ ہوتی ہیں۔ سوسائٹی میں اُن کی عزت کی جاتی ہے۔ مالی، ملکی، اعزازی، غرض کسی امر میں اُن کے حقوق غصب نہیں کئے جاتے اور وہ کل معاشرتی و اصلاحی امور میں حصہ لیتی ہیں اور ہماری عورتوں سے کہیں اچھے درجے میں ہیں۔ مگر صد حیف ہم نے اپنی عورتوں کو بیکار محض بنا رکھا ہے مزید برآں ہم ان کو کسی شمار و قطار میں نہیں رکھتے، اُن کی ہستی کوئی ہستی نہیں سمجھی جاتی، ان کا وجود کوئی وجود نہیں خیال کیا جاتا۔ افسوس ؎

بحیرتم کہ سرانجام من چہ خواہد بود

نظر بر امور بالا ہم کو اپنی موجودہ طرزِ معاشرت میں اصلاح کرنے کی اشد ضرورت ہے تاکہ ترقی کی طرف ہم قدم اُٹھا سکیں اور سب سے ضروری اصلاح یہی ہے کہ ہم اپنی عورتوں کی تعلیم میں کوشش بلیغ کریں اور ان کے موجودہ طریق پردہ میں جائز ترمیم کرکے حسب احکام شرعیہ رواج دیں اور ان کو پورے طور پر مذہبی آزادی دے کر ہم ان کے جملہ حقوق کو غصب کرنے سے کلیتاً اجتناب کریں اور اسی میں ہمارے لئے فلاحِ دارین کا راز مضمر ہے۔

ہم کو اس حقیقت سے ہرگز انکار نہیں ہے کہ ہماری بے زبان عورتیں نہایت صابر، حلیم، بچوں کی پرورش میں بے مثل ساعی اور شوہروں کی بے حد فرماں بردار ہوتی ہیں۔ مگر ان خوبیوں کے باوجود جب مردوں کا جابرانہ و ظالمانہ برتاؤ ان کے ساتھ دیکھا جاتا ہے تو یہ ماننا پڑتا ہے کہ اعتدال ہر شے کا اچھا ہے۔ ہماری عورتوں نے ان خوبیوں میں حد سے تجاوز کیا ہے جس کی وجہ سے مردان کو جزوِ ضعیف سمجھکر ہر طرح اُن کے حقوق کو پامال کرنے کی فکر کرتے ہیں۔

ضرورت ہے کہ مسلمانانِ ہند بیدار ہوں اور اب بھی اپنی آنکھوں سے غفلت کے پردے اٹھائیں، اپنی تنگ نظری کو روشن دماغی سے مبدل کریں اور اسلامی ممالک کے نقش قدم پر چل کر اپنے کو دنیا میں ایک زندہ قوم شمار کرانے کی جد و جہد کریں۔

ممکن ہے میری یہ تحریک بعض قدامت پرست حضرات کی نظروں میں ناگوار اور مکلف ثابت ہو، کیونکہ اگر عورتوں کو اتنی آزادی دے دی جانے کی جتنی کہ خدا نے اُن کے لئے حکم دیا ہے اور اکابر اسلام نے ان پر عمل پیرا ہو کر دکھایا ہے تو ایسی حالت میں مردوں کی حکمرانیوں اور آرام و آسائش میں خلل واقع ہونا لازمی ہے اور شاید وہ اس کو گوارا نہیں کریں گے۔ مگر اسلامی احکام کی اہمیت کو مدنظر رکھتے ہوئے ہمیں ان کی مخالفت کو حرکت مذبوحی پر محمول کرنا چاہیئے۔ اس میں شک نہیں کہ ہر انقلاب میں کچھ نہ کچھ نقصان ہونا بدیہی ہے مگر معمولی سے نقصان کو بڑے فائدوں کے حصول کے لئے نظر انداز کرنا ضروری ہے اور یہی دنیا کا اصول رہا ہے۔ ہم اس کلیے سے مستثنیٰ کیونکر ہو سکتے ہیں۔

اسلامی احکام عورتوں کے باب میں کیا ہیں؟ ہم اس کے معلوم کرنے کی زحمت گوارہ نہیں کرتے اور اگر کسی صورت سے معلوم بھی ہو جاتے ہیں تو ہم ان کے متعلق تاویلات پیش کرکے اپنی ہی خود ساختہ اور لغو معاشرت کا مظاہرہ کرنے اور اس کو بہترین ثابت کرنے کی کوشش میں مصروفِ عمل رہتے ہیں اور جب کبھی کوئی حساس شخص قوم میں بیداری پیدا کرنا چاہتا ہے تو شور و غوغا کے ساتھ مذہب کی مخالفت کا پرانا حیلہ پیش کرکے ہم اپنی بدبختی کا ثبوت پیش کرتے ہیں ؎

اندکے پیش تو گفتم غم دل ترسیدم
کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است

---

پھر دل میں میاں خوشی کا راج دیکھا ہے
پھر ذوقِ جنوں تیرا تاج دیکھا ہے
لیکن جب سے [illegible] کے بعد
اپنی کائنات میں سحر آج دیکھا ہے

# قدرت کی فیاضیاں

جوش ملیح آبادی

(۱)

قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

اُس کا سب سے پہلا احسان تو یہ ہے کہ اُس نے مجھے ایک ایسے نامور و مقتدر خاندان میں پیدا کیا جو مرتبے میں بلند، علم و ادب میں ممتاز، دلیری و سیر چشمی میں یکتا، صورت شکل میں نمایاں، سیرت و کردار میں بے نظیر، وجاہت و اقتدار میں لاثانی اور بذل و سخا میں بیباک و جری تھا۔ جو ہر صاحبِ حاجت کو سلام کرنے میں سبقت کرتا سوال سے پیشتر حاجت روائی کرتا، اور احسان کرنے کے بعد شرما جاتا تھا ٭

قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۲)

بہتر ماؤں سے زیادہ شفقت کرنے والے باپ نے میری طفلی کو اُس معصوم بچّۂ آہو کی طرح بنا دیا تھا جو جھومتی ہوئی گھٹاؤں کے لوٹتے ہوئے سائے میں چوکڑیاں بھرتا اور پھولوں سے لدی ہوئی وادیوں میں کلیلیں کرتا پھرتا ہے — جو محبت کے موقع پر مجھے سونے کا نوالہ کھلاتا، اور تربیت کے وقت شیر کی آنکھ سے دیکھتا تھا۔

قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۳)

جب میں جوان ہوا تو اُس نے مجھے ایسی تند و تیز اور گرجتی گونجتی جوانی عطا فرمائی، جس کے سامنے طوفانوں کی سانس اُکھڑ جاتی، اور بپھرے ہوئے عناصر کی نبضیں چھوٹ جاتی تھیں۔

اُس نے میری جوانی کو مناظر کے سپرد کر کے اُن سایہ دار راستوں سے گزارا جو باغوں، چشموں، اور برف سے ڈھکے ہوئے پہاڑوں کی طرف مُڑتے ہیں۔ جہاں کوئلیں کُوکتی، مور ناچتے، ہوائیں گنگناتی، کلیاں چٹکتی، شاخیں جھومتی، نالے شور کرتے ہیں۔ اور جہاں دوشیزگانِ صحرا اپنے غیر محسوس حُسن برشتہ کے نشے سے سرشار ہو کر برسات کی ہواؤں کے ساتھ جھومتی ہوئی چلتیں، اور دُور کی تلخ و شیریں بانسری کی لَے پر اس طرح سر دھنتی تھیں کہ اُنکی زلفیں بار بار سینے پر یوں لہرانے لگتی تھیں جیسے خون میں عنفوانِ شباب کی اُمنگیں، یا کسی دوشیزہ سینے میں ع "کہ مشتری چہ کس است و بہائے من چند است" کا مبہم سا سوال —

اسی یکا دوش بدوش اُس نے میرے شباب کو علم و بصیرت کے سانچے میں ڈھالنے کی خاطر اِس نیلے آسمان، اور اس خاکی زمین پر ایسی درسگاہیں کھول دی تھیں جہاں کتابوں کے عوض طلوع و غروب کے اوراق، اور لالۂ و گل کی تحریریں تھیں ———
قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۴)

وہ جن کا جمال فرشتوں کی پیشانیاں، اور حوروں کی آنکھیں جُھکا دیتا تھا، اور جن کے متعلق جواں مرگ عرفیؔ آنحا کہ آہوان حرم را کنند صید" کہہ چکا ہے، جب میرا شباب اُنکی جانب دیکھتا تھا اور اُن کے تیوروں سے مجھے پتا چل جاتا تھا کہ وہ سب " در آرزوئے ناوکِ صید افگن من اند" کے مصداق ہیں، تو دُنیا کے کسی جوان کا سر مجھے اپنے سر سے اونچا نظر نہ آتا تھا۔
قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۵)

لیکن کامران محبت کے ساتھ ساتھ اُس نے مجھے انسان بنانے کی خاطر میری حیات معاشقہ میں انتہائی دیدہ دری کے ساتھ ایسے دل میں ترازو ہو جانے والے تیر بھی رکھے تھے، جو سینے کو فگار، اور آنکھوں کو اشکبار کر دیتے ہیں اُن تیروں نے مجھے عشق کی بیچینیوں، اور محبت کے آنسوؤں سے بہرہ مند کر دیا ——— یہ کوئی کم احسان تھا ؟ اِس لئے کہ دردِ دل، اور اشکِ غم کے بغیر محبت ہی نہیں بلکہ خود حیات بھی ایک جسمانی کھیل، اور حیوانی جست و خیز کے سوا اور کوئی معنے نہیں رکھتی۔
قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۶)

اِسی کے ساتھ اُس نے مجھے وہ رفیقۂ حیات بخشی جس میں زلیخا کی سی شیفتگی، اور چاند بی بی کا عزم ہے ——— ہرچند وہ تُند خو اور شعلہ مزاج ہے، اور مجھے مقیّد رکھنے میں ایسے ہولناک مبالغے کے ساتھ مصر رہتی ہے کہ میری قوتِ برداشت کی ہڈیاں بولنے لگتی ہیں۔ لیکن اگر وہ ایک ایسا زبردست دھانکا بریک ( Brake. ) نہ ہوتی تو خُدا جانے میں اپنی زندگی کی مشین کو کس چٹان سے ٹکرا کر کب کا پاش پاش کر چکا ہوتا۔
قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۷)

سر سے شفیق باپ کا سایہ اُٹھتے ہی، عین اُس آن جبکہ یہ ننھا سا مگر حد سے زیادہ شریر ستارہ جسے دُنیا کہتے ہیں میری ناز و نعم میں پلی ہوئی نوجوانی پر وار کیا ہی چاہتا تھا، کہ یکا یک مجھے ایک دور دراز مقام پر قصرِ شاہی میں پہونچا دیا گیا ——— ہُنر شناس، اور معارف پرور سُلطان کے تاج کی کرنیں میری نوجوانی پر پڑیں، اور چشم زدن میں میری تقدیر کا آسمان جگمگانے لگا ——— عصائے شاہی ہوا میں بلند ہوا، میرے ماحول کی چٹان پر ضرب لگائی ——— اور پتھروں سے میٹھے پانی کے متعدد چشمے پھوٹ نکلے۔
قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۸)

میں ایک زمانۂ دراز تک قصرِ سُلطانی میں رہا۔ جہاں اربابِ حاجت کی خدمت میرا محبوب ترین مشغلہ تھا ——— اور جب اُس نامعلوم قوت نے جو اس کارخانۂ عالم کو چلا رہی ہے، یہ دیکھا کہ قصرِ شاہی میں میرا مزید قیام مناسب نہیں رہا ہے تو مجھے دور بہت دُور ایک قطعی مختلف اور سراسر تنگ و تار ماحول میں ہاتوں ہات پہونچا دیا۔ اوّل اوّل تو مجھے

اس تبدیلی سے سخت وحشت ہوئی ــــــ میں گھبرا گیا۔ خوف زدہ ہوگیا۔ کیونکہ میں اُس وقت ع "چندان کہ خدا اغنیٰ ست من محتاجم" کا کامل مصداق تھا ـــ طفلانہ مزاج، اور شاہزادانہ بھنیا نری اگر میرا بازو نہ تھام لیتی تو میں لڑکھڑا کر گر پڑتا، اور گرتے ہی چور چور ہو جاتا ـــــ لیکن اس سے پیشتر کہ تباہی مجھ پہ بھرپور وار کرسکے، اور میں بیٹرپا سوسائٹی کا نوالہ بن جاؤں ایک قطعی غیر متوقع سمت سے ایک " مردِ غیب " رام و لچھمن کے خاندان کا چشم و چراغ، عزیزِ مصر کی طرح نمودار ہوا، اور مجھے غلام بنا کر نہیں، بلکہ آقا و سردار بنا کر اپنے محل میں اُٹھا کر لے گیا۔

مہربان بادشاہ کے دربار سے اخراج کے وقت (خدا بادشاہ کو سلامت رکھے) مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا گویا منجنیق میں بٹھا کر مجھے دہکتی ہوئی آگ میں پھینکا جا رہا ہے۔ لیکن جیسے ہی میں اُس آگ میں گرا، کیا دیکھتا ہوں کہ دہکتی ہوئی آگ مہکتے ہوئے پھولوں اور اُبلتی ہوئی شراب میں تبدیل ہو کر رہ گئی ہے۔

قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۹)

ابھی مجھے اپنے "عزیزِ مصر" کے جوار میں ایک سال ہی گزرا تھا کہ میری حیات کے اُفق پر دُور سے ایک سبز روشنی نمودار ہوئی ـــــ اور میں اُس روشنی کی طرف روانہ ہوگیا ـــ ابھی کچھ دُور ہی گیا ہونگا کہ ایک موڑ پر وہ روشنی غائب ہوگئی، اور ایک بھیانک غار سامنے آگیا ـــــ ایسا ہولناک غار کہ الحفیظ والامان ــــــ لیکن اس درماندگی کو زیادہ زمانہ نہیں گزرا تھا کہ ایک سانولے رنگ کا دوسرا "مردِ غیب" کرشن جی کی طرح مُرلی بجاتا ہوا سامنے آیا۔ اور خضر کی سی محبت کے ساتھ میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے وہاں لے آیا، جہاں سبز روشنی پھیلی ہوئی تھی۔

قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں۔

(۱۰)

میں اُس سبز روشنی کے حلقے میں اپنے خضرِ راہ کے ساتھ ایک مدت تک انتہائی اطمینانِ قلب کے ساتھ رہا۔ لیکن کچھ روز کے بعد میرے خضرِ راہ کے چہرے پر وحشت و رمیدگی کے آثار پیدا ہو چلے، اور اُس کے انفاس سے مجھے بے تعلقی کی بُو آنے لگی، میں نے اِن آثار کو وحشت کی نظروں سے دیکھا، اور ابھی کوئی فیصلہ نہ کر سکا تھا کہ اِس اثناء میں ایک صبح دیکھتا کیا ہوں کہ میرے خضرِ راہ کا حُجرہ خالی پڑا ہوا ہے اور وہ مجھے تنہا چھوڑ کر بھاگ چکا ہے ــــــ لیکن ابھی میں آنکھیں ہی مل رہا تھا کہ یکایک ایک جلوس کے باجوں کی آواز سے تمام فضا گونج اُٹھی، اور میں قافلہ سالار کے رفیقوں میں شامل ہو کر اس مقامِ تنگ و تار سے ایک گلستانِ رنگ و بو میں پہونچ گیا۔

قدرت نے آخر مجھ سے کب بُخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں ؟

(۱۱)

خود ستائی ایک بُری چیز ہے۔ مگر بولنے کے موقع پر چُپ رہنا اُس سے بھی بُرا ہے، اور بالخصوص اظہارِ شکر کے موقع پر بخشش کرنے والے کے ایک ایک احسان کو کھول کھول کر نہ بیان کرنا صرف بُرا ہی نہیں بلکہ ناشکری، کمظرفی، اور تنگدلی کی علامت ہے ــــــ اس لئے میں قدرت کے اُن احسانوں کو بھی بیان کرونگا جن کا تعلق میری سرشت اور میرے ضمیر سے ہے۔

میں اِس کہنے میں نہ جھجکوں گا کہ میرے پہلو کو دو تاروں کا سا دل ودیعت فرمایا گیا ہے ــــ وہ دل جو ہر جاندار و بے جان کی محبت سے معمور، اور جذبۂ نفرت سے قطعیً بیگانہ ہے وہ دل جو دشمنوں تک پر قربان ہو جانے میں وہ انوکھی مسرت محسوس کرتا ہے، جو انسان کو اُس لمحۂ اول میں محسوس ہوتی ہے

جب کہ اُس کی کسی ہوئی بصارت یکایک عود کر آتی ہے — اسی کے ساتھ ساتھ میرا دل دلیر بھی ہے اور بیباک بھی — جس پر دولت کا طنطنہ، سوسائٹی کا اقتدار، اور شاہوں کا دبدبہ ذرہ برابر بھی اثر نہیں کرتا — وہ دل جو بنی نوع انسانی کی الم ناکیوں پر ہر آن دھڑکتا رہتا اور وطن کی درماندگیوں پر خون کی بوندیں ٹپکاتا رہتا ہے۔

اِس کے علاوہ مجھے وہ زندہ دلی اور وہ خاطرِ مجموع عطا فرمائی گئی ہے جو ہر تلخی کو شیریں بنا دیتی ہے، ہر مصیبت کے ساتھ مسخرگی کرتی ہے، اور ہر بلائے آسمانی کی کلائی موڑ کر رکھ دیتی ہے۔

قدرت نے آخر مجھ سے کب بخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں؟

(۱۲)

آخر میں اپنے جوہرِ ذاتی کا ذکر کرونگا — جس کا سلسلۂ نسب، نبوت و رسالت سے جا کر مل جاتا ہے — وہ جوہر، جس کا ہر جُزو، ارض و سما پر بھاری ہے — اور جو خاک میں اُلوہیت پیدا کر دیتا ہے۔

یہ وہ جوہر ہے جو انسان کو وہاں پہونچا دیتا ہے جہاں اسماء و اشکال کے چہروں کی نقابیں اُٹھی ہوئی ہوتی ہیں، جہاں خیر ہے، نہ شر، پستی ہے، نہ بلندی، موت ہے، نہ حیات، روح ہے نہ مادہ، اہرمن ہے، نہ یزدان، اور جہاں بندہ ہے نہ خدا —

یہ کیسا اُلوہی استغنا ہے جو میرے سینے میں سانس لیتا رہتا ہے — ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ارض و سما کے تمام خزانے میری ٹھوکروں کی زد پر ہیں۔ اور یہ سارا نظامِ شمسی میرے پاؤں چوم رہا ہے۔

ہاں سچ ہے کہ وہ چاندی سونے اور تانبے کے سکے جن پر ان زمین کے کمزور بادشاہوں کی تصویریں کندہ ہوتی ہیں، میرے پاس نہیں ہیں، لیکن کون یقین مانے گا کہ یہ مردِ مفلس اگر اپنی جیب کو جھاڑ دے تو روئے زمین پر زر و گوہر اور شمس و قمر کا مینہ برسنے لگے۔

قدرت نے آخر مجھ سے کیا بخل کیا ہے کہ میں اُس کی شکایت کروں؟

---

وہ کفر کی تکرار سے تھک جاتا ہے
یہ دین پہ اصرار سے تھک جاتا ہے
سر عرش ہے انکار پہ ٹیکا ہے دماغ
اور دل ہے کہ اقرار سے تھک جاتا ہے

جوش

# عدالت !

از کوثر چاندپوری

## (۱)

پورن بقال اپنی خوبصورت، حسین اور نازآفریں بیوی کے ساتھ سکون واطمینان، اور راحت ومسرت سے آگرے میں رہا کرتا تھا، اس کا کچا مکان جسکی دیواریں قدآدم سے زیادہ بلند نہ تھیں پختہ سڑک کے کنارے واقع تھا مکان کے بیرونی حصے میں پورن آٹا دال فروخت کیا کرتا تھا، اگرچہ بظاہر غربت اور افلاس کی زندگی بسر کر رہا تھا، لیکن نہایت غیور، خوددار اور ذی حمیت انسان تھا؛ اسکی بیوی سرستی حسن و جمال، رعنائی ودلفریبی کے باوجود عصمت مآب اور عفت شعار عورت تھی، پورن اور سرستی میں شروع ہی سے کافی محبت تھی، اور انکی حیاتِ ازدواجی اپنی تمام مذہبی خصوصیات کے ساتھ عشق وخلوص اور شیفتگی ودلدادگی کی آئینہ دار تھی، نفاق اور کدورت، بغض وعداوت کے زنگ سے انکے دلوں کے آئینے بالکل صاف تھے، خانۂ عشق، حسن کی نورانی توجہات سے جگمگا رہا تھا اور ایوانِ حسن، عشق کی نیازمندیوں سے متأثر ہوکر اپنی وسعتوں میں اُسے جذب کرنے کے لئے سرنگوں ہو رہا تھا۔

پورن پہلے ایک گاؤں میں رہا کرتا تھا لیکن جب ہمایوں' شیرشاہ افغان سے مغلوب ہوکر آوارہ وطن ہوا اور سلطنت کے انقلاب نے نظامِ حکومت میں برہمی، افغانوں کی سنگدلی وقساوتِ قلبی کی مبالغہ آمیز داستانوں نے اہلِ ہند کی پُرامن زندگی میں بےچینی پیدا کر دی تو وہ گاؤں کی سکونت ترک کرکے شہر میں اپنے اعزہ کے پاس آگیا۔ اور اس نے دیکھ لیا کہ شیرشاہ کی حسنِ تدبیر اور سطوتِ شاہی نے بہت جلد اُس سیاسی بحران" کو رفع کر دیا جو ایک بادشاہ کے مغلوب اور دوسرے بادشاہ کے غالب آنے کے وقت لازمی طور پر جسمِ سلطنت میں نمودار ہو جاتا ہے، شیرشاہ کی رعیت نوازی، معدلت گستری نے ہمایوں کی نرم دلی اور فیاضی کو رعایا کے دلوں سے محو کر دیا، اس طرح افغان بادشاہ کی طرف سے جو بدگمانی عام طور پر پیدا ہوگئی تھی وہ بھی نسیًا منسیا ہوگئی، جس کا قدرتی نتیجہ یہ ہوا کہ جو لوگ مغل خاندان کے سب سے زیادہ رحمدل اور نیک تاجدار ہمایوں کی طرف مائل تھے وہ شیرشاہ کے گرویدہ ہوگئے' ہندوستان میں ایک شہر سے دوسرے شہر تک آزادی واطمینان سے آمد ورفت ہونے لگی، مال واسباب اور زروجواہر سے لدے ہوئے اونٹ دن رات سنسان جنگلوں، ویران پہاڑوں اور ہیبت ناک ریگستانوں میں سفر کرتے اور چوروں کو ہمت نہ ہوتی کہ ان پر دستِ تطاول دراز کریں، قافلے اپنے قیمتی سامان تجارت کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتے اور اس سلسلہ میں انھیں خطرناک گھاٹیوں، وحشت خیز بیابانوں ولق دق

صحراؤں سے گذرنا پڑتا لیکن ان کے اسباب میں سے ایک تنکا بھی اِدھر سے اُدھر نہ ہوتا، مجارت کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک ایک بڑھیا سونا اچھالتی چلی جاتی اور رہزنوں کی ہوسِ سیم وزر ان میں جرات غارتگری پیدا نہ کرتی، پنجاب سے بنگال تک اور آگرہ سے سندھ تک پختہ سڑک تیار ہو گئی تھی جس کے دونوں کناروں پر کھڑی کے سایہ دار درخت اپنی ٹھنڈی آغوش کھولے مسافروں کے منتظر رہا کرتے تھے اور ہر ایک کوس کے فاصلہ پر کنواں اور سرائے کی تعمیر نے سفر کی تمام صعوبتوں کو راحت انگیز اطمینان میں تبدیل کر دیا تھا، پھر سرائے کے ایک دروازے پر مسلمانوں کو، دوسرے دروازے پر ہندوؤں کو کچا اور پکا کھانا بھی تقسیم ہوا کرتا تھا جس سے بھوکے اور تھکے ہوئے مسافروں کو راستہ میں گھر کا سا آرام حاصل ہو جاتا تھا، غرض ہندوستان میں بسنے والوں کو وہ تمام نعمتیں اور آسودگیاں حاصل تھیں جنکو جنت کے ساتھ منسوب کیا جاتا ہے، تمام کاروبار بدستور جاری ہو گئے تھے، داد وستد، خرید وفروخت اور حمل ونقل کی جملہ سہولتیں ہر شخص کو حاصل تھیں۔

پورن کا سرمایہ عرصہ سے زمین میں مدفون تھا، جس کو افغانوں کی چیرہ دستیوں کے خوف سے ابتک اس نے نہ نکالا تھا، لیکن اس نادر موقعہ سے فائدہ اُٹھائے بغیر وہ بھی نہ رہ سکا اس نے شہر کے ایک آباد محلہ میں غلہ کی دوکان کھولدی، جو بہت کامیاب ہو گئی، اسکی نئی دوکان پر ہر وقت خریداروں کا ہجوم رہنے لگا، اور روزانہ سیکڑوں روپے کی بکری ہونے لگی مگر اسی کے ساتھ ایک نقصان بھی ہوا کہ وہ اس تجارتی مصروفیت میں سرستی کی بادہ ریز آنکھوں، میفروش لبوں، اور گلپاش رخساروں سے دور ہو گیا، اس کا دل جو دن میں دس بار بھی بیوی کو دیکھکر سیر نہ ہوتا تھا اب صرف نظارۂ صبح وشام کا منتظر رہنے لگا، ہر چند ایک بقال کی نظر میں محبت کا یہ بادۂ تند کسی طرح روپے کے ڈھیر سے قیمتی نہ ہونا چاہئے مگر پورن وہ شخص نہ تھا جو محسوساتِ قلب ودماغ کی روحانیت کو سونا چاندی یا لعل وجواہر کی مادی چمک کے مقابلہ میں غیر دقیع خیال کرتا، اس نے ہمیشہ محبت کے اضطراب کو سرمایہ داری کے سکون سے قیمتی سمجھا تھا اور حسن کی نازآفرینیوں کو مال وزر کی بے کیف زندگی پر ترجیح دی تھی، اور اب بھی وہ اپنے کاروبار کی روز افزوں ترقی کو محبت کی گوشہ نشینی سے اچھا نہ جانتا تھا اور سرستی اُسے مجبور نہ کرتی تو وہ پھر اپنے مستقبل کو سمیٹ کر گھر کی کوٹھڑی میں لے آتا، جہاں ابتک اس نے لطف ومسرت کے ساتھ تین چار سال تک کام کیا تھا، لیکن سرستی نے پسند نہ کیا کہ پورن محض اس کی ذات کے لئے اپنے شاندار مستقبل کو ٹھکرا کر گھر آبیٹھے اور اس طرح اس کے مردانہ عزائم کی توہین کا الزام اسکے سر آئے ـــ

(۲)

پورن روزانہ صبح کو سویرے ناشتہ کر کے دوکان پر چلا جاتا اور ایک پہر رات گئے واپس آتا سرستی چولھے کے سامنے پلنگ کی پٹی پر بیٹھی ہوئی اسکا انتظار کیا کرتی اور اسکے آتے ہی گرم گرم کھانا پیتل کے صاف اور دھلے ہوئے برتنوں میں اتار کر اس کے سامنے رکھدیا کرتی، اسی طرح کئی مہینے بسر ہو گئے -

ایک دن حسب معمول پورن دوکان پر گیا اور سرستی گھر کے کام کاج میں مصروف ہو گئی۔

جاڑوں کے دن تھے، آگرے کی آگ برسانے والی فضا روح کو جلا دینے والی ٹھنڈی ہواؤں سے معمور تھی، دن کے گیارہ بجے تھے، مکان کے وسیع صحن میں دھوپ پھیلی ہوئی تھی، جس نے سرستی کو اسکے چکٹے ہوئے بالوں اور کثیف کپڑوں کی طرف متوجہ کر دیا، اور وہ سردھونے کے لئے تیار ہو گئی ضروری کاموں سے فارغ ہو کر اس نے بالوں کا جوڑا کھولا پھر پانی سے بھرا ہوا گنگا قریب رکھکر نہانے بیٹھ گئی، تنہائی کا یقین رکھنے کے باوجود نسوانی شرم وحجاب کے اثر سے بدن کو سمیٹتے اور نگاہیں چراتے ہوئے سرستی نے کپڑے اتارے ابھی وہ جسم پر اچھی طرح

پانی بہانے بھی نہ پائی تھی، کہ دفعتہً اسکی نگاہ اُٹھی اُسی وقت دیوار کے قریب سے ایک ہاتھی گزر رہا تھا اور چاندی کی جڑاؤ عماری کے اندر ایک خوبصورت نوجوان شاہانہ تزک و احتشام سے بیٹھا ہوا تھا، اس کے گلے میں موتیوں کی خوبصورت مالا پڑی ہوئی تھی، ٹوپی میں چمکدار ہیرے جڑے ہوئے تھے جو سورج کی کرنوں سے چراغ کی طرح روشن ہو گئے تھے، نوجوان پہلے سے سرستی کو دیکھ رہا تھا، سرستی کی شرماتی ہوئی نگاہیں اسکی مشتاق نگاہوں سے ٹکرائیں، اور فوراً جھک گئیں، جیسے آواز گنبد سے ٹکرا کر لوٹ آتی ہے، مگر آواز انھیں الفاظ کو لے کر آتی ہے جنکو لیجاتی ہے لیکن سرستی کی نگاہیں، ایک آگ لے کر آئیں جو آنکھوں کو جلاتی ہوئی اس کے سارے تن بدن میں پھیل گئی، اور سرستی کے بال بال سے چنگاریاں جھڑنے لگیں، جیسے جلتے ہوئے انار سے پتنگے اڑا کرتے ہیں، —— یہ وہ وقت تھا جب حسن اپنی تمام شوخی و بیباکی، اور اثر و نفوذ سے قطع نظر کر کے یکسر شرم و حیا میں تبدیل ہو گیا تھا اور حیا کی یہ سرخی سارے جسم سے کھنچکر سرستی کی شربتی آنکھوں میں آگئی تھی جیسے بادۂ سرجوش کا خمار صراحی و ساغر سے نکل کر، اور اسکی مائیت سے جدا ہو کر پینے والے کے سر میں سمٹ آتا ہے، نوجوان کے قلب و دماغ اور اعصاب پر اس منظر کا خاص اثر پڑا، اس کا دل دھڑکا، نگاہوں میں بجلیاں کوندیں، اعصاب میں شعلے اُٹھتے ہوئے محسوس ہوئے رگوں میں شباب کی حدت نے تشنج پیدا کیا، خون حسن کی گرمی سے کھولنے لگا، اسی عالم میں اس نے پان کا ایک بیڑا سرستی کی طرف پھینکدیا[1] وہ جو نتی کے پیڑ کی طرح مرجھا گئی، اس نے جلدی جلدی کپڑے پہنے، اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کی جگہ شرارے نکل رہے تھے۔

(۳)

خلافِ معمول بارہ بجے پورن بھی آگیا، اور دروازے کی زنجیر ہلائی، جس کی آواز سے سرستی کے دل اور اسکی سامعہ میں نشاطِ وصل کی وہ ہلکی سی جنبش پیدا کی جس کو خوشی کی کپکپی یا مسرت کے ارتعاش سے تعبیر کیا جا سکتا ہے لیکن احتیاط اور دور اندیشی نے ہاتھوں کی قوت سلب کر لی وہ کواڑوں کے قریب جا کر کھڑی ہو گئی —— پورن، جو سرستی کے پیروں کی آہٹ سن چکا تھا باہر سے بولا، —— کھولو جلدی کواڑ کھولو میرے پیٹ میں درد ہو رہا ہے! سرستی نے کواڑ کھولائے، پورن نے دیکھا سرستی کی آنکھیں جو ہر وقت شراب کے چھلکتے ہوئے پیالوں کی طرح بادہ چکانی کیا کرتی تھیں غم و ہراس، رنج و ملال اور سوگواری و بیقراری کے انگارے برسا رہی ہیں، چہرہ جو گلاب کے پھول کی طرح تر و تازہ رہتا تھا سورج مکھی کی طرح زرد ہو گیا ہے، ہونٹ جو مرجان کی سُرخی اور صدف کی چمک کو شرمایا کرتے تھے، سیاہ ہو گئے ہیں، جیسے احتراقِ خون کا عارضہ ہو گیا ہو وہ ان ناگوار مناظر کو دیکھکر ٹھٹک گیا اور گھر میں قدم رکھتے ہی اضطراب کے ساتھ سوال کیا —— تمھیں بخار تو نہیں آگیا! سرستی نے زبان کی قوتِ کلام اور لبوں کی طاقتِ گفتار کو قابو میں رکھتے ہوئے جواب دیا —— بخار نہیں مجھے آج موت آگئی! اور تم دیکھ لوگے کہ کل ہونے سے پہلے میں مر جاؤنگی!! یہ کہہ کر اس نے نوجوان کا پھینکا ہوا بیڑا پورن کے ہاتھ میں دیدیا، پورن حیران رہ گیا اور واقعہ کی نوعیت پر عجلت و اضطراب کے عالم میں غور نہ کر سکا اس نے ہوئے آتش دیدہ کی طرح پیچ و تاب اور پگھلے ہوئے سونے کی مانند چرخ کھاتے ہوئے پوچھا —— اسکا کیا مطلب ہے؟ سرستی نے پورا ماجرا شوہر سے بیان کر دیا اور یہ بھی کہدیا کہ اس ذلت کے بعد میں زندہ نہیں رہ سکتی، جلد کسی نہ کسی طرح اپنے آپکو ہلاک کر لونگی، میں تمھاری محبت سے شرمسار ہو رہی ہوں میرا دل مجھے ملامت کر رہا ہے کہ اب تک کیوں زندہ رہی، اور تمھیں کیوں اس گناہ میں مبتلا کیا کہ تم ایک ذلیل عورت کو پیار سے دیکھ رہے ہو!

پورن نے اُسے مطمئن کیا اور بڑی مشکل سے اس کے

[1] تاریخی ثبوت اور حوالہ کے لئے ملاحظہ ہو سیر المتاخرین جلد اول صفحہ ۱۶۰-۱۰۱ اور ہمارا مضمون "شیر شاہ سوری" مطبوعہ رہنمائے تعلیم لاہور۔

خوفناک انداز سے کو بدلا۔

(۴)

شیرشاہ، رعب و جلال، شان و تمکنت، ہیبت و سطوت کے ساتھ دربارِ شاہی میں جلوہ افروز تھا، وزراء اور اعیانِ سلطنت اپنے رتبے کے موافق ادب سے سینہ پہ ہاتھ رکھے سرو قد ایستادہ تھے، بادشاہ کی داڑھی سفید ہوگئی تھی، رخساروں پہ جھریاں پڑگئی تھیں، مگر آنکھوں سے شاہانہ عظمت اور سلطانی شوکت نمایاں تھی، سامنے فریادی کھڑے ہوئے تھے، عین اسوقت جب شیرشاہ نے فریادیوں کی صف پہ نظر کی ایک خوبصورت اور نوجوان بقال ہاتھ میں پان کا بیڑا لئے مستغیثوں کے گروہ سے نکلا، اور شیرشاہ کے سامنے پہونچکر اپنا استغاثہ پیش کیا —— یہ پورن تھا جو اپنی بے عزتی اور آبرو ریزی کی فریاد لے کر عدل گستر بادشاہ کے ایوان عدالت میں آیا تھا تحقیقات سے فوراً ہی معلوم ہوگیا، کہ ولیعہد سلطنت اور فرزند اکبر شہزادہ عادل خاں ہے، —— جبین انصاف پہ بل پڑے معدلت پژوہی نے بادشاہ کے دل کی حرکت کو تیز اور چہرے کے رنگ کو شہاب ثاقب کی طرح سُرخ کر دیا، فرض شناسی اور جہانبانی کی ذمہ داریوں نے واقعہ کی نزاکت و اہمیت سے آگاہ کیا اور بقال و فرزند کا باہمی تفاوت قطعًا مٹ گیا، غصہ سے بادشاہ کے مُنہ میں کف بھر آئے اور بیٹے کی خیانتِ مجرمانہ سے وہ زخمی شیر کی طرح بپھر گیا، اسی عالم میں جو الفاظ اس کے مُنہ سے نکلے وہ یہ تھے —— بقال کو ہاتھی پہ سوار کرکے عادل خاں کی بیوی کو حاضر کیا جائے تاکہ مستغیث اس بیڑے کو اس پہ پھینک کر اپنی آبرو ریزی کا انتقام لے —— درباریوں پر لرزہ طاری ہوگیا وزراء حکم شاہی کو سُنتے ہی کانپ گئے اور معافی کی التجائیں شروع کر دیں جو قبول نہیں ہوئیں بادشاہ نے مکرر حکم دیا کہ عدالت کے وقت عزیز اور بیگانہ کی ہماری نظر میں ایک حیثیت ہے اور فیصلۂ عدالت میں اس بنا پہ کوئی ترمیم نہیں ہوسکتی کہ ملزم ہمارا فرزند ہے۔

# طنزیات

مجکو خدمت میں کرے کون قبول — بُت، سو یہ یخ کہ مسلمان ہوں میں
ڈارون ہیں مرے کنبے کے بزرگ — لوگ کہتے ہیں کہ انسان ہوں میں
دوسروں کا میں بنوں کیا ہادی — خود تو اپنے لئے شیطان ہوں میں
"پھیکے پن" پہ ہے مرے شہر گواہ — اونچی دوکان کا پکوان ہوں میں

سبے کہتے ہیں آزادی خوشامد سے نہیں ملتی — لکھا ہے لکھنے والے نے یہ جملہ نوک خنجر سے
ہو لئے "سر" میں سودائی صفت پھرتا ہوں شہر میں — جو "سر" جائے تو شاید جائے یہ سودا مرے "سر" سے
عدم آباد کو پانی میں ہو کر بھی ہے اک ستا — اگر چاہیں تو کرزن پوچھ لیں فرعون و کچنر سے
کوئی آساں نہیں نادان قطع راہِ حریت — یہ وہ منزل ہے جسمیں جانیوالے جاتے ہیں سر سے

(احمق) پھپھوندوی

# فلسفۂ کائنات

## تشکیل مادّہ

سید علی اکبر (بھوپال)

مادّہ و روح کی زمانۂ حال کی تعریفات یا تشخیص ذاتی کے متعلق غور و فکر در اصل دماغی افکار کی بڑی پیچیدہ گتھیاں ہیں اور فطرت کا یہ سرکش فرزند (انسان) برف کی چٹانوں کے پاس بیٹھکر چقماق سے آگ نکالتے ہوئے طبیعات و مابعد الطبیعات میں اُلجھنے کے بجائے، ہاتھی اور گینڈوں سے زیادہ دلچسپی لیتا تھا۔ ہزاروں برس تک انسان کو پیٹ بھرنے اور نسل بڑھانے کے سوا کوئی شغل نہ تھا۔ جسد و روح کا امتیاز اور حیات و موت کے متعلق اسکے خیالات اِس قدر محدود تھے کہ دن رات ستارہ سمندر اور سب نقل و حرکت کرنیوالی ہستیاں اُسکے نزدیک زندہ اور حساس تھیں۔ گویا ہزاروں برس تک انسان عملی طور پر بالکل حیوان بنا رہا۔ کہ دفعتہً کرۂ ارض کے بعض گوشوں میں اُسکے دماغ نے نیا قالب اختیار کیا۔ اور اُسکے خیالات کی کایا پلٹ گئی۔ وہ غور کرنے لگا کہ انسان کیا ہے؟ کیوں ہے؟ اور کہاں ہے؟ یہ بیداری دو ہزار برس قبل مسیح ایک چھوٹے سے ملک یونان میں ہوئی (جو اُس وقت ایشیائے کوچک میں شامل تھا) اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس بیداری کی وجہ کیا تھی۔ دماغی ترقی کے اسباب کیا ہوتے ہیں اور کیوں دماغ تخلیات کا مرکز ہے۔ وہ بیداری یقیناً تدریجی ترقی کا نتیجہ نہ تھی۔ جو کسی نسل میں رفتہ رفتہ پیدا ہوتی ہے۔ کیونکہ اس زمانے میں دماغی قابلیت ترکہ اور میراث کے لحاظ سے کوئی وقیع چیز نہ تھی۔

بہر حال اس سوال کا جواب دشوار ہے۔ لیکن یہ ظاہر ہے کہ یہ بیداری مشرق و مغرب کے سنگم میں پیدا ہوئی۔ اور ٹھیک اُس وقت جب مصر کی بندرگاہیں یونانیوں کے لئے کھلی ہوئی تھیں یونانی تجارت کو بڑی رونق حاصل تھی۔ اور مقابلتاً دنیا کے ہر حصے وہاں کے بازاروں میں زیادہ چہل پہل تھی۔ یونانی جزائر اور ساحل پر خوبصورت بالوں والے شمالی وحشیوں سے۔ سیاح اور جہانگرد مصریوں سے۔ ہیئت دان اہل بابل سے اور سمندر میں گھومنے والے فونیشن سے یونانیوں کا اتحاد و اختلاط رہتا تھا۔ اور اسی چھوٹے سے قطع زمین اور اُسکے ملحقہ جزائر میں اہل یورپ سے ایشیائی باشندوں سے اور اہل افریقہ سے باہم میل جول اور شادی

بیاہ ہوتے تھے۔ غالباً دنیا کی تاریخ میں اُس سے قبل کبھی خیالات کا ایسا تصادم اور بین الاقوامی ازدواج نہ ہوئے ہونگے۔

علم الحیات اور علم الاخلاق کے قانون کے مطابق بھی یقیناً ایسے بین الاقوامی اتحاد اور میل جول کا نتیجہ ایسی ہی دماغی بلندی اور اخلاقی پستی ہونا چاہئے تھا۔ اور اسی مفروضہ سے ایسی اچانک دماغی ترقی وتنزل کی تاویل ہوسکتی ہے۔

اہل مونگریل اکثر دماغ والے اور قوی ہونیکے علاوہ بہت سی حیثیتوں سے ممتاز ہوتے ہیں۔ لیکن بلحاظ قانون توریث انکی اولاد سپوت نہیں ہوتی۔ اسی طرح 'چکا گو' اور 'نیویارک' میں ہم دماغی نقل وحرکت کے ساتھ اخلاقی پستی اور ایسی صفات دیکھتے ہیں جو اگر ایک نسل میں ظاہر ہوتے ہیں تو دوسری نسل سے معدوم ہوجاتے ہیں۔ اس لئے ہمارا خیال ہے کہ اُس زمانہ میں یونانی دماغ کی یہ زرخیزی خاصکر بین الاقوامی میل جول کیوجہ سے تھی۔ اور یہ محض فطری طور پر نسلی ترقی کی ایک مثال یا لطفونکے اختلاف کی پیدا ہوئی ذہانت اور طباعی تھی۔ تاہم یہ بیداری بادی النظر میں جیسی معلوم ہوتی ہے ویسی اچانک بھی نہ تھی۔ یونانی دماغ اِس کے لئے آمادہ تھا۔ یونانی زبان اور یونانی علم الاصنام ایسی طباعی کا پتہ دیتے ہیں جو کافی ترقی یافتہ ہو۔ اور یہ بھی قابل لحاظ ہے کہ اہل بابل اور اہل مصر کافی متمول اور علم اقلیدس اور علم ہئیت میں کافی دستگاہ رکھتے تھے۔ بہرحال وجوہ جو کچھ بھی ہوں۔ یونان میں ایسے عالی دماغی، ایسی ذہانت اور ایسی طباعی ظاہر ہوئی کہ دنیا کی تاریخ اُس سے ناآشنائے محض تھی انھوں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑکر اپنے ماحول کو دیکھا۔ دیکھا اور حیرت میں ڈوب گئے۔ اب ہاتھی اور گینڈے کے شکار کا شغل نہ تھا۔ اور عالی دماغی کے ساتھ اُس سے کام لینے کی فرصت بھی مہیا تھی بابل۔ مصر اور تھیبز غرض جہاں کہیں بھی قدیم تہذیب رونما ہوئی۔ وہ مقامات ہیں جہاں آب وہوا کی جملہ خوبیاں میسر تھیں۔ اور یونانی فلسفی تو اس خوبصورت قطعۂ زمین میں پیدا ہوئے جو بلحاظ آب وہوا ربھی اپنا آپ ہی جواب تھی۔ جہاں ترقی کا موقع حاصل تھا۔ اور عقل کو نشوونما پانے کی فرصت مہیا تھی۔ اب پرانے معقولے اُنکے افق علم سے گرگئے۔ فرسودہ تفصیلات ساقط الاعتبار ٹھہریں۔ اور راز کا ررفتہ دیوتا اُن تشنگانِ صداقت کی پیاس بجھانے سے قاصر رہے۔ انھوں نے اپنے چاروں طرف نظر ڈالی۔ یونانی جزائر نیلے سمندر میں چمک رہے تھے۔ متناسب الاعضا اور سڈول مرد۔ پُرشباب عورتیں تھیں۔ اسلئے اُنکی گہرائیوں میں احساس حُسن پیدا ہوچکا تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ انھوں نے حَسین حَسین مجسمے بنانے شروع کردیے۔ اور طویل طویل نظمیں کہنی شروع کیں۔ وہیں ہومر بھی پیدا ہوا وہیں فیثاغورس نے بھی جنم لیا۔ وہیں یوریپڈس، وجود میں آیا۔ اور وہیں، سوفکلیس، کا مسقط الراس قرار پایا۔ انھوں نے پھر بغور اپنے ماحول کو دیکھا۔ اپنے عقب میں پیدائش کو اور اپنے سامنے موت کو دیکھا۔ راز ہستی کو سمجھنے کے لئے فلسفیوں کے گروہ پیدا ہونے لگے وہیں افلاطون بھی پیدا ہوا۔ وہیں سقراط، بھی۔ وہیں، دیمقراطیس بھی ہوا اور وہیں ہری قلاطوس بھی۔

دراصل یہ ساز وسازندہ کا معاملہ تھا۔ ایک لاکھ پچاس ہزار برس سے انسانی دماغ وہاں موجود تھا۔ اور ایک لاکھ پچاس ہزار برس سے ستارے اور سمندر ساز چھیڑے جانے کے منتظر تھے۔ لیکن ساز اب جاکے موسیقار کے قابل ہوا اس میں شک نہیں کہ دورِ حجریت کا انسان بھی نقاشی اور صنعت وحرفت میں ماہر تھا کیونکہ اس زمانہ کے ہرن۔ سانڈ اور ہاتھیوں کے مجسمے ہاتھی دانت اور سینگو نیز اکثر نظر آتے ہیں۔ لیکن دورِ حجریت افلاطون اور فیڈیلیس کو پیدا نہ کرسکا۔ اسلئے کہنا پڑتا ہے کہ چھ سو برس قبل مسیح کا یونانی دماغ تاریخ عالم میں ایک 'جدت' تھا۔ دورِ حاضرہ کا انسان اپنے روز کے دھندوں میں مشغول رہتا ہے۔ اور بہت سی حیثیتوں سے اُس کا دماغ ترقی یافتہ اور باخبر کہا جاسکتا ہے۔ لیکن ستاروں کی طرف سے وہ پھر بھی بے پروا نظر آتا ہے۔ وہ ان اشیاء کے متعلق اپنے کمزور تجسس اور اشتیاق کو مطمئن کرنے کے لئے کافی معلومات بھی رکھتا ہے۔ اور وہ محسوس کرتا ہے کہ دنیا کی مشاغل میں سے غیر متعلق چیز ہے۔ لیکن یونانی فلسفی کے لئے یہ بات نہ تھی۔ اُسکے لئے دنیا عجیب وغریب شے تھی۔ اس میں ہر چیز اپنا راز تھی۔

# پیرِ مغاں — دیکھ!

ہاں دیکھ، ہر اک ذرہ ہے اک باغ جہاں دیکھ
ہر خارِ مغیلاں پہ ہے جنت کا گماں دیکھ
گلشن پہ ہے گھنگھور گھٹاؤں کا دھواں دیکھ

اور اس پہ یہ لب تشنگیٔ بادہ کشاں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں، پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

یوں سایۂ کاکل میں ہے، اک روئے کتابی
جس طرح گھٹاؤں میں جھلکتی ہو گلابی
دے جام کہ ایماں کی ہو خانہ خرابی!

تسنیم کی سوگند سوئے تشنہ لباں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں، پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

دن ڈوب چلا، مشعلِ امید جلا دے
اُٹھ پائے صراحی پہ جبینوں کو جھکا دے
کہہ قلقلِ مینا سے کہ تکبیر سنا دے!

ہے وقتِ اذاں وقتِ اذاں وقتِ اذاں دیکھ!!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں، پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

ہر دیدۂ گریاں میں تبسم ہے پرافشاں
کیوں کشمکشِ سود و زیاں سے ہے پریشاں
ہر درد کے آغوش میں ہے پیسلیٔ درماں!

ہر چاک ہے اک کارگۂ بخیہ گراں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں، پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

مانا کہ مناظر ہیں تبسم ہی تبسم
گو دید کے قابل ہے یہ جلوؤں کا تلاطم
لیکن جو مناسب ہو تو از راہِ ترحم

اِس سمت بھی اے قبلۂ صاحب نظراں دیکھ
ہاں پیر مغاں، پیر مغاں پیر مغاں دیکھ
ہاں پیر مغاں دیکھ

ہر آن ترانے سے برستا ہے ترانہ
بیتاب ہے، بدمست ہے بےخود ہے زمانہ
کوکو ہے اُدھر اور اِدھر چنگ و چغانہ

یہ نغمۂ نوخیز، وہ گلبانگ جواں دیکھ
ہاں پیر مغاں، پیر مغاں، پیر مغاں دیکھ
ہاں پیر مغاں دیکھ

ہم چپ ہیں تو مدہم ہیں حسینوں کے بھی جلوے
ہم بہکیں تو چٹکیں گے یہ گلرنگ شگوفے
دانا ہے تو پہلے ہمیں دو گھونٹ پلا دے

پھر عشوۂ ترکانۂ خوبانِ جواں دیکھ
ہاں پیر مغاں، پیر مغاں پیر مغاں دیکھ
ہاں پیر مغاں دیکھ

خورشید طرب ہے اُفق گل سے نمودار
گاتے ہیں ہواؤں سے لچکتے ہوئے اشجار
آتی ہے گھنی چھاؤں سے پازیب کی جھنکار

رنگ چمن و عربدۂ زہرہ وشاں دیکھ
ہاں پیر مغاں، پیر مغاں پیر مغاں دیکھ
ہاں پیر مغاں دیکھ

خود پی کے حریفوں کو بھی اک جام پلا دے
وہ جام کہ تفصیل کو اجمال بنا دے
گلرنگ کی اک سامنے دیوار اٹھا دے

کونین کو آ نیم عیاں، نیم نہاں دیکھ
ہاں پیر مغاں، پیر مغاں، پیر مغاں دیکھ
ہاں پیر مغاں دیکھ

اب نیم نفس بھی نہیں تاخیر گوارا
ہاں جلد پلا، جلد پلا، جلد خدارا
بھرنے ہی پہ ہے ابلقِ ایام ترارا

قبلے سے برستا ہوا آتا ہے وہ پانی!
شوخی ہے، شرارت ہے روا روہے روانی
ہر سو ہے جدائی ہی جدائی ہی جدائی

مستوں کی طرف ہیں ترے مستوں کی نگاہیں
ہاں بہرِ خدا کھول بھی دے رقص کی راہیں
بے جام تو کج ہوں گی نہ رندوں کی کلاہیں!

نغموں سے کوئی ماہ لقا جھوم رہی ہے
شانوں پہ گھنی زلف دوتا جھوم رہی ہے!
یا سروِ خراماں پہ گھٹا جھوم رہی ہے

آموں کی گھنی چھاؤں ہے، کوکو کی صدائیں
سرشار فضا، مست چمن، سرد ہوائیں!
پستی میں گل و لالہ، بلندی میں گھٹائیں!

مُڑنے ہی پہ ہے قافلۂ عمرِ رواں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

گردوں کی نظر ہے سوئے گیتی نگراں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں، پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

بانکا ہے تو ایمائے خمِ آبِ رواں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

آ نہرِ جناں، باغِ جناں، حورِ جناں دیکھ!
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

برنائی سلمائے جہانِ گزراں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں، پیرِ مغاں پیرِ مغاں دیکھ
ہاں پیرِ مغاں دیکھ

جوش ملیح آبادی

تاہمکہ اسکے آخری مرحلۂ استدلال میں، جہاں غالب کا اصل نکتۂ نغز ہاتھ میں آکر بیر کھو دیا گیا ہے! ایسے سخن سنج بزرگ غالب کے درپے ہونگے ہیں! کیا ایک یورپین نقاد کا یہ قول کوئی مبالغہ ہے کہ "ہر موضوع پر اک ضخیم تصنیف لکھنے کے لئے وہی لوگ تیار ہوجاتے ہیں جو اسپر قلم اٹھانے کے سب سے زیادہ نااہل ہوتے ہیں"! (ا۔ا۔غ)

(۳) **داغ** چھوٹی کتابی قامت، ۲۱۰ صفحات ضخامت، کاغذ وکتابت وطباعت اوسط،

مؤلفۂ جناب نوراللہ محمد نوزی، مراکز بہمرسانی: (۱) غلام دستگیر، چادرکمان، حیدرآباد، (۲) مکتبۂ ابراہیمیہ حیدرآباد قیمت عہ

نوراللہ صاحب کی یہ کتاب، داغ دہلوی کی زندگی اور اُنکے غزل گویانہ امتیازات وعام ادبیانہ خدمات پر قرار واقعی بلند آہنگی والتزام تنقیدی کے ساتھ لکھی گئی ہے۔ یہ "اُستادِ داغ" پر اک سیر حاصل، ہمہ جہت تبصرہ ہے، جو قابل داد سلیقہ و اہتمام سے انجام دیا گیا ہے۔ داغ کے کلام کا تجزیہ، بلحاظِ اصنافِ سخن و بلحاظِ مضامین، داغ کا فلسفۂ زندگی و مسلک ادبی، داغ کی شاعری میں مقامی عنصر، داغ کا اسلوب بیان، داغ کا ہندوستانی زبان میں تعمیری حصہ، ایسے عنوانات ہیں جنکی تصور میں نُدرت بھی ہے اور جنکا اثبات بھی معقولیت و متانت کے ساتھ کیا گیا ہے۔ ہمارے خیال میں شعراء کی سوانح نگارانہ زندگی کے لئے جدید العہد سیرت نویسوں کی رہنمائی کے واسطے یہ اک اچھا نمونہ ہے، اور ہم اک مخلصانہ احساس خوشگواری کے ساتھ اس کا خیر مقدم کرتے ہیں!

داغ کا مقام اردو شاعری میں کیا ہے؟ لوگ اُن کو "دورِ متاخرین کا خاتم الشعراء" کہتے ہیں۔ لیکن وہ اجمالاً عہدِ جدید کی شاعری کا تجزیہ فتح یاب کرنے والے بھی ہیں! یہ خیال قدرے مستبعد معلوم ہوگا، لیکن داغ یقیناً اس خراجِ تحسین کا حقدار ہے! پہلی بات یہ ہے کہ وہ ہمارے زمانۂ زوال و اضمحلال کی اک جولاں و رقصاں و خنداں ہستی تھا، ادب میں اس حیات پرور روح کی سرایت اُس کو اک جاں داری وجاں بخشی عطا کرتی ہے! اسی وصفِ سیرت کا مزید نتیجہ یہ ہوا کہ داغ اپنے تغزل میں اخلاص مندی، بیباکی، اور سرمستی کا اک خوش ساز آہنگ رکھتا ہے! اُردو غزل کو اُنھوں نے کوئی نیا سازو برگ نہیں دیا، لیکن اک تازہ بتازہ و نوبنو آب و رنگ ضرور بخشا! ہمارے خیال میں میر کا "اول" داغ کی "آخر" کے ساتھ اک "نسبتِ" خاص رکھتا ہے۔ دونوں اپنے قلب و زبان میں مخلص، و بے تکلف واقع ہوئے ہیں، قطع نظر اس سے کہ ایک "جگر خوار" "سوز" ہے، اور دوسرا "گُل نواز" "ساز"! غالباً اسی رنگِ اخلاص کا تقاضا تھا کہ داغ نے "مثنوی" و "قطعہ" کی قدیم اصناف کو اپنے قلم پر تازہ کیا، اگرچہ یہ چیزیں ہمارے شائقینِ غزل اساتذۂ جامد کے ہاں عملاً ٹکسال باہر ہوچکی تھیں! داغ کے یہ عناصر، جدید العہد فطری شاعری کے لئے درجۂ اول کے جواہر بہم پہونچاتے ہیں، اور یہ بات محض اک اتفاق نہیں کہ اردو شاعری کا بلند بانگ فاتح باب اقبال، داغ سے کسبِ فیضان کرتا ہے! داغ کا سارا راز اور امتیاز اقبال ہی کی زبانی سُنئے:

لکھی جائینگی کتابِ دل کی تفسیریں بہت ہونگی اے خوابِ جوانی تیری تعبیریں بہت
ہو بہو کھینچیگا لیکن عشق کی تصویر کون مرگیا ناوک فگن، ماریگا دل پر تیر کون

(ا۔ا۔غ)

---

(۴) **داستان**: ناول سائز، مجلد، ضخامت ۲۰۴ صفحات، کاغذ وکتابت وطباعت بدرجۂ دوم، "ترجمۂ خاکسار مترجم"، نشر کردۂ ہاشمی بک ڈپو، ریلوے روڈ، لاہور۔ قیمت درج نہیں:

داستان —— "دُنیا کا سب سے رنگین رومان"! —— اُنیسویں صدی عیسوی کے اواخر کے اک سرمستِ شباب فرانسیسی ادیب، پیرلوئی کے شاہکار "افروڈائٹ" کا اردو ترجمہ ہے۔ کتاب بلاشبہ بڑی رنگ پاش اور رومان چکاں ہے، اور اس گلستان رنگ وبو کو سرزمینِ فرانسیسی سے ارضِ ہندوستانی میں نقل ونصب کرنے کی مترجمانہ "قلم کاری" بھی غالباً قابل داد ہے!

ناول کا موضوع "عہدِ عتیق کے اسکندریہ" کی رندانہ زندگی و تمدن کی پوست کندہ نقش طرازی ہے۔ فرانسیسی رومان نگاروں کا یہ محبوب مضمون ہے، جس سے وہ سیر ہوتے نظر نہیں آتے! ع

جاہ وجلالِ عہدِ وصالِ بُتاں نہ پوچھ!

"لوئی نے ہمیں زندگی کی مسرتوں سے دوچار کرنے کی صناعانہ

کوشش کی ہے۔ اُس نے اک رومانی دُنیا تخلیق کی ہے، جس میں داخل ہوکر ہم کچھ دیر کے لئے اپنی بے کیف زندگی کی اُکتا دینے والی ساعتوں کو بھول جاتے ہیں!

توئی کا اک ہمعصر نقاد لکھتا ہے:

"اس کتاب کی فنکاری بیمثال ہے! زبان بیداغ ہے، اور اُسلوب بیان پختہ کارانہ! اُسکے ایک ایک لفظ سے ثابت ہوتا ہے کہ مصنف نے یونانی اور لاطینی ادبیات کا سیر ہوکر دودھ پیا ہے! باوجود اِسکے تکلف و تصنع اُس سے چھُوا بھی نہیں ہے! کتاب دراصل اک حقیقت کی مظہر ہے، اک صداقتِ اصیل کی تمثیل!"

توئی اس کتاب کی اشاعت کے بعد ہی ادبی حلقوں میں شمعِ محفل بنگیا، لیکن اِس پختہ مغزانہ سلامتِ ذوق کو دیکھیے کہ کم و بیش اُس کے بعد ہی اُس نے اپنے رہوارِ قلم کی عنان روک لی اور بالکل دم بخود ہوگیا، اگرچہ اُسکی دو ایک ہی ابتدائی جُنبشہائے قلم نے اُسکے جلوسِ عظمت کو شہرتِ دوام کی شاہراہ پہ ڈال دیا!

ترجمے کا "نقاب" بھی اِس "شوخ" کے مُنہ پر کچھ کم نہیں "کھلا"!۔ ضرور پڑھئے! (ا-ا-خ)



## (۵) آیاتِ جلی: تقطیعِ کتابچہ: مجلد، ضخامت ۶۲ صفحات، کاغذ آرٹ پیپر،

کتابت خطاطانہ، طباعت (بلاک) صناعانہ، مُرتبہ و شائع کردہ "ادارۂ علیگڑھ" وزیرآباد، قیمت عہ،

"آیاتِ جلی" کے نام سے اگر اِس کتاب کی ضخامتِ (عظیم) کے بارے میں کوئی واہمہ قارئین کو لاحق ہو تو اُسے اپنے دماغ سے نکال ڈالیں! تاہم یہ کتابی گلدستہ "بقامت کہتر و بقیمت بہتر" کی اک دلپسند مثال ہے! اور لفظ "قیمت" بھی یہاں "قیمت" اور "قدر و قیمت" دونوں مدلولات پر مشتمل ہے۔

"آیاتِ جلی" حضرتِ علیؓ کے اقوالِ حکیمانہ اور فرموداتِ مرشدانہ کی اِک "دُرجِ جواہر" ہے، جسکو مولانا جامی علیہ الرحمۃ نے ساختہ و پرداختہ کیا ہے، اور جسکی فنکارانہ کتابت اک نامور تاریخی کاتب شیخ نظام نے کی ہے، اور آثار و قبائل کا سلسلۃ الذہب (زنجیرِ زریں) اک نادرہ کار صناع اجاغنیم کا شاہکار ہے! طباعت میں اِن سارے خط و خال کی نوک پلک اور آب و رنگ بجنسہ منتقل ہوگیا ہے، چنانچہ اب "زیور انطباع پوشیدہ" کے بعد بھی وہ خطاط و نقاش کے اصلی قلم، وہ قلم کا تازہ و زندہ وجود، وہ خطوط و نقوش محسوس ہوتا ہے!

شروع میں ایک طویل الذیل مقدمہ اصل کتاب اور اُس کے قلمی نسخے کی دستیابی، اُس کی تاریخی زندگی، کاتبِ متن و جدول نگار کی صناعانہ منزلت، ادبیاتِ عالم میں "مقولوں" کی اہمیت و نوعیت، اور حضرت علیؓ کی حیاتِ طیبہ و سیرتِ مبارکہ پر داخلِ کتاب کیا گیا ہے۔ اُس کے بعد اصل کتاب کا متن ہے۔

مولانا جامی نے یہ التزام کیا ہے کہ حضرت کے ہر عربی جواہر پارۂ حکمت کے عنوان کے بعد بصورتِ قطعہ اُسے فارسی میں معنًا ترجمہ کر ڈالا ہے۔ "باب مدینۃ العلم" کی مشہور "نوائے ایمان بالغیب" — لوکشف الغطاء ما ازددت یقینًا — کو اِس طرح فارسی میں منتقل کیا گیا ہے:

همه خلد و جحیم و النّعم — به یقین آنچنان که می باید
که حجاب از میانه بردارند — بر یقین ذرۂ نیفزاید

کتاب بیکوقت خطاطی، نقاشی، حکمت، ادبیت، اور حسنِ طباعت و جلائے جلدبندی کا ایک بوقلموں مرقع ہے اور ہر خوش مذاق لائبریری کے لئے ناگزیر سامانِ زینت!

(ا-ا-خ)

# رفتارِ وقت

ادارہ

## بنیادی حقوق اور کانگریس!

"کیمونل ایوارڈ" راونڈ ٹیبل کانفرنس کے "حلقۂ شر" سے پھینکی ہوئی سب سے مکروہ استخوانِ نزاع تھی! قدرتاً وہ اپنے فتنۂ افروزانہ مقصد میں کامیاب ہوئی، اسلئے نہیں کہ اُس نے اقوامِ ہند کی کسی ضروریات کو بہم پہونچایا، بلکہ اسلئے کہ سرکار کی زبان، چاہے وہ کیسی ہی ازلی وابدی فریب ہو، اُن عوام کالانعام کے کانوں میں بشاراتِ آسانی سے کم نہیں ہوا کرتی جن کی خیرگیٔ سماعت وجہالت اُسی سرکارِ زنگر مدار کی پیدا کردہ ہے!

لطف یہ ہے کہ انڈین نیشنل کانگریس کی میقاتِ کراچی منعقدہ ۱۹۳۰ء کا اعلانِ تعینِ حقوق اہلِ ہند، رُسوائے زمانہ کیمونل ایوارڈ پر زمانتاً مقدم بھی ہے، معناً ہمہ گیر بھی، اور سنداً بمراحل زیادہ قابلِ اعتماد بھی، لیکن یہ حقیقی "منشورِ حریت" اک "صدا بصحرا" ثابت ہوا، اور "ڈاسن کا جوتا چل گیا"!

کانگریس کو حقوق بین الملل کا احساس حکومت سے کہیں زیادہ رہا ہے۔ "کیمونل ایوارڈ" تو "وہائٹ پیپر" کے کسی "تاریک" گوشے ہی کا مضمون ہوگا، لیکن یہ اعلان نیشنل کانگریس کے دستورِ اساسی کا سنگِ بنیاد ہے! اول الذکر، اغیارِ فریب کار کا اک وقتی منصوبہ وسازش ہے، کانگریس کا یہ ایمانِ وطن ہے، جو اک زندہ وپائندہ چیز ہے! فرقہ وارانہ تقسیم نائۂ حقوق، مسٹر جناح کے ۱۴ نکات اور اِسی قبیل کے جتنے اغراض ومصالح ہیں کانگریس نے اُن سب کے صالح، اُصولی، اساسی، اور وطن نوازانہ عناصر کو کبھی کا اپنے آئینِ مستقل میں جذب کر لیا ہے، اور آج وہ بلاخوفِ تردید کہہ سکتی ہے کہ ؎

من ز قرآں مغز را برداشتم　　اُستخواں پیشِ سگاں انداختم!

تاہم، مبادا کہ ہم بھول نہ جائیں، کانگریس کے صدر دفتر واقع الہ آباد کا تازہ پمفلٹ (بزبان اُردو) ملخصاً یہاں نقل کرتے ہیں، تاکہ وہ لوگ جنہوں نے یہ عہد نہیں کر لیا ہے کہ "قائل ہونگے ہی نہیں"، اس سے اپنا اطمینان کر لیں، اور نیشنل کانگریس کی عظیم وجلیل تحریک میں شریک ہوں، (ا-ا-خ)

## بنیادی حقوق اور فرائض

(۱) ہر باشندہ ہندوستان کو حقوق ذیل حاصل ہوں گے۔ یعنی اپنی رائے آزادی سے ظاہر کرنا، اور اشتراک عمل وباہمی اختلاط میں مکمل آزادی، اور امن کے ساتھ بغیر اسلحہ کے ایسی اغراض کیواسطے مجتمع ہونا جو قانون اور اخلاق کے خلاف نہوں

(۲) ہر باشندہ ہندوستان کو ضمیر کی آزادی حاصل ہو گی۔ اور وہ اپنے مذہب کا اعلان آزادی سے کر سکے گا۔ اور اپنے مذہب

کے فرائض و رسوم آزادی سے برت سکے گا۔ بشرطیکہ اس سے انتظام عامہ اور اخلاق میں کوئی نقص نہ واقع ہو۔

(۳) ملک کی اقلیتوں کے تمدن اور اُن کی زبان اور رسم تحریر محفوظ ہونگے نیز ملک کے وہ مختلف رقبے جو باعتبار اختلاف زبان کے قائم ہیں اُن کا تحفظ ہوگا۔

(۴) تمام باشندگان ہندوستان بلا امتیاز مذہب و مسلک یا ذات و قوم یا جنسیت کے قانون کی نظر میں برابر ہونگے۔

(۵) کوئی باشندہ ہندوستان خواہ مرد ہو یا عورت بوجہ اپنے مذہب یا ذات یا جنسیت کے کسی پبلک ملازمت یا عہدے یا اعزاز سے یا کسی تجارت یا پیشہ سے ممنوع نہیں سمجھا جائیگا۔

(۶) تمام باشندگان ہندوستان کو متعلق استعمال آب چاہ اور تالابوں کے نیز تعلیم گاہوں اور مقامات تفریح عامہ کے استعمال کے متعلق کہ جن کی برقراری اور انتظام اسٹیٹ (حکومت وقت) کی طرف سے یا لوکل فنڈ (ڈسٹرکٹ و مینوسپل بورڈ) سے ہوتا ہو یا جن کو پرائیویٹ اشخاص نے پبلک کے فائدے کے واسطے مخصوص کر دیا ہو مساوی حقوق حاصل ہونگے۔

(۷) ہر باشندہ ہندوستان کو ہتھیار رکھنے اور لگانے کا حق اُن قواعد اور ضوابط کے تحت میں جو اس بارہ میں مقرر کر دیئے جائیں حاصل ہوگا۔

(۸) کسی شخص سے اوس کا حق آزادی چھینا نہیں جا سکتا اور نہ اوس کے کسی مکان یا جائداد میں مداخلت کی جا سکتی ہے اور نہ وہ ضبط اور قرق کی جا سکتی ہے۔ سوائے اس کے کہ وہ قانون کے مطابق ہو۔

(۹) مذہب کے معاملہ میں اسٹیٹ (حکومت وقت) غیر جانبدار رہے گی۔

(۱۰) حق رائے دہندگی ہر عاقل و بالغ کو حاصل ہوگا۔

(۱۱) مفت جبری ابتدائی تعلیم کا انتظام اسٹیٹ (حکومت وقت) کی طرف سے ہوگا۔

(۱۲) اسٹیٹ (حکومت وقت) کی جانب سے کوئی خطاب نہیں دیا جائیگا۔

(۱۳) ہر باشندہ ملک کو حق حاصل ہوگا کہ ملک بھر میں جہاں اوس کا جی چاہے جائے، نیز یہ کہ جہاں اوس کا جی چاہے سکونت اختیار کرے۔ جائداد حاصل کرے یا کوئی تجارت یا پیشہ وہاں کرے۔ اور اوس کے خلاف قانونی کارروائی یا اوسکا قانونی تحفظ ہندوستان کے ہر حصہ میں مساوی طور پر ہوگا۔

## مزدوری پیشہ اشخاص

(۱) (الف) مزدوری پیشہ جماعتوں کا اقتصادی نظام اصول انصاف کے مطابق ہوگا جس کی سب سے بڑی غرض یہ ہوگی کہ ایسے اشخاص کے طرز رہائش کا معیار اب سے بہت بہتر ہو جائے۔

(ب) اسٹیٹ (حکومت وقت) کارخانوں میں کام کرنے والے مزدوروں کے حقوق کی حفاظت کرتی رہیگی اس طور پر کہ مناسب قوانین کے ذریعہ سے نیز اُن کے سوا دوسرے ذرائع سے اون لوگوں کے لئے ایک معقول مزدوری، اُنکی صحت کا مناسب انتظام، کام کرنے کے مقررہ گھنٹے، اور مناسب انتظام درصورت نزاع درمیان مالکان کارخانہ اور کام کرنے والوں کے منضبط ہو جائیگا۔ نیز یہ کہ بوڑھاپے بیماری اور بیکاری کی صورت میں ایسے لوگوں کی امداد کس طریقہ سے کیجائیگی۔

(۲) بیگار اور ایسی مزدوری کہ جو بیگار سے قریب ہو بالکل بند کر دی جائے گی۔

(۳) مزدور عورتوں کے تحفظ کا خاص خیال رکھا جائیگا۔ علی الخصوص زمانہ زچگی کی رخصت کا خاص انتظام کیا جائے گا۔

(۴) تعلیمی سن کے بچے کانوں اور کارخانوں میں کام کرنے سے مستثنیٰ ہوں گے۔

(۵) کسانوں اور دیگر مزدوری پیشہ لوگوں کو پورا حق حاصل ہوگا کہ اپنے حقوق کی حفاظت کے واسطے یونین (اپنے حقوق کی حفاظت کے لئے انجمنیں) قائم کریں۔

رفتارِ وقت

# یورپ اک عالمِ رستخیز میں!

## جمہوریت یا فاسیت؟

عملاً تمام یورپ اک گرم و رقیق میدانِ کارزار میں تبدیل ہو گیا ہے۔ فرزندان و دُختران آدم خدا کی اِس دنیا میں اک قابلِ سکونت جگہ کے لئے کشمکش کر رہے ہیں!

اُنکا جہد و جہاد اس نزاع پر مرکوز ہے کہ وہ بیرحم ریاستوں کی بیدست و پا رعایا نہ بنائے جائینگے! بیحس مشینوں کے بیجان پُرزوں کی اُنہیں صورت نہ دیجا سکیگی!، قہار و جبار ڈکٹیٹروں کے غلام بیدام ہو جانا اُنکے لئے گوارا نہو گا!، اور سب سے زیادہ یہ کہ وہ اُس آیندہ محاربۂ عظیم کے صیدِ زبون نہ بنینگے جو شاید اک قیامتِ صُغریٰ ثابت ہونے والا ہے!!

یہ کسی قدر بلند بانگ الفاظ معلوم ہوتے ہیں، لیکن جو "طوفانِ خون" پردۂ غیب میں ہے اور مستقبل قریب میں عالمِ بشری کے سر سے گزر جانے والا ہے، اُسکا اک سادہ تصور پیش کرنیکے لئے یہ کمترین کلماتِ تعبیر ہیں!

یورپ کی عام خلق اللہ بھی مغرب کے عفریتہائے طاقت و طلبِ منفعت کی شاید اُسی سے دو صدیوں ہی زیادہ مظلوم و محروم ہے جسکا تختۂ مشق رنگین اقوام کے اعالی وآدانی ہر دو کو بنایا گیا ہے! یورپ کے مزدور کی عرق ریزی اور کاشتکار کی خوں سوزی بھی تاریخ کی طویل صدیوں میں کچھ کم نہیں رہی ہے!

آخر کار عمومیت و جمہوریت کی تحریکوں نے یورپ کے مختلف گوشوں سے اپنا پرچم بلند کرنا شروع کیا۔ عوام الناس کی سطح میں قدرے بلندی تو پیدا ہوئی لیکن وہ اس سے زیادہ نہ تھی کہ اب وہ عہدِ جاگیرداری کے "مویشی" نہ سمجھے جاتے تھے!

قبل ازیں وہاں بھی اُنکی امیر و غریب کی ہموار جنت و دوزخ کچھ یونہی واقع ہوئی تھی کہ:

گلستاں میں جو تن گل و یاسمن کا — سماں زلفِ سنبل کی تاب و شکن کا
قدِ دلبرِ باسرو و رنا رون کا — رُخِ جاں فزا لالۂ و نسترن کا
غریبوں کی محنت کی ہر رنگ بو سب — کمیروں کے خوں سے ہیں یہ تازہ رو سب

تاہم بیسویں صدی کے آغاز تک بیشتر ممالک یورپ جمہوریت کی شاہراہ پر آ گئے تھے۔ عوام الناس نے اک راحت کی سانس لی تھی، جہالت کے جو اندھیرے گوشے، اور فلاکت کے جو تاریک غار ارضِ قومی میں بکثرت نظر آتے تھے اُنکی تنویر و خلا پُر ہونے لگی تھی، اور جا بجا مساوات — سیاسی نیز معاشی — کی کافی سطح مستوی پیدا ہونے لگی تھی۔




بلاشبہہ کار و بارِ جمہوریت کے لئے بعض اقطاعِ یورپ سے زوہا

اسپین، جرمنی، اٹلی وغیرہ اتنے سازگار نہ ثابت ہوئے۔ وہاں نارسائی فہم تھی، نقدانِ مہارتِ کار، اداروں و اختیارات کا غلط و ناجائز استعمال، طبقۂ بالا کا تسلط و اجارہ، وغیرہ وغیرہ۔ مگر اتنی جُدائی ناگزیر تھی! یہ اک دَورِ عبوری تھا! یہ وہ قیمت تھی جو عوام کو عمومیت کی ادا کرنی تھی!

جمہوریت کی یہ تخریب بعض لوگوں کو اصولی طور پر سنگین نظر آئی۔ اُنھوں نے عمومیت اور طوائف الملوکی کو لازم و ملزوم محسوس کیا۔ اب اُنکی زبان پہ، باختلافِ مقامات و حالات، دو نعرے جاری ہوئے: فاسیت یا قومی اجتماعیت!

مصیبت یہ ہے کہ ہم نے جمہوریت کا غلط استعمال کیا، اور فاسیت و قومی اشتراکیت کو غلط تعبیری کا نشانہ بنایا! آخر الذکر سیاسی مسلکوں کے اندر مجلسی و معاشی مساوات کے جو جراثیم ہیں اُنکے انکار ناممکن ہے! فاسیت و نازیت نے بعض خدمات بھی انجام دی ہیں، اور چند اُن امراض کا علاج کیلئے جنکے کم از کم غیر معاشی جمہوریت عہدہ برآنہ ہو سکی تھی۔ ان تحریکوں کے بعض علمبردار طبقۂ عوام سے اُٹھے بھی ہیں!

تاہم نظریۃً یہ دونوں سیاسی مذاہب غلط ہیں! اِن میں استبداد کی روح جاری و ساری ہے! اُنھوں نے لوگوں سے بڑے بڑے کام بلاشبہ لئے ہیں، لیکن یقیناً نہیں جانوروں کے پابزنجیر گلّے بناکر!

اُنھوں نے عامۂ خلائق کو اپنے پاؤں کی جوتی بنا ڈالا، لیکن خود اُنکے طفیل میں دیوتا ہو گئے ہیں! وہ انسانی آزادی و ترقی کے جلوسِ رواں میں سنگِ گراں بن گئے ہیں! وہ بین المللی جنگ و جدل اور غرور و تفاخر کی سنتِ دیرینہ تازہ کر رہے ہیں! انسانی انفرادیت و شخصیت ختم ہو رہی ہے، اور بنی آدم ریاست کی آہنی کارگاہ کے پُرزے بن رہے ہیں!

پھر اِس چیز نے رونما ہوتے ہی اک سرکشی اور شانِ مبارزی شروع کر دی! جبر و جنگ، غضب و نہب اُنکا اوڑھنا بچھونا ہے! اُنھوں نے روم، برلن، اور ٹوکیو کو ایک ہی حصارِ حربیت کے تین بُرجوں میں ڈھال لیا ہے! اُنھوں نے بحرِ شمال سے لیکر بحرِ متوسط تک اور بحیرۂ اسود سے لیکر بحر الکاہل تک اک طوفان خیز تند اور تموج برپا کر رکھا ہے!

تاہم حقیقت یہ ہے کہ آکیہ کے یہ دہشتناک مناظر اُن جلیل الشان طرب کا پیش خیمہ بننے والے ہیں! وسیع المشرب، انسانیت نواز سیاسی مسلکوں کی مزاحمت میں تنگ نظر، تنگ دل قوم پرستی تحریکیں ہمیشہ صف آرا ہوئی ہیں! وہ قوم پرست ہونگی، لیکن عوام کُش بھی ضرور ہوتی ہیں! موجودہ کشمکش اسقدر قوموں اور حکومتوں کے درمیان نہیں جسقدر کہ غیر ارضی نظریاتِ حیات کے مابین ہے!

یورپ اِسی دَور سے دوچار ہے! براعظم کے عمومی میدان جنگ کے محاذ اگرچہ متعدد ہیں، لیکن "جنگ" ایک ہی ہے!

یونان — وہ قدیم گہوارۂ عمومیت — اُسپر ابھی حال میں اک آمریت مسلط کر دی گئی ہے! بلگیریا میں معدودے چند فوجی افسر اور تعلیمیافتہ لوگ غالب آگئے ہیں، اور عوام الناس کے سیلابِ حریت و طاقت کو بزورِ شمشیر روک دینے کی قسمت آزمائی کر رہے ہیں! رومانیا میں تو اک چنگیزی وحشت و بربریت کا بازار گرم ہے: اخبارات جلائے گئے ہیں، یہودی شب میں قاتلانہ حملے کئے گئے ہیں، یہودیوں کو تختۂ مشقِ ستم بنایا گیا ہے، مزدوروں اور کاریگروں کو ہیبت زدہ کیا گیا ہے، عسکریت کے جلوسوں کی قاہرانہ نمائش کی گئی ہے تاکہ عوام دم بخود ہو جائیں! یوگوسلاویا میں یہ ہنگامہ پورے ۸ برس سے برپا ہے، جس کی نذر ایک تاجدار بھی ہو چکا ہے! آجکل یہ فتنہ اپنی معراج پہ ہے! پولینڈ کا ماجرا بھی اپنی ستم ظریفی میں کسی سے کم نہیں، ایک مختصر فوجی جتھے نے ۳۰ ملین کی اک قوم کو مسلوب الاختیار کر ڈالا ہے! آسٹریا میں ۷ آدمیوں کا راج ۷ ملین خلقت پہ ہے! اٹلی، جرمنی، اور اسپین کا حال تو بالائے ظلم ہے ہی!

اس عظیم میدانِ کارزار کے دونوں فریقوں میں کسی کا جھنڈا بھی نہ بالکل سفید ہے، نہ یکسر سیاہ! بعض اوقات کیونزم کی ادائیں فاشزم سے بُری طرح ملنے لگتی ہیں! تاہم تنقیح اپنے عمومی خط و خال میں صاف و واضح ہے: عمومیت یا استبدادیت؟

میں مسرت کر گئی ہے، اور گیرائی ہر فرد بشر کا مقدر بن گئی ہے! ع ہو چکے ختم کہیں قصہ ہو کیسو اپنا!

ا-ا- غ- (ماخوذ)

# نقش و نگار

## شاعرِ انقلاب حضرت جوش ملیح آبادی

کی وجد آفریں نظموں کا مجموعہ جو مندرجۂ ذیل ابواب پر منقسم ہے

(۱) نگارخانہ (۲) خمریات (۳) تاثرات (۴) مطالعہ و نظر (۵) نسیب

ہر نظم اپنی جگہ مکمل، مرصع اور کیفیاتِ شعری میں ڈوبی ہوئی ہے، اور اس کے مسحورکن نغمے دل و دماغ کے لئے ایک مستقل سکون اور روح کے لئے ایک خاص سرور کا باعث ہوتے ہیں۔ لکھائی چھپائی نفیس اور دیدہ زیب ہے!

قیمت غیر مجلد ایک روپیہ آٹھ آنے۔ مجلد دو روپے (عہ)

**مکتبہ جامعہ قرول باغ دہلی**

# شاعر کی راتیں

شاعرِ انقلاب نے چند راتوں کی مختلف کیفیتوں کو اپنے خاص وجد آفریں اور کیف آور انداز میں بیان کیا ہے جنھیں پڑھ کر ہر شخص اپنے آپ کو اسی ماحول میں محسوس کرنے لگتا ہے۔ راتوں کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مست رات | مدست رات | راز و نیاز کی رات | انتظار کی رات |
| اندھیری رات | چاندنی رات | جوانی کی رات | تصورات کی رات |
| التفات کی رات | جدائی کی رات | اشکوں کی رات | برسات کی رات |
| ریوڑنگی کی رات | بیخودی کی رات | سرشار رات | بھیگی ہوئی رات |
| تصور کی رات | بےچین رات | پیا بن ناگن کالی رات | |

قیمت صرف آٹھ آنے

**مکتبہ جامعہ قرول باغ دہلی**

# پیغمبرِ اسلام

خواجۂ دوجہاں سرورِ کائنات آنحضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت اور رسالت پر شاعرِ انقلاب جوش ملیح آبادی کا وہ غیر فانی شہ پارہ جس کی رفعت و عظمت کے سامنے قصرِ کفر سرنگوں ہوتا ہے۔ ثبوتِ پیغمبری کے باب میں اس کے لافانی منادکر کے انوکھے استدلال دل میں تیر کی طرح اترتے چلے جاتے ہیں۔ اس کے ازلی الہامات سے دماغ میں یزدانی نور سرایت کر جاتا ہے۔ اس کے دلائل قاطع کے سامنے ادراک منطق چھانٹنا بھول جاتا ہے ——— شاعرِ انقلاب پر جب ایک خاص سرشاریت کا عالم طاری ہوا، اسی وقت انھوں نے یہ نظم کہنا شروع کر دی۔ عالمِ بیخودی میں کئی روز کی ریاضتِ شاقہ اور یکسوئی قلب سے جو کچھ حاصل ہوا صرف وہی صفحۂ قرطاس پر تحریر کیا گیا۔ جب تک یہ نظم مکمل نہ ہوئی حضرت جوش نے کچھ کھایا نہ پیا اور نہ خلوت سے باہر تشریف لائے۔

قیمت صرف آٹھ آنے (۸؍)

**مکتبہ جامعہ قرول باغ دہلی**

# مستند اور مجرّب ادویات

ہندوستانی دواخانہ دہلی سے طلب کیجئے۔ جسے ملک وقوم کے شیدائی طبی دنیا کے شہنشاہ حضرت مسیح الملک حکیم حافظ اجمل خاں صاحب مرحوم نے ۱۹۰۳ء میں قائم کیا تھا اور جو اب آپ کے خلف الرشید عالیجناب مسیح الملک حکیم جمیل خاں صاحب کی سرپرستی میں بدستور جاری ہے۔

ہندوستانی دواخانہ نے اپنے پینتیس سالہ دورِ زندگی میں ملک میں بہترین مجرب دوائیں پیش کرکے جو عزت و وقار حاصل کیا ہے اُس کے لحاظ سے یہ دیسی دواؤں کا لاجواب کارخانہ ہے۔ علاوہ ازیں اس دواخانہ کا ایک خاص امتیاز یہ بھی ہے کہ اس سے کسی کا ذاتی مفاد وابستہ نہیں ہے، بلکہ یہ ملک وقوم کی ملکیت ہے، اس کا منافع جو تقریباً دو لاکھ روپیہ سالانہ ہے مردانہ و زنانہ طبیہ کالج اور اس کے متعلقہ شفاخانوں پر خرچ ہوتا ہے۔

ہندوستانی دواخانہ کی ہزارہا مستند و مجرب دواؤں میں سے مندرجہ ذیل چار دوائیں بطور نمونہ پیش کی جاتی ہیں۔ ان کو طلب کرکے فائدہ حاصل کیجئے۔

## جمیلان

جریان اور رقت و سرعت کی لاجواب دوا ہے۔ مادۂ تولید کی اصلاح کرتی ہے۔ اور قدرتی امساک پیدا کرتی ہے

ترکیب استعمال۔ دو قرص صبح کو نہار منہ دودھ کے ساتھ کھائیں۔ تیل ترشی اور گرم چیزوں سے پرہیز رکھیں۔

قیمت فی شیشی ۳۲ قرص چار روپے آٹھ آنے

## قرصِ مفاصل

گٹھیا (جوڑوں کا درد) عرق النساء (ٹانگ کا درد) کیلئے نہایت مفید ہے۔ یہ بیماریاں خواہ کیسی ہی پرانی ہوں اس دوا کے ایک روز کے استعمال سے بالکل دور ہو جاتی ہیں۔

ترکیب استعمال۔ ایک قرص رات کو سوتے وقت نیم گرم پانی سے کھائیں۔ تیل ترشی اور ٹھنڈی چیزوں سے پرہیز۔ قیمت فی شیشی ۲۱ قرص ۱۲ آنے

## قرصِ جدید

غذا کو ہضم کرتے ہیں۔ بھوک لگاتے ہیں ریاح کو خارج کرتے اور نفخ و قراقر کو زائل کرتے ہیں۔

ترکیب استعمال

ایک قرص دونوں وقت بعد غذا کھائیں۔ قابض، بادی اور نفاخ چیزوں سے پرہیز۔ قیمت ۱۰۰ سو قرص ایک روپیہ دو آنہ

## قرصِ بواسیر

بادی بواسیر کے لئے نہایت مفید دوا ہے، اس کے چند روزہ استعمال سے یہ مرض بالکل دور ہو جاتا ہے۔

ترکیب استعمال۔ اس کے دو دو قرص صبح و شام پانی سے کھائیں۔ قابض، بادی اور نفاخ چیزوں سے پرہیز۔

قیمت چونسٹھ قرص دو روپیہ

ملنے کا پتہ: منیجر ہندوستانی دواخانہ پوسٹ بکس نمبر ۲۲ دہلی

ٹیلیفون نمبر ۵۵۶۶
تار کا پتہ ہمیڈی سنز دہلی



# ہمایوں

۱۔ ہمایوں اتنا پابندِ وقت ہے کہ جنوری ۱۹۲۲ء سے لے کر (جب یہ جاری ہوا تھا) آج تک کبھی اس کی اشاعت میں ایک دن کی تاخیر بھی واقع نہیں ہوئی۔ اردو صحافت میں اس سے قبل ایسی باقاعدگی کی مثال نہیں مل سکتی۔

۲۔ ہمایوں آنریبل جسٹس میاں محمد شاہدین صاحب ہمایوں مرحوم جج ہائیکورٹ پنجاب کی یادگار کے طور پر ایک مستقل سرمایہ سے جاری ہے۔ اس لئے اس کے ظاہری و معنوی حسن کو برقرار رکھنے کے لئے کسی قسم کی کاروباری مصلحت مدِ نظر نہیں رکھی جاتی۔

۳۔ ہمایوں کا اخلاقی معیار اس قدر بلند ہے کہ ملک کا کوئی ادبی رسالہ اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ اس میں فحش اشتہارات، عریاں تصاویر، اور مخربِ اخلاق مضامین اور نظموں کے لئے قطعاً گنجائش نہیں۔ یہ رسالہ بلا خطر طلبہ اور خواتین کے ہاتھوں میں دیا جا سکتا ہے۔

۴۔ ہمایوں کی ادارت جناب میاں بشیر احمد صاحب بی اے (آکسن) بیرسٹر ایٹ لا، کے قابل ہاتھوں میں ہے۔ اس کی ترتیب میں مضامین کے محض بلند معیار ہی کا خیال نہیں رکھا جاتا بلکہ تنوع کا بھی اتنا خیال رکھا جاتا ہے کہ ہمایوں کا ہر پرچہ مختلف قسم کے مذاق کے لوگوں کے لئے یکساں جاذبِ توجہ ہوتا ہے۔

۵۔ ہمایوں کے مضامین محض پُر از معلومات ہی نہیں ہوتے بلکہ انتہا درجے کے دلچسپ بھی ہوتے ہیں، اس لحاظ سے ہمایوں اپنی نظیر آپ ہے۔

۶۔ ہمایوں صحتِ زبان کے لحاظ سے نہ صرف پنجاب بلکہ ہندوستان بھر کے مستند ترین رسائل کی صفِ اول میں شمار ہوتا ہے۔

۷۔ ہمایوں میں علمی و ادبی، تاریخی و تمدنی مضامین، دلکش افسانے اور ڈرامے، پاکیزہ نظمیں، مزاحیہ مقالے، مشرقی و مغربی رسائل کے دلچسپ اقتباسات اور ملک کی موجودہ ادبی تحریکات کے متعلق نہایت بیش قیمت اطلاعات شائع کی جاتی ہیں۔

۸۔ ہمایوں ملک کے محکمہ ہائے تعلیم کی طرف سے منظور شدہ ہے اور ہندوستان اور بیرونِ ہندوستان میں بے انتہا مقبول ہے۔

۹۔ ہمایوں کے کاغذ، کتابت، طباعت اور تصاویر وغیرہ پر دل کھول کر روپیہ صرف کیا جاتا ہے۔

۱۰۔ ہمایوں کے سالگرہ اور دیگر خاص نمبروں کے لئے کوئی زائد قیمت نہیں لی جاتی۔

چندہ سالانہ [illegible] ششماہی [illegible]

# ایک نفیس مزاج مہارانی

نے اپنے صدر اعظم سے کہا، دنیا کے ہر چہار جانب قاصد روانہ کرو کہ وہ ہر قسم کے پھول لائیں۔ تاکہ میں اپنے لئے بہترین خوشبو منتخب کرسکوں تعمیل حکم کیلئے فردوس مثال کشمیر جنت نظیر سوئزرلینڈ، شباب انگیز تسمانیہ کے گلپاش مرغزاروں میں گل چینی کی گئی جب سب پھول دور دراز سفر کے بعد مہارانی کے حضور میں پیش کئے گئے تو بیشتر اپنی خوشبو کھو چکے تھے اور باقی اس قدر مرجھائے ہوئے تھے کہ مہارانی کی حسن شناس نگاہوں کو تکلیف ہوئی، مہارانی اس خواہش کے پورا نہ ہونے سے ملول رہنے لگی۔ کھانا پینا ترک کر دیا، مہاراجہ کو فکر دامنگیر ہوا، اور وزرا سے مشورہ طلب کیا، مہتمم توشہ خانہ نے اصغر علی محمد علی سے عطر منگوانے



کو کہا، رائے معقول تھی، فوراً عمل کیا گیا، جب عطر آیا تو مہارانی کا شباب رفتہ ایک بار پھر اپنی پوری بہاریں ساتھ لئے واپس آگیا۔

## اصغر علی محمد علی تاجر عطر لکھنؤ

REG NO L 3694

# مکتبہ جامعہ کی نئی کتابیں

## شعلہ و شبنم

شعلہ و شبنم ہندوستان کے شاعرِ انقلاب حضرت جوش ملیح آبادی مدیر "کلیم" دہلی کی پرجوش اور کیف آور نظموں کا مجموعہ ہے، جو آپ کو آتشکدے کی شعلہ افشانیوں اسلامی شان و حریت کے خون کھولا دینے والے واقعات، بادۂ سرجوش کی سرمستیوں اور گلبانگِ فطرت کے روح پرور نغموں سے لطف اندوز ہونے کا موقع دے گا۔ شاعرِ انقلاب کا یہ لافانی شاہکار غیر مطبوعہ کلام سے مرصع ہے

کتاب مجلد ہے اور نہایت خوشنما گردپوش سے آراستہ ہے

**قیمت صرف تین روپے**

## میری کہانی

پنڈت جواہر لال نہرو کی آپ بیتی کا اردو ترجمہ مکتبہ جامعہ نے شائع کیا ہے۔ انگریزی میں یہ کتاب لندن کے ایک پبلشر نے چھاپی تھی اور شائع ہوتے ہی ساٹھ ہزار فروخت ہوگئی۔ اردو میں ہندوستان کی اور سب زبانوں سے پہلے چھپی۔ ترجمہ نہایت سلیس اور شگفتہ ہے۔ اور ہندوستان کے تمام اخبارات و رسائل اور اصحابِ علم نے متفقہ طور پر اردو کے بہترین تراجم میں شمار کیا ہے، کتاب ایک ہزار صفحات سے زیادہ پر مشتمل ہے

بلاک کی چودہ تصویریں ہیں اور دو خوشنما جلدوں میں شائع ہوئی ہے

**قیمت مکمل مجلد چار روپے**

## تاریخ فلسفۂ اسلام

مشہور برمنی فلسفی ٹ ج دی بوئر کی مقتدر تصنیف کا اردو ترجمہ از جناب ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب ایم اے، پی ایچ ڈی، یہ کتاب اس سے قبل بھی جامعہ کی اردو اکاڈیمی کی جانب سے شائع ہوئی تھی، اب بہت کچھ ترمیم و اضافے اور نظرِ ثانی کے بعد چھوٹے سائز پر نہایت خوشنما جلد کے ساتھ شائع کی گئی ہے اس میں اسلامی فلسفہ کی نشو و نما، یونانی عربی علوم، فلسفۂ فطرت، یونانی و اسلامی حکمار مشرق میں فلسفہ کا انحطاط، عرب اور سوفسطی پر کار آمد مباحث ہیں۔

**قیمت دو روپے**

## پستالوزی

از ڈاکٹر قاضی عبد الحمید صاحب بی اے (جامعہ) ایم اے، پی ایچ ڈی (برلن) جس طرح یورپ کے عہد جدید میں کوپرنیکس نے ہیئت کی ہیئت اور کولمبس نے جغرافیہ کا نقشہ بدل دیا۔ ڈالٹن نے کیمیا کی کایا پلٹ اور کانٹ نے فلسفے کا استحالہ کر دیا۔ اسی طرح پستالوزی نے تعلیم کی دنیا میں ایک انقلاب برپا کر دیا۔ اس کتاب میں پستالوزی کی زندگی اس کے فلسفۂ تمدن، اس کے تعلیمی نظریے اور تعلیمی کارنامے اور ان کی تفصیل سلیس زبان اور دلکش انداز بیان میں ملاحظہ فرمائیے، جو مشرقی شاعر کے اس شعر کی مغز ہے ؎

درس ادب اگر بود زمزمۂ محبتے — جمعہ بمکتب آورد طفل گریز پائے را

**قیمت مجلد ایک روپیہ آٹھ آنے**

## مکتبہ جامعہ قرول باغ دھلی

بنام قوت وحیات



آئے گا نہ جانے کب زمانہ اپنا
قدرت سے ملا ہے مجھکو صد حیف یہ حکم

آ گے گئی صدیوں سے فسانہ اپنا
بہروں کو سنائے جا ترانہ اپنا

سالانہ چندہ چھ روپے
ششماہی چندہ تین روپے آٹھ آنے

منظور شدہ گورنمنٹ میسور و پٹیالہ
قیمت فی پرچہ نو آنے

دہلی

جلد ۴ | فہرست مضامین ماہ اگست ۱۹۳۷ء | نمبر ۲


| نمبر شمار | مضمون | مضمون نگار | نمبر صفحہ | نمبر شمار | مضمون | مضمون نگار | نمبر صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اشارات | مدیر | ۲ | ۱۴ | گناہ (افسانہ) | جی لے مجتبیٰ الہ آباد یونیورسٹی | ۵۵ |
| ۲ | گھٹا (نظم) | جوش ملیح آبادی | ۱۲ | ۱۵ | سنو، سنا (نظم) | جناب حکیم محمد علی خاں صاحب آہر اکبرآبادی | ۵۶ |
| [illegible] | پانسو مذاہب کی سرزمین | مترجمہ جناب محمود علی خاں صاحب بی اے (جامعی) | ۱۳ | ۱۶ | رباعیات خیام | جناب علامہ الطاف اللہ باری | ۵۷ |
| ۴ | پیام وطن (نظم) | جناب حکیم آزاد صاحب انصاری | ۱۷ | ۱۷ | ہندمیں تجارت کی پستی | جناب رامیش نرائن ماتھر ایم اے آگرہ | ۶۳ |
| ۵ | مبتلائے محبت ہونے پر | مترجمہ معین الدین حسن صاحب بی اے کاکوروی | ۱۹ | ۱۸ | علم کیمیا | جناب محمد یوسف صاحب کشور کلکتہ | ۶۵ |
| ۶ | اقوال حکیمانہ | جناب ڈاکٹر غلام سرور صاحب ایم اے پی ایچ ڈی | ۲۴ | ۱۹ | دنیا (افسانہ) | جناب سید خورشید علی تنویر لکھنوی | ۶۹ |
| ۷ | نیا ڈیا ٹلکراؤ (افسانہ) | جناب خواجہ غلام السیدین صاحب | ۲۵ | ۲۰ | تاثرات کشمیر | جناب نجم آفندی | ۷۲ |
| ۸ | شاعر کی تمنا (نظم) | جناب علامہ برج موہن دتاتریہ کیفی | ۲۹ | ۲۱ | عورت، مرد، محبت (افسانہ) | جناب مولانا قطب الدین عبدالوالی صاحب لکھنوی | ۷۳ |
| ۹ | غزل مسلسل | جناب نواب جعفر علی خاں صاحب اثر لکھنوی | ۳۲ | ۲۲ | خلوت رنداں (نظم) | جناب ضیاء الاسلام صاحب ضیا بی ایس سی | ۷۹ |
| ۱۰ | اردو کی شستگی و نفاست میں کرکٹ | جناب ل۔ احمد اکبرآبادی | ۳۳ | ۲۳ | محبت (افسانہ) | جناب جی لے مجتبیٰ۔ الہ آباد | ۸۰ |
| ۱۱ | شراب پرتگالی (نظم) | جوش ملیح آبادی | ۴۲ | | نقد و نظر | ادارۂ کلیم | ۸۱ |
| [illegible] | دو انگریز جعفری شہزاد اردو کی خدمت میں | جناب سید رضا قاسم مختار جیلانی آر۔آر | ۴۴ | | رفتار وقت | ادارۂ کلیم | ۸۴ |
| ۱۳ | شہید وطن (ڈراما) | جناب امین حزین بہاول پور | ۴۹ | | اشتہارات | مشتہرین | ۹۰ |


(جوش ملیح آبادی پرنٹر و پبلشر نے محبوب المطابع برقی پریس دہلی میں چھپوا کر دفتر کلیم جنتی فواش گنج دریا گنج دہلی سے شائع کیا)

# اشارات

## ہندوستان کی تازہ عزّت افزائی

آزادی کتنی زبردست برکت ہے، اور کس قدر بے پایاں سعادت،
——— آزادی، ایک ایسی لازوال بلند اقبالی، اور ایک ایسی ہر آن رُو بہ ترقی جوان بختی ہے جس کے محض تصور پر ہزاروں جنتیں قربان کر دی جا سکتی ہیں،

آزادی کس زبردست بنیادی قوت کے ساتھ انسانی سر کو بلند، اور انسانی ہمّت کو اُستوار رکھتی ہے۔

اس میں جلال و جمال کا عُنصر ایک ایسے مُدبرانہ تناسب کے ساتھ پایا جاتا ہے کہ اس کا نظارہ خود اُلوہیت کے واسطے ایک طرف تو موجبِ لذّت اور دوسری طرف باعثِ رشک ہو سکتا ہے۔

آزاد قوموں کے جسم توانا، رگیں قوی، چہرے شگفتہ، پیشانیاں بے شکن، سینے کُشادہ، دل مطمئن، ولولے بے زنجیر، اور ذہنیتیں "نظر گزار" (ایسی شفاف چیز جس سے نظر گزر جائے) ہوتی ہیں۔

کسی قوم کے اندر یہ سینوں کی گرہیں کھول دینے والا احساس کہ میں آزاد ہوں ایک ایسا تُند و تیز شراب سے ملتا ہوا احساس ہوتا ہے، جس کے آغوش میں ولولے پروان چڑھتے اور اُمنگیں نو بہ نو جوانیاں حاصل کرتی چلی جاتی ہیں۔

آزادی کی ہر راہ "گُل گشتِ مُصلّے" اور آزادی کا ہر ساحل "آبِ رُکنابا" کے مانند ہوتا ہے۔

مدیر

آزادی کی ہوا میں سانس لینا ایک ایسے عجیب شرحِ صدر سے بہرہ اندوز ہونا ہے جو صرف دیوتاؤں ہی کو میسّر آ سکتا ہے۔

یہی نہیں کہ آزاد قوم صرف اپنے ہی مُلک میں عزّت کی حامل ہوتی ہے، وہ دوسرے ممالک، اور اجنبی سرزمینوں میں بھی عزّت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہے۔

آزاد قوم کا کوئی فرد جب سیاحت کے لئے نکلتا ہے تو سنموں کی طرح وہ بھی "بہ کوہ و دشت و بیابان غریب" نہیں ہوتا۔ وقار اُس کی راہ میں آنکھیں بچھاتا، اور عزّت اُس کا استقبال کرتی ہے۔

جب اجنبی ممالک میں اُس سے اُس کے وطن کا نام پُوچھا جاتا ہے تو وہ کافی پُر زور لہجے میں اسمِ اعظم کی طرح اپنے وطن کا نام زبان پر لاتا ہے، اور اُس کے وطن کا نام سُنتے ہی لوگوں کی آنکھوں میں وقار جھلکنے لگتا ہے۔

وہ اپنی کسی سیاحت میں "غریبِ شہر" کی حیثیت سے "سخن ہائے گفتنی دارد" کا شکوہ سنج نہیں ہوتا۔

آزاد قوم کی عزّت ایک سانس لیتی ہوئی متحرک اور قابلِ سفر عزّت ہوتی ہے، اور جن جن سرزمینوں سے وہ گزرتی ہے اُس کی عزّت بھی اس کے دوش بدوش سفر کرتی رہتی ہے ——— کسی آزاد قوم کے کسی عازمِ سفر کی عزّت کو "سخت بے مہری کہ بے ما می روی" کی شکایت کرتے ہوئے آج تک کبھی نہیں دیکھا گیا ہے۔

لیکن محکوم قوم، بدبخت محکوم قوم کا معاملہ بالکل اس کے برعکس ہوتا ہے ——— یہی نہیں کہ وہ ممالکِ غیر ہی میں حقارت کی نگاہ سے دیکھی

جاتی ہے، بلکہ بدبختی کی یہ انتہا ہے کہ وہ خود اپنے مُلک اور خود اپنے گھر میں بھی ذلیل سمجھی جاتی ہے۔

محکومیت و غلامی ایک ایسی بے درماں زُبوں حالی، اور ایک ایسی شدید لعنت ہے کہ وُہ دمانِ شیطانی کے سب سے بڑے شریر و شقی رُکن تک کو اس پر ترس آتا ہوگا۔

محکومی کا جسم لاغر، رُوح مُردہ، چہرہ زرد، پیشانی پُرشکن، سینہ تنگ، دل سرد، ولولے پا بزنجیر، اور ذہنیت پست و ٹکندر ہوتی ہے۔

کسی قوم کے اندر یہ سینوں کا کھینچ دینے والا احساس کہ میں محکوم ہوں ایک ایسا آہستہ دوڑنے والا زہر ہوتا ہے جس کے اثر سے اُس کے ولولے ایڑیاں رگڑتے اور اُس کی اُمنگیں دم توڑتی رہتی ہیں۔

محکومی کی ہر منزل، "منزلِ اول"، اور محکومی کا ہر نفس "نفسِ آخر" ہوا کرتا ہے۔

محکوم کا حضر اور سفر، دونوں مساوی طور سے ناقابلِ برداشت ہوتے ہیں۔ حضر کی حالت میں، فاتح قوم کی حکومت اُس کی عزت کو سر اُٹھانے کا موقع نہیں دیتی۔ اور سفر میں دوسری آزاد قومیں "تو کا ہر زمیں را کو ساختی"؟ کے تحت اُس کی پرچھائیں کی بھی روادار نہیں ہوتیں۔

جب اُثنائے سیاحت میں پیچھے پیچھے داغ آگے آگے رسوائی ہوا کرتی ہے کسی عرق میں ڈوبے ہوئے غلام فرد سے اُس کے ملک کا نام پوچھا جاتا ہے، اُس وقت اُس پر ایک ایسی نارِ جہنم سے ملتی ہوئی کیفیت طاری ہو جاتی ہے جس کا تجربہ صرف اُس لمحۂ بیکسی میں کیا جا سکتا ہے۔ جب رات رات بھر زدو کوب کا سلسلہ جاری رکھنے والی پولیس کے بے اماں شدائد سے تنگ آکر کوئی شخص کسی بدترین جرم کے ارتکاب کا اقرار کرنے پر مجبور کر دیا جاتا ہے — اور جب آزاد قوموں کے کانوں میں اس غلام کے وطنِ حقیر کا نام پڑتا ہے تو ان کی آنکھوں میں "بخدا کہ لازم آمد زِ تو احتراز کردن" کے ڈورے اُبھر آتے ہیں — اور اگر کوئی ذِیعت قسم کا غلام (جس کی متعدد نظیریں موجود ہیں) آزاد قوم کو کوئی مشورہ دینا چاہتا ہے تو وہ "تو بہ خویشتن چہ کردی؟" کے تحت، سننے سے قطعی انکار کر دیتی ہے۔

ہم ہندوستانی محکوم و مغلوب ہیں، اور چونکہ قوانینِ قدرت کسی کو مستثنیٰ نہیں کیا کرتے، اس لئے ہم بھی اُن تمام بے عزتیوں میں مبتلا ہیں جن سے ایک محکوم قوم دوچار رہتی ہے۔

بیرونِ ہند اب تک ہماری جو جو بے عزتیاں اور رسوائیاں ہو چکی ہیں، اور خود اندرونِ ہند اس مئی ۳۶ء سے پیشتر تک جن ذلتوں میں ہم مبتلا کئے جا چکے ہیں۔ ان تمام بیرونِ در، اور اندرونِ خانہ بے عزتیوں کو میں اس وقت دُہرانا نہیں چاہتا۔

البتہ اس بیسوی صدی کی مئی ۳۶ء کے ایک شرمناک اور اہانت آمیز واقعے سے آپ کو مطلع کر دینا اپنا فرض سمجھتا ہوں۔

ہر چند ہمارے پا بزنجیر بر اعظم میں یہ اہانت آمیز واقعات ایسے ہنگامے ہوا کرتے ہیں کہ ذیل میں ہزاروں بار پیش آ چکے ہیں، اور جس واقعے کو میں ابھی بیان کرنا چاہتا ہوں، اپنی نوعیت کی سنگینی میں کچھ ایسا عجیب واقعہ بھی نہیں ہے جس کی اس سرزمین پر کوئی نظیر نہ مل سکتی ہو۔

لیکن اب، جب کہ "اپریل فول" والی یکم اپریل کو وفاق کے ایک حصے کا ہندوستان میں بڑے طمطراق سے اعلان کیا جا چکا ہے اور ہم سے یہ کہا جا رہا ہے کہ تم عنقریب اپنے ملک کی زمامِ اختیار اپنے ہاتھ میں لے لینے والے ہو، عین اس دورِ مسعود، اور اس عہدِ مبارک میں کسی معمولی سے واقعے کا بھی پیش آجانا جس سے ہندوستانی قوم کی ذلت ہوتی ہو۔ انتہائی خوف، نفرت، غیظ اور مایوسی کے ساتھ محسوس کئے جانے کے قابل ہے۔

اب وہ واقعہ سنئے۔

ہندوستان ٹائمز (۱۳ مئی ۳۶ء) وقائع نگارِ جبل پور اطلاع دیتا ہے کہ اسٹیشن مذکور پر دو یورپین مسافروں نے جو بمبئی میل سے سفر کر رہے تھے، ایک ہندوستانی، آئی، سی، ایس، آفیسر مسٹر دی کا ستھ، سب ڈویژنل آفیسر نرسنگ پور کو فرسٹ کلاس میں داخل ہونے سے جبراً روک دیا۔ نہ صرف روک دیا۔ بلکہ ان دونوں یوروپینوں نے (جو پورے درجے کے بلا شرکتِ غیرے مالک تھے) مسٹر کا ستھ کی شریفانہ اور جائز درخواست پر اُن کے ساتھ نہایت اہانت آمیز برتاؤ بھی کیا — اور اسٹیشن کے خداوندانِ نظم و نسق سے جب امداد کی درخواست کی گئی تو وہ سب کے سب، کامل اتفاق کے باوجود مسٹر کا ستھ کی دستگیری کے معاملے میں قطعی بے دست و پا ثابت ہوئے۔

غور فرمائیے یہ ہے ہماری عزت اور یہ ہے خود ہمارے گھر کے اندر ہمارا احترام۔

ریلیں ہمارے ہی روپے سے چلتی ہیں۔ ریل کی پٹریاں ہمارے ہی مزدور بچھاتے ہیں، اور ہماری ہی زمین پر بچھاتے ہیں۔ اسٹیشن بھی ہمارے ہی خون سے تعمیر کئے گئے ہیں، اور ریلوے کے اعلیٰ و ادنیٰ ملازم بھی ہماری ہی جیب سے تنخواہیں پاتے ہیں، لیکن جب ہم اُس ریل میں، مفت نہیں، ٹکٹ کے پورے دام دے کر سفر کرنا چاہتے ہیں تو غیر ملک کے دو مردک ہمیں درجے میں داخل نہیں ہونے دیتے، صرف یہی نہیں بلکہ ہمیں ہزاروں آدمیوں کی موجودگی میں، خود ہمارے بھائیوں کے ایک گروہِ عظیم کے سامنے ذلیل بھی کرتے ہیں، اور ایسے الفاظ زبان سے نکالتے ہیں جس سے نہ صرف ہماری ذاتی عزت و خودداری مجروح ہوتی ہے، بلکہ ہمارا تمام ملک ذلت میں غرق ہو جاتا ہے، اور جب اسٹیشن کے اربابِ بست و کشاد سے داد رسی کی جاتی ہے تو وہ ہماری امداد میں "قطعی بے دست و پا" ثابت ہوتے ہیں۔

چیست یارانِ طریقت! بعد ازیں تدبیرِ ما؟

میں جبل پور کے اسٹیشن ماسٹر صاحب اور دیگر عالی مرتبت ریلوے عمال سے دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ اگر معاملہ اس کے برعکس ہوتا، یعنی کسی وسیع درجے میں صرف دو ہندوستانی ہوتے، اور وہ فرسٹ کلاس کے نہیں بلکہ تھرڈ کلاس کے انگریز مسافر کو اپنے درجے میں آنے سے جبراً روک دیتے، اور اس پر اکتفا نہ کرتے ہوئے وہ اُس کی اہانت بھی کرتے، اور وہ انگریز ان حضرات کی بارگاہ میں جا کر فریاد کرتا تو اُس موقعے پر ان کا طرزِ عمل کیا ہوتا؟

کیا وہ انگریز بہادر کی دستگیری کے معاملے میں بھی ایسے ہی "قطعی بے دست و پا" ثابت ہوتے؟ یا پھر یہ ہوتا کہ پولیس کے مشہورِ خلائق اور ہر دل عزیز ڈنڈے کی مدد سے وہ انگریز تو بصد احترام درجے میں بٹھا دیا جاتا، اور ان دونوں "غیر مہذب" و قانون شکن "ہندوستانیوں کو اسی اسٹیشن پر بے عزتی کے ساتھ اُتار کر حوالات میں بند کر دیا جاتا؟

اگر امریکہ، جرمنی، یا فرانس وغیرہ میں اس قسم کا کوئی واقعہ کسی انگریز کو پیش آ جاتا تو برطانیہ کے سفارت خانے سے لے کر پارلیمنٹ کے ایوان تک میں زلزلہ آ جاتا، اور دفعتہً بر و بحر حکومتِ برطانیہ زخمی شیرنی کی طرح چنگھاڑنے لگتی، اور جب تک اس کی تلافی نہ کر دی جاتی انگریزی حکومت اور انگریزی قوم پر خواب و خور حرام رہتا ——— اور اگر یہ کہا جاتا کہ اس کی تلافی نہیں کی جا سکتی ہے تو انگریزی بڑی فوج خشکی پر، اور بحری بیڑے سمندر میں خوفناک صورت سے حرکت کرتے نظر آتے۔

لیکن یہ تمام خامہ فرسائی، اور یہ تمام رونا دھونا بیکار ہے۔ قدرت کے احکام کو کوئی بدل نہیں سکتا۔ قدرت کا حکم ہے قوی رہو، ورنہ پیس ڈالے جاؤ گے، آزاد رہو، ورنہ ہر سانس میں موت کا مزا چکھو گے۔

لیکن بدقسمتی سے ہم کمزور بھی ہیں اور محکوم بھی۔ خطا ہماری ہی ہے۔ ساری خطا ہماری ہے۔ قاتل کو میں بُرا نہیں کہتا، کیونکہ یہ خود مقتول ہے۔ جو قاتل کو اس کا سر اُڑا دینے کا لائسنس دیا کرتا ہے۔

اس دنیا میں ظالم ہونا کوئی عیب ہو کہ نہ ہو، لیکن مظلوم ہونا مسلّم طور سے عیب اور سب سے بڑا عیب ہے۔

ہاں ہم محکوم ہیں، اور برضا و رغبت محکوم ہیں۔ اور یہ محکومی ہمیں اس قدر عزیز ہے کہ اُس کے ناپاک شعلوں کو ہم اپنی باہمی آویزشوں کے دامن سے برابر ہوائیں دیتے چلے جاتے ہیں۔ اور اس ہوا دینے کے شغل سے کبھی نہیں تھکتے۔

یہ ہمارے شعلہ ہائے محکومی کو ہوائیں دینے والے "پوتر" ہندو، اور "مقدس" مسلمان کتنے عجیب انسان ہیں۔

ہندوستان وہ زبوں قسمت برِ اعظم ہے جس کی عظیم پہنائی کے اندر سب کچھ موجود ہے۔ مگر ایک "ہندوستانی" نہیں پایا جاتا۔ یہاں تو بستے ہیں گائے، باجے، مسجد، مندر۔ گردوارے۔ مدحِ صحابہ اور تبرّے کی سی چیزوں پر کٹ مرنے والے ہندو، مسلمان، سناتن دھرمی، آریہ سماجی، سکھ۔ وہابی، حنفی، سُنی اور شیعہ ——— جن میں ایک بھی "ہندوستانی" نہیں ہے۔

کیا ان مذاہب گزیدہ اور ادیان خوردہ ہندو مسلمانوں کی کھوپڑیاں اتنی چھوٹی ہیں کہ انھیں صرف ناخن ہی سے اٹھایا جا سکتا ہے؟ کیا ان اللہ کے نیک بندوں کی عقلیں اتنی دُبلی ہیں کہ خوردبین کے بغیر انھیں دیکھا ہی نہیں جا سکتا؟ اور کیا ان مقدس روحانی گروہ کی ذہنیت، اس درجہ لاغر و موہوم ہے کہ ہمارے بسترِ مرگ پر پڑے ہوئے غزل گو شعرا کی طرح ایک ایسا غیر مرئی "مادِ بستر" بن کر رہ گئی ہے کہ اجل سرہانے آتی ہے، اور اپنے شکار کو موجود نہ پا کر ناکام واپس چلی جاتی ہے؟

میں پوچھتا ہوں، اے خدا کے نیک بندو! اگر تم اس قدر گرم المزاج اور غیرت مند واقع ہوئے ہو کہ گائے، باجے، مدحِ صحابہ اور تبرّے کی سی باتوں پر جامے سے باہر ہو جاتے ہو تو خدارا بتاؤ کہ جس وقت تمہارے ملک کی اہانت کی جاتی ہے، تمہارے آباؤ اجداد کو گالیاں دی جاتی ہیں اور براہِ راست خود تمہاری ناک پر بھی حملہ کیا جاتا ہے اُس وقت تمہاری گرم المزاجی اور تمہاری غیرت مندی کس چوہے کے بِل میں جا کر روپوش ہو جاتی ہے؟ اور اُس وقت سراپا برق و آتش بن جانے کے عوض تم برف کی قاش سے بھی زیادہ ٹھنڈے کیوں ہو جاتے ہو؟

میں حیران ہوں کہ جس موقعے پر تمہیں بجلی بن جانا چاہیئے اس موقعے پر تم یخ پارہ بن جاتے ہو، اور ایسا یخ پارہ کہ اگر اسے کرۂ زمہریر کے آغوش میں رکھ دیا جائے تو سردی کی شدت سے تمام کرّے کو جُوڑی آجائے۔

ببیں تفاوتِ رہ، از کجاست تا بکجا!!

کیا تم مجھے اپنے متعلق یہ رائے قائم کرنے کی اجازت نہ دوگے کہ تمہارا گائے اور تبرّے پر کٹ مرنا، غیرت مندی اور بہادری پر نہیں، بلکہ اُس مخصوص شرارت پر مبنی ہے جو ہر غلام قوم کی فطرت میں اُبھری ہوئی معلوم ہوتی ہے اور تمہارا اپنے ملک کی اہانت کے موقعے پر خاموش رہنا، رواداری و شرافت پر نہیں بلکہ اس مخصوص بے حیائی و بزدلی پر مبنی ہے جو ہر محکوم قوم کی سیرت میں سب سے زیادہ نمایاں نظر آتی ہے؟

## ہماری صحافت

آخر ہماری صحافت، سمجھ میں نہیں آتا، اس قدر شریر و فتنہ پرور کیوں واقع ہوئی ہے۔

ہماری صحافت کو دُنیا بھر کے تمام نام، تو دیئے جا سکتے ہیں، لیکن اُن تمام ناموں میں سے جو نام اُسے کبھی نہیں دیا جا سکتا۔ وہ بدقسمتی سے صحافت اور صرف صحافت ہے۔

صحافت، نام ہے قوموں کو صحیح راستے پر چلانے کا ——— صحافت کا کام ہے اقوام کے عروج و زوال کے خفیہ اسباب کی پیمائش، اور ابنائے زمانہ کے رجحانات کی جانچ پڑتال۔ نیز ضروریات و مقتضیاتِ وقت کا گہرا مطالعہ ——— صحافت کا فرض ہے کہ وہ افراط و تفریط سے دامن کشاں رہتے ہوئے صراطِ مستقیم پر قائم رہے اور دوسروں کو بھی قائم رکھے وہ ایک اعلیٰ نبّاض کی طرح قوم کے امراض کی تشخیص کرے، اور ایک حاذق طبیب کی صورت ایسا نسخہ استعمال کرائے کہ ازالۂ مرض ہو جائے۔

لیکن ہماری صحافت ایسا نہیں کرتی، کیونکہ ایسا کر نہیں سکتی جس کے متعدد وجوہ ہیں۔

(۱) ناقص اور غلط تعلیم، گمراہ کُن تربیت، اور علمِ صحافت سے عدمِ واقفیت، ہمارے ایڈیٹروں کو اندھا بنائے ہوئے ہے۔

(۲) اس کوچے میں وہی قدم رکھتے ہیں جن کی ناکارہ ہونے کی وجہ سے کہیں پرسش نہیں ہوتی، اور مفلس و نااہل ہونے کے باعث کوئی دوسرا پیشہ بھی نہیں کر سکتے۔

(۳) صحافت کو روٹی کی خاطر اختیار کرنے سے بے اصولی پیدا ہوتی ہے جو ایڈیٹر کی افادیت کو معدوم کر دیتی ہے۔

(۴) اکثر اخبارات، سرمایہ داروں، خوشامدیوں، جاہ پرستوں، اور غداروں کے روپے یا دوسرے خفیہ سرمایوں سے چلتے ہیں، جن کا مقصد اس کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا کہ ملک میں فساد و فتنہ برپا کر کے حق کو کمزور، باطل کو قوی اور اپنے کو زردار بناتے رہیں۔

(۵) پریس ایکٹ، زبانی زجر و توبیخ، اور ضمانت طلبی، ہماری صحافت کا گلا گھونٹے رہتی ہے، اور ان حالات میں جادۂ صحیح پر گامزن رہنا صرف جواں مردوں کا کام ہے، جو اس محکوم قوم میں تقریباً معدوم ہیں۔

(۶) سیاسی حالات نے لیڈری کا شوق ہر دل میں پیدا کر دیا ہے، قوم کا ہر فرد لیڈر سے نیچے درجے کا تصور ہی نہیں کرتا جس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ ہماری صحافت انہی خود ساختہ فاطر العقل لیڈروں کا میدانِ جنگ بن کر رہ گئی ہے۔

(۷) بعض اخبارات ایسے ہیں جن کا نام کچھ اور ہے اور پالیسی کچھ اور، یعنی اگر پرچے کا نام "خیر" ہے تو پرچے کی پالیسی "شر" ہوتی ہے، اور اگر نام "آزاد" ہے تو پرچے کی پالیسی "قید و محکومی" ہوتی ہے۔ اس صفتِ تضاد نے بھی پبلک کو دیوانہ سا بنا رکھا ہے۔

کیا اب بھی وقت نہیں آیا ہے کہ ہم اپنی بیمار اور رنگین صحافت کی جانب توجہ مبذول کریں۔ جاہل و خود غرض ایڈیٹروں کو کرسیٔ ادارت

سے گرادیں؟ اور پبلک مذاق کو اس قدر بلند کرنے کی سعی کریں کہ شر پسند قسم کے اخبار خود اپنی ہی موت مرجائیں!

ہر قوم کی باگ اُس کے مفکروں اور ایڈیٹروں کے ہاتھ میں ہوتی ہے، لیکن ہماری حالت بالکل اس کے برعکس ہے، یہاں مفکروں، اور ایڈیٹروں کی باگ قوم کے ہاتھوں میں رہتی ہے۔

اکثر ایڈیٹروں کو یہ کہتے سُنا گیا ہے کہ کیا کریں، خود ہم اپنی تحریروں سے بیزار ہیں، لیکن اگر ہم اس کے خلاف روش اختیار کریں تو پبلک ہمارا اخبار خریدنا چھوڑ دے۔ یہ کتنی خطرناک صورتِ حال ہے، اور اس کے نتائج کس قدر خوفناک ہیں!

آئے دن ہمارے اخباروں میں چھپا کرتا ہے کہ

"فلاں مسلمان نے فلاں ہندو کو ذبح کرڈالا"

"فلاں ہندو نے فلاں مسلمان کو تہِ تیغ کرڈالا"

"ہندوؤں مسلمانوں میں جنگ ہوگئی"

"ایک مسلمان ایک ہندو دیوی کو لے کر بھاگ گیا"

"ایک ہندو نے ایک مسلمان لڑکی کی بے آبروئی کی"

"ایک مسلمان گٹھڑی چُراکر فرار ہوگیا"

"ایک ہندو ایک تھیلی لے کر غائب ہوگیا"

"ایک مسلم غنڈے کے کرتوت" اور "ایک ہندو لفنگے کی حرکتیں"

ذرا ان فتنہ پرور ایڈیٹروں سے دریافت فرمائیے کہ آپ کیا کسی خبر کو "ہندو" "مسلم" "سُرخی سے علیحدہ کرکے شائع ہی نہیں کرسکتے"؟

آخر ہر بات میں "ہندو" "مسلمان" کیوں آجاتا ہے؟

کیا کوئی خبر اس سادے اور فطری انداز سے شائع نہیں کی جاسکتی کہ

"ایک آدمی چوری کرکے بھاگ گیا"

"ایک شخص نے دوسرے شخص کو مارڈالا"

"ایک بدمعاش کے کرتوت" اور "ایک غنڈے کی حرکتیں"؟

آخر یہ "ہندو" اور "مسلمان" لکھے بغیر ہمیں مزا کیوں نہیں آتا؟

کیا "ہندو" "مسلم" الفاظ کے باہر ہم میں سوچنے کی صلاحیت ہی باقی نہیں رہی ہے؟

ہم شاید اس سب سے بڑی حقیقت کو بھول چکے ہیں کہ ہم انسان ہیں۔ اگر ہم اسے نہ بھول چکے ہوتے تو ہر موقع اور ہر محل پر اپنے کو "ہندو" "مسلمان" ہی کے نام سے کیوں پکارتے۔

یا بات یہ ہے کہ انسان کا لفظ ہماری نگاہوں میں اس قدر حقیر ہوچکا ہے کہ ہم اپنے کو انسان کہنے سے شرمانے لگے ہیں۔

اگر کوئی فرانسیسی کسی تانگے والے سے لڑپڑے اور ہمارے ایڈیٹر صاحبان کو اس خبر کے چھاپنے کی ضرورت ہو تو کیا وہ اس خبر کے شائع کرنے سے پیشتر اس فرانسیسی آدمی کے پاس اپنا نمائندہ بھیجکر یہ معلوم کریں گے کہ تو "رومن کیتھولک" ہے یا "پروٹسٹنٹ" اور جب تک اس کی تحقیقات نہ ہوجائے گی وہ اس خبر کی اشاعت کو معرضِ التوا ہی میں رکھیں گے اور کیا اس کے یہ معنی نہ ہوں گے سرخی اگر قائم ہوسکتی ہے تو اسی طرح کہ "ایک رومن کیتھولک" یا "پروٹسٹنٹ" کی جھڑپ ایک "آریہ سماج" یا "وہابی" تانگے والے سے" اور کیا یہ خبر "ایک فرانسیسی کی تانگے والے سے لڑائی" کی سُرخی سے شائع نہیں کی جاسکتی؟

اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ خدانخواستہ ہندوستان پر مذہب اس قدر غالب ہے کہ یہ محکوم پر اعلم کسی شخص کو محض انسان کہنے پر قناعت نہیں کرسکتا اور جب تک کسی کے مذہب اور اُس کے انفرادی عقائد کا نام نہ آئے اُس وقت تک اس کی مذہب زدہ ذہنیت کو آسودگی ہی محسوس نہیں ہوسکتی۔

یہ ہر بات میں مذہب کا دخل، اور ہر شخص کے ساتھ "ہندو" "مسلم" کی تخصیص محض اس کینہ ذہنیت پر مبنی ہے کہ ہندو مسلم اکھاڑے قائم کئے جائیں۔ تسبیح و زنار کو اُلجھایا جائے۔ داڑھی اور چوٹی کی کشتیاں دیکھی جائیں، اور دھوتیوں پائجاموں کو دست و گریبان کردیا جائے۔ تاکہ اس ہنگامے سے ہمارا اخبار ہاتھوں ہاتھ فروخت ہو، ہمیں خطابات ملیں۔ چندے حاصل ہوں ہر موقع پر کثرت سے ووٹ ملیں، اور ہماری لیڈری مسلّم ہوجائے۔

کیا آپ اُس قوم کو عجیب الطرفین اور شریف و صالح سمجھنے پر تیار ہیں، جس کے عوام نہیں بلکہ خواص تک اپنے ذاتی اغراض پر اپنی قوم کا خون بہا دینا جائز سمجھتے ہیں؟

# ہمارے یتیم خانے

یتیم خانوں کے قیام کی غرض یہ ہوتی ہے کہ وہ بچے جو والدین سے محروم ہو چکے ہیں، پالے جائیں۔ اور انھیں صحیح تعلیم و تربیت سے آراستہ کرکے اس قابل بنادیا جائے کہ وہ جوان ہوکر کم سے کم بھوکوں نہ مریں۔

یتیم خانے میں رہنے والا یتیم، اُس بدقسمت بچے کو کہتے ہیں جو والدین کی شفقت سے محروم ہوکر خوش قسمتی سے اپنی قوم کا فرزند ہو جاتا ہے۔ اور یتیم خانہ اُس ادارے کو کہتے ہیں جو ایک باپ اور ایک ماں سے محروم ہو جانے والے بچے کے واسطے کئی لاکھ باپ اور کئی لاکھ مائیں مہیا کر دیتا ہے۔

لیکن ہمارے بدبخت ہندوستان کے تمام اداروں کی طرح یہ کئی لاکھ باپوں، اور کئی لاکھ ماؤں والا ادارہ بھی اس قدر مفلوج و ناکارہ ہے کہ اِس سے ہمارے یتیموں کی بدبختی میں ذرّہ برابر بھی کمی نہیں ہوتی۔ معاملہ اگر صرف یہیں تک ہوتا تو شاید کچھ دن صبر بھی کر لیا جاتا، لیکن مصیبت تو یہ ہے کہ ہمارے اس ادارے سے یتیموں کی بدبختیوں میں کمی ہونا تو درکنار اُن کی بدبختیاں اور بھی بڑھ جاتی ہیں۔

اس بات کے کہنے میں جھجکنا نہ چاہیئے کہ ہمارے مذہبی ملک میں یتیم خانے تک اُن بزرگواروں کی چراگاہیں بنے ہوئے ہیں جن کی مقدس دوکانوں میں "خدا" و "رسول" تک نمائشی بکس (Show-case) میں "برائے فروخت" رکھے ہوئے پائے جاتے ہیں۔

کسی یتیم خانے کے بانی، یا مہتمم ہونے کے لئے صرف اس کی ضرورت ہے کہ سفید ڈاڑھی کو ذرا سا مہندی سے رنگ لیا جائے، پاجامہ کسی قدر ٹخنوں سے اُونچا کر دیا جائے، اور ہر جامع مسجد سے لے کر ہر دروازے پر یتیموں کی بیکسی و ناچاری کا رونا رو دیا جائے، اور جب بھولے بھالے خدا ترسی سے لرزنے والے جاہل مسلمانوں سے روپیہ اینٹھ لیا جائے، اور مستقل چندے مقرر ہو جائیں تو تمام روپے کو اپنی اور اپنے بال بچوں کی پرورش پر صرف کرتے ہوئے کاسۂ گدائی کو ہمیشہ بلند رکھا جائے اور یتیموں کے متعلق آیاتِ قرآنی پڑھ پڑھ کر نیز یتیموں کے باب میں شعراء کی نظمیں گا گا کر نئے دن نئے نئے دفینہ ہائے سیم و زر کے کھودنے میں مسلسل مصروف رہا جائے لیکن اس تمام پدرانہ محبت اور مادرانہ شفقت کے کاروبار میں اُس شئے پر سب سے کم توجہ مبذول کی جائے جن پر یتیم خانے کی بُنیاد واقع ہوئی ہے۔

جس یتیم خانے میں نکل جایئے آپ یہی اندھیر پائیں گے کہ یتیموں کو نہ تو اچھی غذا ہی دی جاتی ہے، نہ اچھی پوشاک، نہ اچھی تعلیم ہی دی جاتی ہے، نہ اچھی تربیت۔

ارباب یتیم خانہ ہمارے بچوں کو اسی طرح استعمال کرتے ہیں جیسے بڑے شہروں کے چالاک گداگر اپنی ٹانگ کو۔ اُس بے داغ ٹانگ کو جسے وہ گھٹنوں تک پٹیوں سے لپیٹ کر جاہل کے جذبۂ رحم کو یہ دھوکا دینے میں کامیاب ہو جاتے ہیں کہ اُن کی ٹانگ سڑی ہوئی ہے۔

اس دنیا کا نظم و نسق ہی ایسا واقع ہوا ہے کہ یہاں ہر شر میں خیر، اور ہر خیر میں شر کا عنصر موجود رہتا ہے۔ ہمارے یتیم خانے بھی اس محکم قانونِ عالم سے مستثنیٰ نہیں ہو سکتے۔ چنانچہ اپنی بے شمار خرابیوں کے باوصف، یہ غنیمت معلوم ہوتا ہے کہ یہاں لاوارث بچوں کو دھوپ اور بارش سے بچانے کے لئے ایک چھت میسر آجاتی ہے۔ بھوک کے شدائد سے بچنے کی خاطر ایک وقت کا بُرا بھلا سیٹھا پھیکا کھانا مل جاتا ہے، اور ستر پوشی کے واسطے چیتھڑے پرکھنے کپڑے بہم پہونچ جاتے ہیں۔ یہ افسوسناک صورتِ حال برداشت کرلی جاتی، اگر اس کے ساتھ ساتھ ہم یہ نہ دیکھتے کہ بچوں کو یہ معمولی آسانیاں نہ کہ آسائشیں، بہت بڑی قیمت دے کر خریدنا پڑتی ہیں۔ بچوں کو ان معمولی آسانیوں کے خریدنے میں جو غیر معمولی قیمت دینا پڑتی ہے وہ اُن کی صحت تعلیم و تربیت، اور اُن کی خودداری ہوتی ہے۔ اور بعض اوقات تو اِن ارزاں آسانیوں کی قیمت اس قدر گراں ہو جاتی ہے کہ بچوں کو انھیں اپنے اخلاق، اور اپنے چال چلن سے خریدنا پڑتا ہے۔

ایک بڑے مشہور شہر کے لڑکیوں کے یتیم خانے کو خود میں نے دیکھا تھا۔ جہاں پہونچتے ہی مجھے ایسا محسوس ہوا تھا کہ میں ایک بڑے چکلے میں آگیا ہوں، اور جس وقت یتیم خانے کے "مولوی صاحب" کا سامنا ہوا تو مجھے ایسا معلوم ہوا گویا میں ایک مردِ نائکہ کی ملاقات کا شرف حاصل حاصل کر رہا ہوں۔

یہی حال لڑکوں کے یتیم خانوں کا ہے جہاں بدچلن صحبتوں کے نمایاں افراد اکثر و بیشتر نزولِ اجلال فرماتے رہتے ہیں جس سے خاصی آمدنی ہو جاتی ہے۔

یا پارول تک آگے جاتے ہیں۔ تاہم یہ کلیہ ہے کہ واقعات اس مرحلے پر پہنچ کر باعتبار نتائج و اثرات مکمل ہو جانے چاہئیں۔ جہاں افسانہ مکمل ہو جائے۔ اگر تکمیل افسانے کے بعد بھی افسانے کو آگے بڑھایا جائے گا تو جتنے الفاظ اور فقرے اس ضمن میں استعمال ہوں گے وہ سب بیکار اور ضائع جائیں گے۔ چونکہ افسانے کی تشکیل اور اس کے موضوع میں ایک قسم کا رابطہ ہوتا ہے اس لئے افسانے کی تکمیل کے بعد اسے مزید طوالت دینا پڑھنے والے کو خواہ مخواہ گراں گزرتا ہے۔ کیونکہ جب افسانے کو غیر ضروری طور پر طوالت دی جاتی ہے تو تاثر میں فرق آ جاتا ہے۔ اور پڑھنے کے لئے اطمینان بخش ثابت نہیں ہوتا۔ اسی طرح انجام کو الفاظ کے بل پر دور تک کھینچ کر لے جانے سے بھی افسانے کو نقصان پہنچتا ہے۔ مگر اس کے ساتھ ہی یہ بھی یاد رہے کہ ضرورت سے زیادہ مختصر انجام بھی خطرے سے خالی نہیں، کیونکہ وہ افسانے کی تکمیل نہیں کرتا۔ اور یوں بھی پڑھنے والا غیر مطمئن رہتا ہے۔

تاہم انجام فوری ہونے کے باوجود بھی مکمل ہو سکتا ہے۔ نقطۂ عروج اور انجام دونوں ایک دوسرے میں مدغم ہو جاتے ہیں۔ افسانے کے اس مرحلے پر پہنچ جانے کے بعد کوئی بات تشریح طلب باقی نہیں رہتی۔ افسانہ اپنے اوپر خود ایک کافی تبصرہ بن جاتا ہے۔ انجام ایسی صورت میں پلاٹ کی پیچیدگی کا قدرتی نتیجہ ہوتا ہے تاہم اکثر اوقات آخری سطر یا آخری لفظ تک بالکل نظروں سے اوجھل رہتا ہے۔ اور پڑھنے والے کو سان گمان بھی نہیں ہوتا کہ پلاٹ کا ماحصل اس صورت میں نمودار ہونے والا ہے۔ افسانہ ترقی کے نقطۂ عروج کی طرف اُن ترکیبوں سے بڑھتا ہے جو پڑھنے والے کی نظروں سے بامقصد پوشیدہ رکھی جاتی ہیں۔ اور یہ ترکیبیں اسی وقت ظاہر ہوتی ہیں جب پڑھنے والا افسانہ ختم کر لینے کے بعد پھر پلٹ کر واقعات پر ایک مطمئن نگاہ ڈالتا ہے۔ پریم چند اسی وضع کے انجام کا ماہر ہے۔ اس کی ہر کہانی کا انجام غیر معمولی طور پر استعجاب پرور ہوتا ہے۔ بعض لوگ اس قسم کے انجام تراشنے کی کوشش میں اپنے افسانوں کو غیر معقول اور غیر فطری بھی بنا دیتے ہیں۔ وہ پہلے سے تو پلاٹ میں ایسے عناصر شامل نہیں کرتے جو آخر میں حیرت انگیز انجام کا جواز بن سکیں۔ افسانے کے آخر میں دفعتاً ایک اچانک انجام پیش کر دیتے ہیں۔ اس سے پڑھنے والے کو تعجب تو ضرور ہوتا ہے مگر نفرت انگیز۔

نیاز کے اکثر افسانے کچھ اس ڈھنگ کے ہوتے ہیں کہ ان میں نقطۂ عروج اور افسانے کا انجام دونوں ایک دوسرے پر از روئے تشکیل منطبق نہیں ہوتے نقطۂ عروج اپنی جگہ پر دو ایک نئے حل طلب مسائل اپنے سامنے لے آتا ہے اور ان کا جواب دینا بھی ضروری ہوتا ہے، مثال کے طور پر نیاز کے افسانے "آتیاز" میں جب جعفر کی بینائی جاتی رہتی ہے تو سلیمہ کے اصرار کے باوجود جسے وہ بینائی کھونے سے قبل چاہتا تھا اس سے نکاح کرنے پر آمادہ نہیں ہوتا، وحدت تاثر کے لحاظ سے افسانہ یہاں ختم ہو جانا چاہیئے، کیونکہ یہی افسانے کا نقطۂ عروج ہے۔ مگر نقطۂ عروج نے ایک اور اہم سوال پیش کر دیا ہے کیا حقیقت میں ایک عاشق معشوق کے اصرار کو رد کر سکتا ہے۔ اور اگر وہ ایسا کر گذرے تو پھر اس کی زندگی کیسی کٹتی ہے، اس سوال کا جواب دینے کے لئے نیاز کو نقطۂ عروج کے بعد بھی چند سطریں افسانے میں بڑھانی پڑیں۔

> صبح ہوتے ہی سلیمہ جلدی جلدی اٹھی اور جعفر کے کمرے میں آئی کہ اس کا ہاتھ منہ دھلائے۔ لیکن اس کو بدستور سوتا دیکھ کر واپس آ گئی۔ اُسے حیرت تھی کہ آج خلاف معمول وہ کیوں ابھی تک نہیں اٹھا پندرہ منٹ انتظار کرنے کے بعد وہ پھر گئی۔ اور آہستہ آہستہ چادر ہٹا کر اس کو جگانا چاہتی تھی کہ دفعتاً اس کی نگاہ ایک شیشی پر پڑی۔ جو بستر پر الٹی پڑی تھی اور چند قطرے اس کے اندر سے بہہ کر چادر کو داغدار بنا چکے تھے اس نے شیشی اٹھا کر دیکھی تو معلوم ہوا کہ آنکھ میں ڈالنے کی دوا تھی۔ جو جعفر کے پلنگ ہی کے پاس میز پر رکھی تھی۔ تکیے کی طرف نگاہ گئی تو وہاں ایک پرزہ کاغذ رکھا ہوا تھا جس پر پنسل سے ٹوٹے ٹوٹے حروف میں "خدا حافظ سلیمہ" لکھا تھا اور جعفر کا جسم سرد ہو کر بالکل نیلگوں ہو گیا تھا۔

اس نوع کے انجام سے اس استفہام کو دور کیا جاتا ہے جو نقطۂ عروج سے پڑھنے والے کے ذہن میں پیدا ہو جاتا ہے۔ کیونکہ جب تک یہ استفہام دور نہ ہو اس کی تشفی نہیں ہوتی۔ مندرجہ بالا افسانے میں نقطۂ عروج کے بعد صرف ایک پیراگراف بڑھایا گیا ہے۔ بعض اوقات

اس غرض کی تکمیل کے لئے کئی کئی پیراگراف کا اضافہ کرنے کی ضرورت پڑتی ہے کیونکہ یہ افسانے کی تکمیل کے لئے ضروری ہوتے ہیں۔ "ایثار" میں پڑھنے والا یہ جاننے کے لئے مضطرب تھا کہ سلیمہ کے اصرار کے بعد جعفر نے کیا کیا۔ جعفر کی موت اس کا جواب ہے۔ سلیمہ کے اصرار کو رد کرنے کے بعد واقعہ یہ ہے کہ جعفر زندہ نہیں رہ سکتا تھا۔

نقطۂ عروج کی پوری قوت اس تصریح میں پوشیدہ ہے جو نقطۂ عروج کے پیش کرنے کے بعد کی گئی ہے۔ بعض اوقات نقطۂ عروج کئی کئی حل طلب مسائل پیش کر دیا کرتا ہے۔ اور جب تک ان سب کا قابلِ تشفی جواب نہ ملے افسانہ مکمل نہیں ہوتا۔ ایسی صورت میں نقطۂ عروج اور انجام کے درمیان کافی فصل ہوتا ہے۔

عام طور پر افسانے کے آخر میں پیچیدگی پیدا نہیں کی جاتی۔ اسے سادہ رکھا جاتا ہے۔ کیونکہ انجام کی سادگی افسانے کے تاثر اور اس کی غایت کو واضح کرنے میں نمایاں مدد دیتی ہے۔ "ایثار" میں نیاز نے انجام کو اسی لئے پیچیدگی سے بچایا ہے۔ تاکہ ہیرو اور ہیروئن دونوں کے ایثار کی کیفیت خوب اچھی طرح پڑھنے والے پر روشن ہو جائے۔ ہیرو کا ایثار آپ اوپر دیکھ ہی چکے ہیں کہ اس نے مرجانا قبول کیا مگر یہ گوارا نہ کر سکا کہ جان بوجھ کر اس کی زندگی کو تباہ کر دے۔ خود اس کے الفاظ ہیں "کیا شادی ہو جانے سے میرے دل سے اس سوگواری کا خیال کسی طرح نکل سکتا ہے؟ جو ایک نابینا کے ساتھ زندگی بسر کرنے کے خیال سے قدرتاً جلد یا بدیر تم (سلیمہ) میں پیدا ہو جانا چاہیے"۔ اب ہیرو کے ایثار کی داستان سننے کے بعد ہیروئن (سلیمہ) کے ایثار کو بھی ملاحظہ کیجئے، احمد نے دوسری شادی کر لینے کے بعد سلیمہ کو "آزاد" کر دیا ہے۔ سلیمہ کو دوبارہ کالج میں داخل ہوئے دو سال کا زمانہ گذر گیا ہے۔ بی۔ اے کے امتحان کا زمانہ قریب ہے اور وہ (سلیمہ) پوری کوشش کے ساتھ مطالعہ میں مصروف ہے۔ دفعتاً اسے جعفر کا خط ملتا ہے جو اس نے اپنی بینائی ضائع ہو جانے کے بعد لکھا ہے۔ سلیمہ یا تو جعفر کو بذریعہ خط یہ جواب دے چکی تھی کہ "آپ کی وہ تمام آرزوئیں جو مجھے نہایت عزیز ہیں جنہیں افسوس ہے کہ میں پوری نہیں کر سکتی"۔ مگر یہ خط پاتے ہی وہ فوراً جعفر کے پاس بنارس آجاتی ہے۔ جعفر شدید تپ میں مبتلا تھا۔ ڈاکٹر نے ممانعت کر دی تھی کہ کسی قسم کا دماغی ہیجان پیدا نہ کیا جائے ورنہ سرسام ہو جانے کا اندیشہ ہے۔ اس لئے جعفر سلیمہ کی آمد سے بالکل بے خبر رہا۔ تیسرے دن جب تپ میں کچھ کمی ہوئی ہے تو مایوسی کے ساتھ جعفر اپنے آپ سے کہتا ہے۔ "آہ کون مصیبت میں ساتھ دیتا ہے؟" سلیمہ بے قابو ہو کر اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیتی ہے۔ اور کہتی ہے۔ "آپ کیوں گھبراتے ہیں میں آگئی ہوں"۔ جعفر گھبرا جاتا ہے۔ مگر سلیمہ کی گفتگو ملاحظہ ہو: "میں تمہاری مجرم ہوں اور ایک مجرم کی حیثیت سے حاضر ہوئی ہوں تاکہ جو سزا میرے لئے تجویز کی جائے اس کو خوشی سے برداشت کر لوں"۔ اور جب جعفر اس بات کا یقین نہیں کرتا تو سلیمہ خوب پھوٹ پھوٹ کر روتی ہے اور بار بار اصرار کر کے جعفر کو نکاح پر رضامند کر ہی لیتی ہے۔ حالانکہ وہ خوب جانتی ہے کہ ایک نابینا سے شادی کر کے وہ اپنی زندگی کو کس مصیبت کی نذر کر رہی ہے۔

افسانہ ختم کرنے کا ایک اور ڈھنگ بھی ہے۔ انجام اس صورت میں نہ تو نقطۂ عروج ہوتا ہے اور نہ اس کا ماحصل۔ اس انجام کے سلسلے میں حل طلب مسائل کا کوئی حل بھی پیش نہیں کیا جاتا۔ بلکہ انجام واحد تاثر کو زیادہ سے زیادہ شدت کا حامل بنا دیتا ہے۔ اس قسم کا انجام تراشنے میں افراط و تفریط یا مبالغہ کا امکان بہت قوی ہوتا ہے۔ بعض افسانہ نگار غیر ضروری فقرے بھر دیتے ہیں۔ یا ضروری فقروں کو ضرورت سے زیادہ طویل کر دیتے ہیں۔ تاہم اس قسم کے انجام سے تاثر کو گہرا اور افسانے کو مکمل کرنے کا کام لیا جا سکتا ہے۔

مکمل افسانے میں آغاز اور انجام میں ایک قسم کی یگانگی ہوا کرتی ہے۔ اکثر اولین اور آخری فقروں تک میں ایک قسم کی ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔ اس یگانگی اور ہم آہنگی سے افسانے کے تاثر کو بڑی تقویت پہنچتی ہے۔ تشکیل کے اور کسی ڈھنگ سے یہ کام اس قدر کامیابی کے ساتھ نہیں ہوتا جتنی کامیابی کے ساتھ آغاز و انجام کی ہم آہنگی سے۔ مگر اس ہم آہنگی میں بناوٹ کا کوئی شائبہ نہیں ہونا چاہیے۔ کامیاب افسانہ نگار تو کچھ ایسی ترکیب سے ہم آہنگی پیدا کرتے ہیں کہ بادی النظر میں معلوم ہی نہیں ہوتا کہ آغاز و انجام میں یگانگی اور یکسانی پیدا کر دی گئی ہے۔ فضا۔ کیفیات۔ کردار۔ اشارات وغیرہ سب سے ایک قسم کی ہم آہنگی پیدا کرنے کا کام لیا جا سکتا ہے۔ پروفیسر مجیب نے اپنے

افسانے "خاں صاحب" دیکھیا گر رہیں خاں صاحب کے نفرت انگیز کردار کی بنیادی خصوصیت کے بیان سے افسانے کے انجام و آغاز کو ہم آہنگ بنایا ہے۔ آغاز میں ہے۔

> خاں صاحب کے پیشہ کا کسی کو علم نہ تھا ان کمبختوں کے سوا جنہیں کسی ناگہانی مصیبت میں روپے کی ضرورت ہوگی اور انہوں نے خانصاحب سے مدد مانگی۔

انجام یہ ہے کہ خانصاحب بیوی کی مخالفت کے باوجود اپنی بیٹی کی شادی پانسو روپے نقد اور دس ہزار کے مہر پر کرتے ہیں۔ گویا روپے کے لالچ میں اس غریب کو فروخت کر ڈالتے ہیں۔

"ایک روز شام کو جب ان کی بیوی گھر میں مصروف تھیں تو وہ میری خالہ کے یہاں پہنچے۔ سکینہ (بیٹی) کو رات بھر کے لئے گھر لے جانے کی اجازت چاہی اور اسے یکے پر بٹھا کر لے گئے۔"

"رات کو وہ اکیلے گھر پہنچے تو کھانے میں کچھ دیر ہو گئی تھی۔ بیوی نے انھیں دیکھتے ہی جلدی جلدی کھانا نکالنا شروع کیا مگر کھانے کی خاطر بیٹھنے کے عوض وہ دیا اندر لے گئے۔ اور گرہ سے نوٹ نکال کر گننے لگے۔ جب گن چکے تو بیوی سے کہا: "دیکھو تو کہہ رہی تھی کہ سکینہ کی شادی سے ہم کو کیا مل سکتا ہے۔ پانسو روپے نقد اور دس ہزار کا مہر لکھوا لایا ہوں۔ اور کسی کی کیا مجال ہے۔ کہ کچھ کہے۔ اپنے سامنے نکاح کرایا۔ اور چار گواہوں کے دستخط ہیں۔"

> بیوی کے ہاتھ سے کفگیر گر پڑا۔ ان کا سر چکرانے لگا اور وہ وہیں پتیلیوں کے بیچ میں لیٹ گئیں۔ خانصاحب نے نہایت اطمینان سے کھانا نکالا کھایا اور حسب معمول ٹانگیں پھیلا کر چت لیٹ گئے۔ اور حمد و نعت کی نظمیں پڑھنے لگے۔

اسی طرح پروفیسر مجیب کے ایک دوسرے افسانے "باغی" میں کشن پرشاد اسٹیشن ماسٹر اور ٹکٹ بابو کے کردار کے جو نقوش افسانے کے آغاز میں پیش کئے گئے ہیں، انجام کو انھیں سے ہم آہنگ کر دیا گیا ہے۔ کشن پرشاد کے متعلق افسانے کے آغاز میں بتایا ہے کہ وہ:-

> "اپنی تنہائی کی زندگی پر قانع بلکہ اس میں مگن تھے۔ اور جو کوئی ان کے پرسکون چہرے اور خاموشی بھری آنکھوں پر نظر ڈالتا تھا اسے اس بات پر حیرت بھی نہ ہوتی تھی۔"

برخلاف ان کے

> "بابو ٹکٹ بابو اور ہی طرز کا آدمی تھا۔ وہ بہت کمزور قلب کا اختلاجی آدمی تھا۔ اسے ہر وقت جلدی رہا کرتی تھی اور کبھی کبھی ایسا ہوتا تھا کہ وہ بڑے بابو سے بات کہہ کر ان کے جواب کے انتظار میں اور ان کے سکون و اطمینان سے عاجز آکر جلدی جلدی ان کے گرد پھرتا تھا اور اس وقت تک اپنے سوال کو دہرائے جاتا تھا جب تک کہ جواب نہ مل جائے۔"

اب انجام سنیئے۔ ایک کسان بلا ٹکٹ ریل سے اترتا ہے اور اسٹیشن ماسٹر اور ٹکٹ بابو کو لاٹھی کا ڈراوا دے کر بہت کچھ صلواتیں سناتا ہے اور اپنے گھر کو ہولیتا ہے۔ ٹکٹ بابو کا مارے خوف کے دم خشک ہونے لگتا ہے اس کے نزدیک یہ:-

> "بڑا غضب ہوا۔ اب وہ جا کر دوسرے کسانوں سے کہے گا اور سب لاٹھی باندھ کر آئیں گے۔ اور ہمیں مار ڈالیں گے۔ میرے خیال میں ہمیں پولیس کو فوراً اطلاع کرنا چاہیئے۔"

برخلاف اس کے اسٹیشن ماسٹر پر اس واقعے کا ذرا بھی اثر نہیں ہے جب اس کے پکارنے پر بابو اس کے پاس پہنچتا ہے تو اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہتا ہے۔

> "ہاں میں نے پکارا تھا۔ آؤ دیکھو کیسی پیاری رات ہے مجھے معلوم ہوتا ہے کہ دم بھر میں چاند کہیں سے نکل آئے گا۔"

مگر ٹکٹ بابو کو لاٹھی بند کسان کا خوف ہی مارے ڈالتا ہے، وہ اسٹیشن ماسٹر سے کہتا ہے۔

> "ہاں تو بتایئے آپ کسان کے معاملے میں کیا کریں گے بہت سخت کارروائی کی ضرورت ہے۔"

لیکن اسٹیشن ماسٹر ٹال دیتا ہے۔ ٹکٹ بابو جب زیادہ اصرار کرتا

ہے تو اسے یقین دلاتا ہے کہ تمھیں ڈرنے کی کوئی وجہ نہیں اس پر بھی جب ٹکٹ بابو نہیں مانتا اور مصر ہوتا ہے کہ :-

آپ کو کچھ نہ کچھ ضرور کرنا چاہیے۔ ورنہ کسانوں کی نظر میں ہماری بڑی بے رعبی ہوگی۔ اور خدا جانے کیا ہوگا"

تو اسٹیشن ماسٹر جواب دیتا ہے۔

"میں اس وقت جو کچھ کر سکتا ہوں وہ یہ ہے کہ تم کو گھر پہنچا دوں۔ اب کوئی کام نہیں۔ اس لئے اب تمہیں آرام کرنا چاہیئے"

پریم چند کے افسانہ "پچھتاوا" میں مصنف نے مرتے ہوئے ٹھاکر کی زبان سے پنڈت درگا ناتھ کے متعلق جو فقرے کہلوائے ہیں وہی فقرے آغاز افسانہ میں ان کے کردار کے متعلق کہے گئے ہیں۔

بعض افسانوں میں آغاز و انجام کو اس خوبی سے ایک دوسرے کے مطابق تراشا جاتا ہے، کہ درمیانی کہانی اشارات میں بہت کچھ ظاہر ہو جاتی ہے۔ نیاز کے افسانے "شاعر کی محبت" (جمالستان) میں آغاز افسانے میں قاہرہ کے ملک التجار ابراہیم کی اکلوتی بیٹی نصر الدوبارہ کی بالائی منزل کے برآمدے میں اس طرح ہمارے سامنے لائی گئی ہے۔

"اس کی ہر ادا غیر مطمئن ہے اور اس کی ہر نگاہ بے تاب وہ ہر منٹ کے بعد مضطربانہ کبھی سڑک کی طرف دیکھتی ہے اور کبھی دروازے کی جانب۔ اسے انتظار تھا اور اسی انتظار میں اس نے اب تک قہوہ وغیرہ طلب نہیں کیا تھا لیکن کس کا؟

آخر کار جب اس کا انتظار مایوسی میں بدلنے والا ہوتا ہے، حجرے کا دروازہ کھلتا ہے اور جاوید داخل ہوتا ہے۔ جس کے حسن کی سب سے نمایاں خصوصیت اس کا سوگوار تبسم ہے۔ خالدہ اس سے کہتی ہے کہ کاش آپ بھی سکرات انتظار سے واقف ہوتے۔ تو وہ اپنی بےحسی کے ساتھ صرف اتنا کہہ دیتا ہے کہ معاف کیجئے۔ خالدہ کو جاوید سے جو شغف ہے اور جاوید اس کی طرف سے جو بےحسی ظاہر کر رہا ہے۔ اس آغاز سے افسانے کے پلاٹ کی طرف صاف صاف اشارہ ہو رہا ہے کہ ان دونوں کے میلانات کا بڑا سخت تصادم ہوگا۔ چنانچہ انجام یہ ہے کہ جب جاوید کو یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ خالدہ نے اسے ممی ملکہ بن کر دھوکہ دیا ہے تو وہ خود کشی کر لیتا ہے۔ اور خالدہ شادی کے پیغاموں کو رد کرتی رہتی ہے۔ اور جاوید کی اس ننھی سی یادگار کو ہر وقت اپنے آغوش میں لئے اس کی پرستش کرتی ہے۔ جسے وہ جاوید صغیر کہہ کر پکارتی ہے۔

افسانے میں آغاز و انجام کی طوالت کے متعلق کوئی قطعی حکم نہیں لگایا جا سکتا ہے اور نہ حدود مقرر کی جا سکتی ہیں، یہ ممکن ہے کہ افسانے کا آغاز صرف ایک فقرہ ہو یا ایک پیراگراف یا چند پیراگراف ہوں۔ یا وہ کئی صفحات پر پھیل جائے۔ بعض اوقات افسانے کا آغاز ایسے غیر محسوس طریق پر افسانے کے واقعات میں حل ہو جاتا ہے۔ کہ پڑھنے والا اس کی حدود متعین ہی نہیں کر سکتا۔ تاہم یہ کہا جا سکتا ہے کہ جب پڑھنے والا پورے طور پر افسانے سے دلچسپی لینے لگے (دوسرے لفظوں میں) جب وہ محسوس کرنے لگے کہ واقعات پیچیدہ ہونے لگے ہیں اسی وقت افسانہ شروع ہو جاتا ہے۔ مثلاً یہ ممکن ہے کہ پڑھنے والا اس فضائے بعید یا پس منظر کو پوری دلچسپی سے پڑھ رہا ہو جو مصنف کاغذ پر منعکس کر رہا ہے مگر وہ جانتا ہے کہ افسانہ ابھی شروع نہیں ہوا۔ کپلنگ کے اس افسانے میں جسے نیاز نے "رادھا" کے نام سے اردو میں منتقل کیا ہے افسانے کا ایک چوتھائی حصہ پس منظر رادھا کے سرسری تعارف اور گذشتہ واقعات کا خاکہ پیش کرنے میں صرف کر دیا گیا ہے۔ یہ اپنی جگہ بے انتہا دلچسپ ہے۔ مگر اس تمام وقت میں جب پڑھنے والا۔ دیہات کی صبح کے منظر۔ گاؤں کے کنوئیں کی سی چہل پہل وغیرہ سے محظوظ ہو رہا ہے اسے اس امر کا احساس ہے کہ افسانہ ابھی تک شروع نہیں ہوا ہے۔ اور اسی وقت شروع ہوتا ہے جب بیوہ رادھا جینے سے تنگ آ کر کنوئیں میں چھلانگ مارنی چاہتی ہے اور ایک اجنبی آ کر اس کا ہاتھ پکڑ لیتا ہے۔

اب پڑھنے والے کو پیچیدگی کے امکانات نظر آنے لگتے ہیں اس میں کوئی شک نہیں کہ جس وضع کی کشمکش مصنف آگے چل کر پیش کرنے والا ہے ضروری نہیں کہ مصنف اس سے قبل ہی سے کماحقہٗ واقف ہو گر پیچیدگی کے امکانات سامنے آتے ہیں تو یہ بھی خیال پیدا ہوتا ہے کہ اب عنقریب ہی ہیرو اور ہیروئن کے اس ملاپ کے راستے میں کوئی روک آئے گی۔ اور پھر سچ مچ وہ روک نمودار ہو جاتی ہے اور پلاٹ

کی پیچیدگی میں اضافہ ہونے لگتا ہے۔ تو پڑھنے والا دلچسپی کے ساتھ افسانے کے مطالعے میں منہمک ہو جاتا ہے۔

ہر چند اس لحاظ سے بعض آغاز طویل ہوتے ہیں اور بعض مختصر اور سارے آغاز ہی ایک سے نہیں کہے جا سکتے تاہم بلحاظ کارگزاری وہ ایک دوسرے سے بہت مماثل و مشابہ ہوتے ہیں۔ ہر صحیح آغاز افسانے میں افسانے کا جذباتی لب و لہجہ متعین کیا جاتا ہے اور نمایاں کرداروں کو متعارف کرایا جاتا ہے۔ شروع میں جذباتی لب و لہجہ متعین کر دینے سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ وحدت تاثر کی بنیاد پڑ جاتی ہے۔ کیونکہ ایک دفعہ افسانے کا لب و لہجہ متعین کر لینے کے بعد اگر کوئی ایسا عنصر افسانے میں شامل ہو جو افسانے کے لب و لہجہ سے ہم آہنگ نہ ہوتا ہو تو اس کے وجود کی ناموزونیت فوراً محسوس ہو جائے گی اور اسے افسانے سے خارج کر کے سطح ہموار کر دی جائے گی۔ اس کے علاوہ ابتدا میں لب و لہجہ متعین کر دینے سے ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ پڑھنے والے کے ذہن کو فوراً ایک نیا راستہ مل جاتا ہے، اور اس کے ذہن کے لئے زاویئے قائم ہو جاتے ہیں اور انھیں زاویوں سے وہ افسانے کے واقعات دیکھتا ہے۔

لب و لہجہ تو اس طرح متعین ہو سکتا ہے کہ افسانے کی غایت کے کسی پہلو کو خاصہ ابھار دیا جائے۔ پھر پس منظر سے لب و لہجہ کا تعین ہوتا ہے۔ پہلی صورت میں آغاز کا اثر ذہن پر تیز فوری اور شدید ہوتا ہے۔ دوسری صورت میں آغاز طوالت آمیز ہو جاتا ہے۔

چنانچہ جیسا کسی افسانے کا لب و لہجہ ہوگا اسی اعتبار سے آغاز طویل یا مختصر ہوگا۔ سبھی قسم کے لب و لہجہ کو ایک ڈھنگ پر ظاہر نہیں کیا جا سکتا بعض افسانوں کا لب و لہجہ ایسا ہوتا ہے کہ ضرورتاً پہلی صورت اختیار کرنی پڑتی ہے اور بعض کے لئے صرف دوسری صورت موزوں ہوتی ہے۔

اب آغاز کی دوسری کارگذاری کو لیجئے۔ ہماری مراد نمایاں کرداروں کے تعارف سے ہے۔ اس سے پہلے کہ پڑھنے والا پلاٹ کی پیچیدگی کا احساس کرے کردار ضرور سامنے آجاتے ہیں اور ان میں سے بھی مرکزی کرداروں کو سب سے زیادہ سامنے لایا جاتا ہے، چونکہ حدود کے اعتبار سے افسانہ بہت ہی محدود ہوتا ہے اور چونکہ ابتدائی کردار اسی حد تک سامنے آنے دیئے جاتے ہیں جس حد تک کہ وہ مرکزی کردار پر اثر انداز ہوتے ہیں یا جس حد تک پلاٹ کی ساخت اور ترقی پر ان کا اثر پڑتا ہو اس لئے اس ترکیب کی صحت میں یقیناً کوئی شک نہیں ہو سکتا کہ سب سے پہلے مرکزی کردار ہی کا خاکہ پیش ہو جانا چاہئے، اس میں ایک بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ اپنی اہمیت کے اعتبار سے انھیں پڑھنے والے کے ذہن پر ابتدا ہی میں اپنا اثر قائم کرنے کا موقع مل جاتا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ ابتدا ہی میں کرداروں کے متعلق ایک مکمل بیان قلم بند کر دیا جائے یا چھوٹتے ہی انھیں عمل افسانہ میں ژولیدہ دکھایا جائے۔ بس اس حد تک ان کا تعارف کافی ہوتا ہے کہ پڑھنے والے کو ایک بات کا علم ہو جائے۔ اس اعتبار سے آغاز افسانہ کی تراش کے لئے بڑے سلیقے کی ضرورت ہے۔ آغاز دلچسپ اور پرکشش ہونے کے لئے "نمایاں" ہونا چاہیئے۔

کرداری افسانوں میں معمولاً کردار آغاز میں پوری قوت کے ساتھ پیش کئے جاتے ہیں۔ عملی افسانوں میں ابتدا ہی سے عمل کی ہنگامہ آرائی شروع ہو جاتی ہے۔ فضائی افسانوں میں آغاز میں فضا پر زیادہ زور صرف کر دیا جاتا ہے۔ تاہم اس قسم کے آغازوں سے صرف افسانے کا ٹائپ ہی ظاہر نہیں ہوتا۔ اس اعتبار سے بھی کہ آغاز کردار، عمل اور فضا کی تشکیل میں معاون ہوتے ہیں۔ ان کی اہمیت مسلم ہے۔

آغاز عمل بہت جلد توجہ اپنی طرف منعطف کر لیتا ہے بعض اوقات تو ایسا ہوتا ہے کہ آغاز کے صرف ایک ہی فقرے سے افسانے کا لب و لہجہ متعین ہو جاتا ہے۔ اور افسانہ نگار کرداروں کو ہم سے متعارف کرانے لگتا ہے۔ عمل کئی طریق سے دکھایا جاتا ہے۔ کہیں تو آغاز افسانہ میں مستقبل کے متعلق تجاویز بیان کی جاتی ہیں۔ کہیں گذشتہ واقعات کا ریکارڈ سامنے لایا جاتا ہے۔ کہیں عمل کو اسی وقت ہنگامہ پذیر دکھا دیا جاتا ہے ہر چند آغاز عمل میں یہ خصوصیت ہے کہ اس کے ذریعے سے جلد از جلد بعض ابتدائی امور اور مراحل کو طے کر لیا جا سکتا ہے تاہم یہ ملحوظ رہے کہ آغاز عمل بہترین قسم کا آغاز نہیں ہوتا۔

آغاز عمل کے مقابلے میں کردار یا فضا پیش کرنے میں زیادہ طویل آغاز ہوتا ہے۔ ضرورتاً یہ آغاز حدود کے اعتبار سے بھی ذرا کم ہی تعیینی حیثیت رکھتا ہے۔ اور فوری دلچسپی پیدا کر دینے کا باعث بھی نہیں

ہوگا۔ چونکہ کردار پیچیدگی کے لئے ایک ضروری عنصر کی حیثیت رکھتا ہے اس لئے آغاز کردار سے ہر قسم کا افسانہ شروع کیا جا سکتا ہے۔ تاہم یہ بات فراموش نہ ہونی چاہیئے کہ کردار کو بے انتہا دلچسپ بنانے یا بے انتہا غیر دلچسپ شکل دے دینے کی ذمہ داری اس طریق پر ہے جس سے اس کی بے نقابی میں کام لیا جاتا ہے۔ عمل کے ساتھ ممزوج ہو کر کردار بہت زیادہ قریب فطرت ہو جاتا ہے۔ اور اسی نسبت سے بطور آغاز افسانہ زیادہ دلچسپ بھی بن جاتا ہے۔

آغاز فضا یا تو فضائی افسانوں میں دیکھا جاتا ہے۔ یا ان افسانوں میں جن میں فضا یا پس منظر کو بحیثیت اثر کوئی اہمیت حاصل ہوتی ہے چونکہ آغاز فضا سے افسانے کے جذباتی لب و لہجہ پر بھی قابل لحاظ اثر پڑتا ہے اس لئے ہر قسم کے افسانے میں آغاز فضا سے کام لیا جا سکتا ہے۔ اگر افسانے کی ابتدا میں غمناک فضا دکھائی جاتی ہے تو پڑھنے والے پر اندوہ و غم طاری ہو جاتا ہے۔ اگر اس کے برخلاف مسرت آگیں اور تابندہ فضا کا نقشہ کھینچا جائے تو اس کے قلب میں مسرت و سرور کی لہریں اٹھنے لگتی ہیں۔ اگر آغاز افسانے میں فضا مبہم اور خواب آلود ہو تو اس کا ذہن خوابیدہ سا ہو جاتا ہے۔ بعض افسانہ نگار فضا میں ان سب اثرات کو ایک جگہ جمع کر دیتے ہیں۔ جو اکثر و بیشتر غلط ہوتا ہے۔

بعض افسانے اس طرح شروع ہوتے ہیں کہ ابتدائی فقرات میں افسانے کی غایت یا غرض کا کچھ نہ کچھ پیش کر دیا جاتا ہے اور انجام کی طرف ایک بلیغ اشارہ بھی ہوتا ہے۔ اس وضع کا آغاز اصل میں افسانے کے حقیقی آغاز کا ہراول ہوتا ہے۔ پڑھنے والا اس قسم کے آغاز میں کوئی پیچیدگی یا پیچیدگی کا امکان محسوس نہیں کرتا۔ وہ اس امر کا انتظار کرتا رہتا ہے کہ جو کچھ افسانے کی غایت کے طور پر پیش کیا گیا ہے اب واقعات کو اس کے سانچے میں ڈھال کر دکھایا جائے گا۔ اس نوع کے آغاز سے افسانے کی قوت میں کوئی اضافہ نہیں ہوتا۔ کیونکہ اس میں جان نہیں ہوتی البتہ اس سے افسانے کا لب و لہجہ ضرور متعین ہو جاتا ہے، ہر چند بیشتر افسانوں میں اس ڈھنگ کا آغاز افسانے کی اہمیت میں اضافہ کرنے کا باعث نہیں ہوتا تاہم بعض افسانے ایسے بھی دیکھے گئے ہیں جن میں ابتدائی فقروں میں افسانے کی غایت ایسے سلیقے سے عکس ریز کی گئی ہے کہ بے

اختیار داد دینے کو جی چاہتا ہے۔ مظہر انصاری کا افسانہ "چنگاری" ایک ایسی عورت کا عبرتناک کردار پیش کرتا ہے جو ہر چند گھر گھر ہستی ہے مگر اس بام کی پری معلوم ہوتی ہے، جہاں نسائی حیا عیاش نگاہوں کے سول لٹتی ہے۔ وہ اتنی کٹر اور اپنے مقصد کے حصول کے لئے اتنی بے مہین ہے کہ گھر کے امن و سکون کو غارت کر دیتی ہے۔ کہانی کی اس غایت کو پیش نظر رکھتے ہوئے اب افسانے کے ابتدائی فقرے پڑھیے۔

> "سخت اور مضبوط، یہ آہن کی خصوصیات ہیں۔ بعض انسان بھی دل کے گداز سے محروم اور لوہے کی طرح سخت ہوتے ہیں۔ بھٹی سے نکلے ہوئے لرزاں و تپاں شعلوں کی روشنی میں کھیلتے ہیں"
>
> "شمیم بے گناہ تھا مگر کیا ان ہاتھوں کو اچھا کہا جا سکتا ہے جو اس کے خون سے لال ہوئے۔ میرا خیال ہے نہیں۔ پھر ان ہاتھوں کے بعد اس عورت کا نمبر ہے بار گناہ اس کے سر رہے گا۔ کیسے کہوں؟ میں تو بھٹی ہوں بات آخر کو وہیں آجائے گی۔ گداز قلب سے محرومی۔ لوہے کی سختی۔ دنیا کی بھٹی سے نکلتے ہوئے شعلے۔ زندگیوں کے ناٹک!"

کہانی کی غایت کی کس قدر صحیح ترجمانی کی گئی ہے۔

افسانے کا آغاز طویل ہو یا مختصر، مگر دلچسپ ضرور ہونا چاہیئے پڑھنے والے کو آغاز کے فقرے پڑھنے کے بعد جستجو لگ جانی چاہیئے کہ آگے کیا ہوگا۔ آغاز میں کردار، عمل، فضا وغیرہ کے متعلق ایسے دلچسپ اشارات ہونے چاہئیں کہ مزید حالات جاننے کی خواہش بیدار ہو جائے اور پڑھنے والا پوری دلچسپی کے ساتھ افسانہ پڑھنا شروع کر دے۔ بعض افسانے اس اعتبار سے اس قدر کامیاب ہوتے ہیں کہ اولین فقرے ہی سے افسانے کے واقعات کا چکر چل پڑتا ہے اور پڑھنے والے کی توجہ کو اپنے ساتھ وابستہ کر لیتا ہے۔ "چنگاری" کے اس اولین فقرے کو دیکھئے جو اوپر درج کیا گیا ہے۔ دل کی سختی کے اعتبار سے "بعض انسانوں کو" لوہے سے تشبیہ دینا اس قدر عجیب اور نادر اشارہ ہے کہ پڑھنے والے کا ذہن

فوراً افسانے کی طرف متوجہ ہو جاتا ہے، پہلا فقرہ پڑھنے کے بعد پڑھنے والے کے ذہن میں یہ احساس نمودار ہو جاتا ہے کہ افسانے میں کسی ایسے مرد یا کسی عورت یا بہت سے مردوں یا بہت سی عورتوں کا ذکر ہوگا جن کے دل لوہے کی طرح سخت تھے۔ افسانہ نگار اس دلچسپی میں مزید اکساہٹ پیدا کرنے کے لئے ان کی زندگیوں کو ناٹک کہہ کر یہ بھی بتا دیتا ہے کہ یہ لوگ آگ اور خون کا کھیل کھیلتے ہیں۔ اس مرحلے پر پڑھنے والے کی دلچسپی افسانے سے وابستہ ہو چکی ہے۔ مگر پوری طرح وابستہ نہیں ہے۔ اس نے مصنف ایک اور وجہ کشش پیدا کرتا ہے۔ وہ "شمیم" اس کے قاتل اور اس "عورت" کا بھی اڑتا ہوا سا تذکرہ کر دیتا ہے اب پڑھنے والا ختم کئے بغیر افسانے کو نہیں چھوڑ سکتا۔ کیونکہ وہ یہ امور جاننے کے لئے بے چین ہے کہ شمیم کو کس نے اور کیوں قتل کیا۔ اور اس "عورت" کا شمیم کے قتل سے ایسا کیا تعلق تھا کہ "بار گناہ" تک اس کے سر پر رکھا جا سکتا ہے۔ یقیناً عورت کا پارٹ کوئی اہم پارٹ ہے، پڑھنا چاہیئے کہ اس نے ایسی کیا "شعلہ باری" اور خوں ریز حرکت کی۔ ابھی چند سطریں اوپر وہ افسانے کا نام بھی پڑھ چکا ہے "چنگاری"۔ یقیناً یہ عورت ہی چنگاری ہے جس نے شمیم کا خرمن حیات جلا دیا۔ مگر کس طرح جلایا یہ معلوم کرنے کے ارادے سے پڑھنے والا افسانے کے مطالعے میں ڈوب جاتا ہے۔

آغاز افسانہ کو دلچسپ اور جاذب توجہ بنانے کے کئی ڈھنگ اور بھی ہیں۔ جن میں سے سادہ ترین ڈھنگ تو وہی ہے جو "چنگاری" کے آغاز کے دوسرے پارے میں اختیار کیا گیا ہے۔ یعنی پڑھنے والے کے سامنے افسانے کے واقعات پر ایک یا دو سوالات پیش کر دیئے جاتے ہیں۔ ایک اور ڈھنگ یہ ہے کہ پہلے فقرے کو ناتمام چھوڑ دیا جاتا ہے اس میں وہ سب کچھ عمداً نہیں بتایا جاتا جس سے پڑھنے والا واقف ہو جانے کی توقع رکھتا ہے۔ بعض اوقات اس ڈھنگ کے آغاز میں (استفہامیہ طور پر نہ سہی) چند سوالات ابھار دیئے جاتے ہیں۔ اور افسانہ نگار بغیر ان سوالات کا جواب دیئے آگے بڑھ جاتا ہے۔ اس خیال سے کہ آگے ان سوالات کا جواب ملے گا۔ پڑھنے والا آگے بڑھتا چلا جاتا ہے۔ ایک ڈھنگ یہ بھی ہے کہ ابتدائی فقرے یا فقروں میں کوئی سوال پیش نہیں کیا جاتا۔ بلکہ آغاز بذات خود بہت دلچسپ ہوتا ہے۔ اور پڑھنے والے پر ایسی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ گویا ایک شخص آرام کرسی پر نیم دراز کسی کی دلچسپ گفتگو سن رہا ہے، نیاز کے ایک افسانے "دنیا کا اولین ہدایت" کا آغاز ملاحظہ ہو۔

> زرقا کی خاموش زندگی جس کی ابتدا خود اسے بھی معلوم نہ تھی اور جو جابلقا کے سنگستان میں اس طرح گذر رہی تھی جیسے صرف ایک سایۂ متحرک یا ایک غیر محسوس آواز بازگشت۔ اب اپنے اندر کوئی انقلاب پیدا کرنا چاہتی تھی۔ خواہ وہ انقلاب سمندر کی اسی پرشور موج سے کیوں نہ حاصل ہو جو روز اس کے ساحل اور اس کے غار کے سپید سپید پتھروں سے مل کر کسب عریانی کیا کرتی تھی۔
>
> زرقا طلوع وغروب کے ارغوانی مناظر میں ایک خونی کیفیت محسوس کرتا تھا۔ اور چاند اسے ایسا نظر آتا تھا جیسے کوئی عریاں لاش۔ جنگل کی چڑیاں جو اس کے چاروں طرف جھاڑیوں اور درختوں پر چہچہایا کرتی تھیں، اس کے دماغ کے لئے کوئی نغمہ فراہم نہ کر سکتی تھیں کیونکہ اب وہ شیریں سے شیریں آواز میں اپنے لئے ایک طعن محسوس کرتا تھا اور الجھنے لگتا تھا۔ سمندر کی خوشگوار ولطیف ہوا۔ جو ہر وقت موجوں کی چادر کو تہ کر کے کھول دینے کا دلچسپ منظر پیش کیا کرتی تھی زرقا کے لئے گویا چین پیشانی تھی۔

یا ایک ڈھنگ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ آغاز سے پڑھنے والے کے دل میں ایک قسم کی نامعلوم اور غیر معروف آرزو کروٹیں لینے لگے جیسے بہار کی ایک شام یا ایک چمن کو دیکھ کر ایک شخص کے دل پر ایک قسم کی ہلکی ہلکی مسرت چھا جاتی ہے۔ ایسی صورتوں میں آغاز افسانہ پڑھنے والے کے ذہن کو عام سطح زندگی سے بلند لے جاتا ہے اور وہ خود کو ایک ستھری اور ملکوتی فضا میں سیر کناں پاتا ہے۔ مثال کے طور پر پریم چند کے افسانے "دھوکا" کا آغاز ملاحظہ ہو۔

> ستی کنڈ میں کھلے ہوئے کنول بسنت کے دھیمے دھیمے

جھونکوں سے لہرا رہے تھے، صبح کی سکون بخش سنہری کرنیں اُن سے گلے مل مل کر مسکراتی تھیں، جن کے پھول فضا کے سنہرے رنگ میں رنگے ہوئے تھے، راجکاری پربھا کنڈ کے کنارے ہری ہری گھاس پر کھڑی خوشنوا چڑیوں کے نغمے سن رہی تھی اُس کا رنگ انھیں پھولوں کی طرح دمک رہا تھا، صباحت کی ایک تصویر تھی جو آفتاب کی زریں شعاعوں سے بنائی گئی تھی۔"

فضا کی تصویر اختصار کے ساتھ اس دلآویز طریقے پر پیش کی گئی ہے کہ پڑھنے والے کے ذہن میں ایک ایسی آرزو کروٹیں لینے لگتی ہے کہ کاش ایسی پاکیزہ فضا میں وہ سانس لے سکتا۔

بعض افسانوں کے آغاز اس قدر تابناک اور پرمسرت یا اس قدر غم انگیز ہوتے ہیں کہ ذہن پر مسرت یا غم ہی طاری ہو جاتے ہیں، بعض اوقات اولین فقرہ صرف ایک واقعہ کا اظہار ہوتا ہے۔ مگر جس واقعے کا اظہار اس میں کیا جاتا ہے وہ اس قدر غیر معمولی اور اہم ہوتا ہے کہ نرا اظہار واقعہ ہی پُر اثر ہو جاتا ہے، اسی طرح بعض دفعہ پہلے فقرے میں کسی ایسی شے کی جس سے پڑھنے والا واقف ہو غیر متوقع طور پر اس قدر صحیح صحیح تصویر کھینچ دی جاتی ہے کہ نہ صرف پڑھنے والے کے منہ سے داد نکلتی ہے بلکہ وہ اس بات کی جستجو بھی کرتا ہے کہ آخر افسانے کے آغاز ہی میں ایک چیز کی جس سے لوگ باگ عام طور پر شناسا ہیں۔ اس قدر واضح تصویر کیوں پیش کی گئی ہے، یقیناً افسانہ نگار اِس شے سے آئندہ واقعات کی پیچیدگی میں بھی کوئی کام لینا چاہتا ہے۔

یہ تمام مختلف صورتیں ہیں جن سے آغاز کو دلچسپ بنایا جاتا ہے،

اولین فقرہ ہی اس قدر دلچسپ ہوتا ہے کہ پڑھنے والے کی توجہ کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے اور اُس کے بعد تھوڑی دور تک جتنے فقرے چسپاں کئے جاتے ہیں اُن میں سے ہر فقرہ اس جاذبیت کو قائم رکھتا ہے۔ یہاں تک حالات و واقعات کی پیچیدگی شروع ہونے کا مرحلہ آجاتا ہے اور قاری واقعات کے مدوجزر سے لطف اندوز ہونے لگتا ہے۔

منشی پریم چند عموماً آغاز افسانہ ہی سے کردار کے سرسری تعارف کے بعد واقعات اور حالات بیان کرنے شروع کر دیتے ہیں، ان حالات میں افسانے کی بنیادی پیچیدگی تو نہیں ہوتی مگر واقعات اس کی کڑیاں ضرور بن جاتے ہیں" ایمان کا فلسفہ" میں پنڈت بھرگو دت کے مختار عام منشی ست نرائن کے کردار پر سرسری تبصرہ اور اُن کی تبصرہ اور ان کی کارگزاری کا ذکر ساتھ ساتھ چلتا ہے اور یہ دونوں چیزیں آئندہ واقعات سے پیدا شدہ پیچیدگی کی کڑیاں ہیں کیونکہ جب پنڈت جی کی موت کے بعد آٹھ سال تک ایمانداری کے ساتھ کاروبار چلانے کے بعد دفعتہً منشی جی بیس ہزار کے ایک گاؤں کے معاملے میں پنڈت جی کی بیوہ سے کپٹ برتنے پر اُتر آتے ہیں تو پڑھنے والا فوراً سوچتا ہے کہ یہ آدمی اب ویسا نہیں رہا۔ جیسا آغازِ افسانہ میں بیان کیا گیا ہے۔ "بازیافت" کا آغاز ہیروئن کے تعارف سے ہوتا ہے :-

"جب میں سسرال آئی تو بالکل غیر مہذب تھی۔ مجھے نہ پہننے اوڑھنے کا سلیقہ تھا نہ بات چیت کرنے کی تمیز، میں آنکھیں ملا کر کسی سے بات نہیں کر سکتی تھی، وہ خود بخود جھک جاتی تھیں۔ مجھے کسی کے سامنے گاتے ہوئے شرم آتی تھی، میں کچھ تھوڑی سی ہندی پڑھی ہوئی تھی، لیکن مجھے ناولوں کے پڑھنے میں لطف نہ آتا تھا، مجھے فرصت ملتی تو رامائن پڑھتی، میں سارے دن گھر کا نہ کوئی کام کرتی تھی، اپنی بوڑھی ساس سے تھر تھر کانپتی، لیکن میری یہ دہقانیت میری بے تمیزی اور بھولا پن میرے بابو جی (شوہر) کو پسند نہ آتی تھی۔"

ہر چند ابتدا میں یہی محسوس ہوتا ہے کہ افسانہ نگار ہیروئن کو متعارف کرا رہا ہے، مگر حقیقت یہ ہے کہ جو کشمکش آگے چل کر عجیب و غریب واقعات کا روپ دھارن کرنے والی ہے اس کی ایک ہلکی سی جھلک مصنف نے یہ کہہ کر دکھا دی کہ میری (یعنی ہیروئن کی) یہ باتیں میرے شوہر کو پسند نہ تھیں، پلاٹ کی پیچیدگی یہاں سے صاف نظر آرہی ہے کہ مہذب یا تہذیب پرست شوہر اسے ضرور اپنے راستے پر لانا چاہے گا اور اس میں یقیناً ایک قسم کی کشمکش ہوگی، افسانہ کی بنیادی پیچیدگی یا اس کی غائت کا پڑھنے والے کو کوئی علم نہیں ہے، مگر پیچیدگی کے امکانات اسے شروع ہی سے نظر آنے لگتے ہیں۔

"زنجیر ہوس" میں پریم چند نے افسانے کا آغاز اس طرح کیا ہے کہ جری اور جواں بخت قاسم ملتان کی مہم سر کر کے فرمانروائے ملتان کی بیگمات اور شہزادیوں کے لحافے اور رکھوال لئے چلا آرہا ہے :-

"قاسم لشکر کے عقب میں تھا گھوڑا ایڑ پا کر آگے بڑھا۔

قیدیوں کا غول پیچھے چھوٹ گیا، زخمی سپاہیوں کی ڈولیاں پیچھے چھوٹیں، سواروں کا دستہ پیچھے رہا، سواروں کے کے آگے فرمانروائے ملتانی بیگمات اور شہزادیوں کے کھانے سکھپال تھے قاسم اپنی رَو میں بڑھا چلا جاتا تھا، دفعتہً اسے ایک تکلف پالکی میں دو آنکھیں جھانکتی ہوئی نظر آئیں۔ قاسم ٹھٹک گیا، اسے معلوم ہوا کہ میرے ہاتھوں کے طوطے اُڑ گئے۔ اُسے اپنے جگر میں ایک لرزش، دل میں ایک ضعف، حواس میں ایک وحشت سی محسوس ہوئی۔ وہ دو آنکھیں دو منور رقصاں ستاروں کی طرح جنہیں ساحرانہ کشش تھی اس کے گوشۂ دل میں آبیٹھیں۔

افسانے کا یہ آغاز آغازِ عمل ہے۔ مگر فی الاصل اس آغاز میں آئندہ واقعات سے پیدا ہونے والی پیچیدگی جھلکا دی گئی ہے۔ ملتان کے فتح کے بعد جتنے لوگ قیدی بنے ہیں وہ سب بادشاہ کے قیدی ہیں، اور قاسم کا بحیثیت شاہی ملازم یہ فرض ہے کہ وہ بادشاہ کے تمام قیدیوں کو بادشاہ تک پہنچا دے گر وہ راہ میں ایک قیدی حسینہ کو دل دے بیٹھتا ہے۔ یہ سوال فوراً سامنے آجاتا ہے کہ اس کی اس ناعاقبت اندیشی کا کیا انجام ہوگا۔ گویا آغازِ افسانہ ہی سے پیچیدگی صاف صاف نظر آرہی ہے۔

---

# ایک گدائے قوم کی صدا

غمخوارئ انڈیا کیے جا — چھپ کر نہیں برملا کیے جا
کچھ خدمتِ ملک بھی بجا لا — کچھ حقِ نمک ادا کیے جا
بنیادِ فلاحِ قوم رکھکر — کچھ خیر کی ابتدا کیے جا
للہ مریض کی طرف سے — غفلت نہ برت، دوا کیے جا
بادل کی طرح برس برس کر — گلزارِ وطن ہرا کیے جا
قسمت بھی مساعدت کرے گی — کوشش کے حقوق ادا کیے جا
دانا ہے تو زورِ عقل سے چھین — ناداں ہے تو التجا کیے جا
آنکھیں ہیں تو آجفا کی حد دیکھ — اندھا ہے تو جا وفا کیے جا
حق بات خطا سہی، مگر تو — دن رات یہی خطا کیے جا

آزاد، پھر اک صدا لگا چل
بابا کیے جا بھلا کیے جا

آزاد انصاری

# رُوح کا معمّا

امام اکبر آبادی

بُت پرست یونانیوں اور رومیوں کا عقیدہ تھا کہ انسان کی روح اُس کے جسمانی صورت سے مشابہ ہے۔ اور جسم کے عروج و زوال کے ساتھ اُس کا تعلق ہے۔ یعنی جب جسم بڑھتا ہے تو یہ بھی اسی مقدار سے بڑھتی ہے اور جب یہ گھٹتا ہے تو وہ بھی گھٹ جاتی ہے۔

قدیم عیسائیوں کے خیالات یہ تھے کہ آنے والی دنیا میں روحیں اپنے عزیز و اقارب اور دوست و احباب سے اسی طرح مل کر بات چیت کریں گی جس طرح انسان اس دنیا میں کرتا ہے۔ اس خیال سے اُن کے دلوں کو ایک گونہ تسکین ہو جایا کرتی تھی۔ اور یہ خیالات اسی تسکین کی بنا پر تھے کہ سینٹ پیٹر بہشت کا دربان ہے، اور اس کو یہ اختیار حاصل ہے کہ جس روح کو چاہے بہشت میں داخل کرے اور جس کو چاہے نکال دے۔ اس میں ایک گروہ کا خیال تھا کہ موت کے بعد روح اپنی قبر پر منڈلایا کرتی ہے دوسرا گروہ کہتا تھا کہ وہ حالتِ سراسیمگی میں اِدھر اُدھر فضائے بسیط میں بھٹکتی پھرتی ہے۔

تمام یورپ میں نہ صرف جہلا بلکہ عقلا بھی یہ بات تسلیم کرتے چلے آئے ہیں کہ روحیں وقتاً فوقتاً آکر اپنے دیرینہ مساکن میں بود و باش اختیار کرتی ہیں اور کبھی ویران محلوں، تنگ و تاریک ویرانوں میں جا کر رہتی ہیں، یا چاندنی راتوں میں تنہا خاموش چہل قدمی کیا کرتی ہیں۔

ایشیا میں اس کے برعکس تصورات تھے، یعنی ماہیتِ ذاتِ باری کے تصورات سے مشرقی ایشیائیوں نے تجسیمیت کے خیال کو خارج کر کے یہ ظاہر کیا کہ روح کے باب میں انفصال و انجذاب لازمی ہے۔

ویدوں میں اس امر کا اعتراف کیا گیا ہے کہ روح تمام کائنات میں جاری و ساری ہے اور اسی سے انسانی روح کا انفصال و انجذاب ہوتا رہتا ہے۔ منو کی سمرتیوں میں بھی یہ دعویٰ کیا گیا ہے کہ روح شعلۂ عقل کی ایک چنگاری ہے جو اس سے جدا ہو گئی ہے، اور ایک مدّت مدید کے بعد پھر اسی میں مدغم ہو جائے گی۔

بُدھوں کا عقیدہ یہ تھا کہ قوت کا وجود اصلی و حقیقی مادّے کو اپنا مظہر بنا کر عالمِ شہود میں لاتا ہے۔ یعنی ایک جلتی ہوئی شمع ایک انسان کی مورت کے مانند ہے۔ جس میں مادہ مجسم ہو کر قوت کے عملِ ارتقا کو ظاہر کرتا ہے، اُن کے نزدیک شمع بذاتِ خود مادہ ہے، اور شعلہ مثلِ روح کے ہے۔ یہ کہتے ہیں کہ جب شمع جلی نہ تھی تو شعلہ کہاں تھا، کیا اس وقت وہ معدوم تھا؟ اور اب فنا ہو گیا؟ نہیں بلکہ شعلے کا وجود پہلے بھی تھا، اور بجھنے کے بعد بھی ہے، جسے ہماری ظاہر بین نگاہیں نہیں دیکھ سکتیں۔

یہودیوں کا عقیدہ تھا کہ ایک عقلِ مطلق اور ایک غیر محدود طاقت ہے جو کائنات کے رگ و ریشے میں جاری و ساری ہے۔ اسی سے روحِ انسانی کا تعلق ہے، جو ایک طرف تو اُس ازل سے وابستہ ہے جس کی کوئی ابتداً نہیں، اور دوسری طرف اُس ابد سے متعلق ہے جس کی کوئی انتہا نہیں۔

مسلمانوں کا عقیدہ تھا اور ہے کہ روح ایک حکم ربی ہے، اور اُس کے سوا کچھ نہیں۔ یعنی خدا کا ایک حکم ہے جو کائنات کی ہر ہر شے میں حیات بن کر رونما ہے۔ یہی قرآن نے کہا ہے اور اسی پر تمام مسلمان فلاسفر متفق نظر آتے ہیں۔ مثلاً ابن رشد۔ ابن تیمیہ، ابن حزم۔ امام غزالی۔ ابن عربی فخرالدین رازی۔ بوعلی سینا، فارابی، شاہ ولی اللہ اور سر سید احمد خاں، یہ

یہ وہ لوگ ہیں جو اپنے اپنے وقت کے امام گزرے ہیں، اور جو یورپ کے فلاسفروں سے آزاد خیالی میں دو قدم آگے ہیں، لیکن یہ تمام کے تمام کسی مسئلہ کی تشریح کے باب میں قرآن ہی کے محتاج نظر آتے ہیں۔

ابنِ رشد کے فلسفہ کا مفہوم یہ ہے کہ ہر شے زندہ ہے، اور اس کا تعلق کسی ایسی شے سے ہے جو پہلے سے زندہ تھی۔ مادہ مرئی چونکہ دنیائے حیات ہے، اس لئے لازماً یہ ماننا پڑتا ہے کہ اس کا انفصال کسی وجودِ لامتناہی سے متعلق ہے، اور وہ وجود وہی ہے جسے ہم خدا کہتے ہیں۔ ابنِ رشد کے فلسفے کا اثر یورپ پر اس قدر پڑا کہ تمام اس کے عقیدت مند ہو گئے۔

اس کے بعد امام غزالی کے فلسفہ کا ظہور [illegible] میں ہوا۔ ان کا فلسفہ رُوح کے متعلق یہ ہے کہ

"خدا نے انسان کی رُوح کو اپنے نُور کے ایک قطرے سے پیدا کیا ہے اور اس قطرے کی خلقت کا منشا یہ ہے کہ جس سمندر سے یہ نکلا تھا اس میں جا کر مل جائے۔ اپنے نفس کو اس بے بنیاد خیال سے دھوکا نہ دو کہ جسم کے فنا ہوتے ہی روح بھی فنا ہو جاتی ہے۔ جب تم دنیا میں آئے تھے تو تمہاری شکل و صورت کچھ اور تھی، اور اب کچھ اور ہے، اس لئے ضروری نہیں کہ جسم کے ہلاک ہونے کی وجہ سے روح بھی ہلاک ہو جائے۔"

ابنِ رشد کے پیروؤں کا عقیدہ تھا کہ جب ایک آدمی مرتا ہے تو اس کا جوہرِ عقلی، یعنی روح جداگانہ طور پر قائم نہیں رہتی۔ بلکہ اس عالمگیر روح یا عقلِ فعال، یا روحِ کائنات، یعنی خدا کی طرف رجوع کر کے اس میں جذب ہو جاتی ہے، جس سے ابتداً اس کا صدور یا خروج یا انفصال ہوا تھا۔

خلفائے اندلس اگر ایک طرف عیش و عشرت کے حیرت افزا لوازم مہیا کر رہے تھے، تو دوسری طرف علوم و فنون کے چرچے بھی تھے۔ عربوں کے فلسفیانہ خیالات اندلس سے نکل کر آہستہ آہستہ یورپ تک پہونچتے رہے، حتیٰ کہ دسویں صدی عیسوی میں خلیفہ حاکم ثانی نے اندلس کو فردوسِ عالم بنا دیا تھا۔ عیسائی، یہودی اور مسلمان بے روک ٹوک ملتے تھے، اور ان میں ایک عالمگیر برادری قائم ہو گئی تھی، اور مساوات کی انتہا نہ تھی۔

پیئر جو کچھ دن کے بعد پاپائے اعظم بن گیا تھا اس کا بیان ہے کہ میں نے ایسے ایسے علماء کو دیکھا جو تحصیلِ علم کے لئے برطانیہ سے چل کر اندلس پہونچتے تھے، اندلس کے اربابِ علم و فضل کا یہ حال تھا کہ آنے والا عام اس سے کہ وہ کہیں کا باشندہ ہو، اس کا نہایت تپاک سے خیر مقدم کیا کرتے تھے، حکمت اور فلسفے کی درسگاہیں قائم تھیں۔ فرانس، جرمنی، اٹلی اور انگلستان میں ابنِ رشد کا فلسفہ مسلط تھا، ایسا کہ فرانسسکن فرقے کے پادریوں نے اس کے فلسفے کو نہایت وقعت کی نظر سے دیکھا، حتیٰ کہ پیرس کی یونیورسٹی اس کا مرکز بن گئی۔

یہودیوں میں بھی جو اس زمانے کے صدر نشینانِ بزم اور ادراک مشہور ہوتے تھے، فلسفہ ابنِ رشد نہایت سرعت سے پھیل گیا۔ غرضکہ سائنس و فلسفہ کی حکومت ایشیا و یورپ کے ایک بڑے حصے پر قائم ہو گئی۔ اگر اس وقت مذہبی لوگ حائل نہ ہوتے تو آج خدا جانے زمین پر رہنے والا انسان ترقی کے کس درجہ پر ہوتا۔ لیکن جس طرح عروج کے بعد زوال اور زوال کے بعد عروج ہوتا رہا ہے۔ جس طرح تاریکی کے بعد روشنی اور روشنی کے بعد تاریکی ہوتی رہی ہے اسی طرح حکمت و جہالت کا بھی ہمیشہ ساتھ رہا ہے،

چنانچہ اسپین میں خلیفہ المنصور نے محض دُنیوی حصول وجاہت و سلطنت کی غرض سے مذہبی لوگوں کا ساتھ دے کر ضعیفی میں ابنِ رشد کو یہ کہہ کر ملک بدر کیا کہ اُس کے فلسفے سے اسلامی عقائد خراب ہوتے ہیں۔

یورپ میں فرقۂ ڈامنیکن نے جو فرقۂ فرانسسکن کا رقیب تھا فلسفۂ ابنِ رشد کی مخالفت شروع کر دی، اور اعلان کر دیا کہ چونکہ ابنِ رشد کا فلسفہ ذات و شخصیت کے تصور کو مٹاتا ہے، جبریہ خیالات کی اشاعت کرتا ہے، اور عقولِ منفردہ کے اختلافاتِ مدارج و ترقی کی کوئی توجیہ نہیں پیش کر سکتا۔ اُس کا یہ دعویٰ کہ کائنات میں صرف ایک عقل کا وجود ہے، محض غلط ہے، اس لئے کہ اس سے اولیاء کی کرامات و تصرفاتِ روحانی کی نفی ہوتی ہے، اور انسانوں کے مدارج میں کوئی فرق نہیں رہتا، کیا یہ سمجھ میں آنے کی بات ہے کہ پاپائے اعظم پیئر کی مقدس روح اور یہودا کی ملعون روح میں کوئی فرق نہ ہو، اور دونوں کا درجہ برابر ہو۔ پس ابنِ رشد کا یہ ملحدانہ مسلکِ پیدائش تائیدِ ایزدی، الہام، اقانیم ثلثہ، استجابتِ دعا، ثواب، خیرات، اور قبولِ استغفار کا منکر ہے۔ اور حشرِ اجسام و بقائے روح کو باطل قرار دیتا ہے۔

اس انقلاب کا اثر یہودیوں پر بھی پڑا، اور یہاں بھی مذہبی لوگوں

نے مخالفت شروع کردی۔ موسیٰ بن میمون اور اُس کے شاگردوں کا جو ابن رشد کے فلسفے کے پیرو تھے، اور جو دنیا کے ہر حصہ میں اس فلسفے کی اشاعت کررہے تھے۔ مذہبی فرقہ دشمن ہوگیا، اور اس ہستی کو، اس علامہ کو جس کے متعلق یہودیوں کا قول تھا کہ وہ ایک زبردست عالم و فاضل ہے راس العلماء و فرزانۂ دوراں ہے، سرزمین مغرب و مشرق کا آفتاب ہے، یہی لوگ اس کے اس قدر مخالف ہوئے کہ ملحد، منکر، اور کافر وغیرہ کہنے لگے۔ یہاں تک کہ اس کی تمام تصانیف کو نذر آتش کردیا

بہر نوع روح کے باب میں دنیا کے بڑے بڑے عقلاء، بڑے بڑے حکیم و فلسفی، اور بڑے بڑے پیغمبر و مہاتما سر ٹپک کر چلدئے، مگر کوئی نہیں بتا سکا کہ یہ کیا چیز ہے! کیسا سحر ہے؟ اور کیسا جادو و طلسم ہے؟ آیا بجلی کی ایک رَو ہے جو ہر ہر قطرے اور ہر ہر ذرّے میں دوڑ رہی ہے؟ جوہر برق ہے جو غیر مرئی اشیاء تک میں جاری و ساری ہے! یا جوہر لطیف ہے جو جمادات میں سوتی ہے، نباتات میں کروٹیں بدلتی ہے۔ اور حیوانات میں آکر بیدار ہو جاتی ہے؟ پھر کون ہے جو بتا سکے، کہہ سکے، اور عوز کرسکے بجز اس کے کہ

کس نکشود و نکشاید بحکمت ایں معمہ را

# رازونیاز

خموش رہنے پہ طعنے، جو کچھ کہو تو عتاب ۔۔۔ کرے تو کیا کرے انسان اور کیا نہ کرے
مزے مزے کا گلہ تھا، مزے مزے کا جواب ۔۔۔ کہ اب سے نام محبت کوئی لیا نہ کرے
جو پوچھا عشق میں بھرتے ہیں پھر مزہ کیونکر ۔۔۔ کہا کہ خون ہو دل کا اور اُف ذرا نہ کرے
جو پوچھا درد میں لذّت کی اور کیا تدبیر ۔۔۔ کہا کہ سامنے کی بات ہے، دوا نہ کرے
جو پوچھا کہتے ہیں کس کو شہید طرز نگہ ۔۔۔ کہا طلب جو سرِ حشر خوں بہا نہ کرے
جو پوچھا صبر کسے کہتے ہیں محبت میں ۔۔۔ کہا کہ دم ہو لبوں پر مگر دعا نہ کرے
جو پوچھا عشق میں کیا کوئی شے ہے خودداری ۔۔۔ کہا کہ لاکھ تمنا ہو، التجا نہ کرے
جو پوچھا عشق میں کیا آرزو کو دخل نہیں ۔۔۔ کہا کہ بھول کے ایسی کبھی خطا نہ کرے
جو پوچھا شیوۂ محبوب دلربا کیا ہے ۔۔۔ کہا کہ وعدہ تو کرلے، مگر وفا نہ کرے
جو پوچھا ہوشربا کون ہے ادا، تو کہا ۔۔۔ سنائے پردے سے آواز، سامنا نہ کرے

جو پوچھا سچ ہے یہ کیا، جذب ہے محبت میں
کہا غلط ہے، اگر ترکِ مدعا نہ کرے

آثر لکھنوی

# شاعرِ ہندوستان

اے حریفِ بختِ خفتہ، شاعرِ ہندوستاں　　تا کجا یہ رنگِ غفلت، تا کجے خوابِ گراں
ترک کر بلبل کا قصہ۔ چھوڑ گل کی داستاں　　نغمۂ حسن و محبت تا کجا ورد زباں
کیا زمیں بدلی نہیں، کیا آسماں بدلا نہیں!
ہاں مگر تیرا ابھی رنگِ بیاں بدلا نہیں

صاحبِ ثروت کی آخر مدح خوانی تا کجا　　اہلِ زر کی شان میں رطب اللسانی تا کجا
سوزشِ پروانہ پر آتش بیانی تا کجا　　شمع کی توصیف میں شعلہ زبانی تا کجا
فائدہ دنیا کو کیا پہنچا تری تحریر سے
اب بدل دے قوم کی قسمت کسی تدبیر سے

دیکھ حالت ملک کی غافل نگاہِ غور سے　　سابقہ آکر پڑا ہے قوم کو کس دور سے
خود ہے تو ذی فہم، سمجھائیں تجھے کس طور سے　　ننگ ہے تیرے لئے. پوچھے اگر تو اور سے
ایک عالم میں مسلّم ہے تری فرزانگی
کس لئے پھر واقعاتِ حال سے بیگانگی؟

تو اگر چاہے تو پیدا ہو جہاں میں انقلاب　　تو اگر چاہے تو ذرے کو بنا دے آفتاب
شاہدِ مقصود کا رخ ہے حجاب اندر حجاب　　اب خدا کے واسطے غافل الٹ بھی دے نقاب
جذبِ الفت سے بدل دے حسن کا دستور تو
سب کو بے پردہ دکھا دے جلوۂ مستور تو

ہم نے مانا، وقت اپنا تو کبھی کھوتا نہیں!　　رات کو فکرِ سخن میں بستر پہ سوتا نہیں
پھر بھی ہونا چاہیئے جو کام وہ ہوتا نہیں　　بھول کر بھی قوم کی حالت پہ تو روتا نہیں

وہ صدا نکلے ترے بیتاب دل کے ساز سے
جاگ اُٹھیں سونے والے آہ کی آواز سے

بُھول کر دل میں نہ لا بغض و تعصب کا خیال    چھوڑ دے، ہاں چھوڑ دے ہندو مسلماں کا سوال
مُلک کی حالت ہے ابتر۔ قوم کا ہے غیر حال    اب نہ کر بہر خدا ہندوستاں کو پائمال
ہاتھ کانوں پر نہ رکھ ظالم اذاں کی یاد سے
شور و ہنگامہ نہ کر، ناقوس کی فریاد سے

ایک دُنیا ہے ازل سے ماننے والی تری    ہوش میں اپنے نہیں آتی ہے متوالی تری
رو رہے ہیں دیکھکر ہم آج بدحالی تری    کیا ہوئی ہاں کیا ہوئی وہ ہمتِ عالی تری
منہ چھپا کر بزم سے خلوت میں روپوشی تری
اے ستمگر کس لئے یہ مصلحت کوشی تری؟

رہنمائے قوم سب کہتے ہیں تیری ذات کو    کیوں صداقت سے عیاں کرتا نہیں جذبات کو
کس طرح سمجھے کوئی افسوس تیری بات کو    رات کو جب دن بتائے، دن کہے تو رات کو
ہے زباں پر اور کچھ، دل میں مگر کچھ اور ہے
راست گوئی، حق شعاری کا یہی کیا طور ہے؟

ننگِ دُنیائے ادب، فکرِ سخن ہی چھوڑ دے    بارِ خاطر اب نہ بن، تو انجمن ہی چھوڑ دے
جب نہیں الفت چمن کی تو چمن ہی چھوڑ دے    بیخبر ہے گر وطن سے تو وطن ہی چھوڑ دے
قدر جب دل میں نہیں، ہندوستاں سے کیا غرض
کافرِ نعمت کو اس جنت نشاں سے کیا غرض

کاش تجھکو افتراقِ مُلک کا احساس ہو    قوم کے مٹتے ہوئے ناموس کا کچھ پاس ہو
شوق بے پایاں ہو باسطؔ، دُور دل سے یاس ہو    دیکھ کر تیری اُمنگیں ہم کو بھی کچھ آس ہو
رنگِ ہمدردی دکھا، کچھ جذبِ دل سے کام لے
چھیڑ وہ نغمہ کہ اک دنیا کلیجہ تھام لے!

باسط بسوانی

# ترجیح شاہی

عبدالرحیم شبلی۔ بی۔ کام

بین الاقوامی تجارت کے دو نظریئے ہیں۔ ایک یہ کہ بلا روک ٹوک ہو اور دوسرے یہ کہ ملکی مصنوعات کو خارجی مقابلہ سے محفوظ رکھنے کے لئے، دوسرے ممالک کے مال پر تحفظاتی محاصل عائد کئے جائیں۔

آجکل برطانیہ، اپنی سلطنت کی حدود کے اندر "آزاد تجارت" کے اصول پر عمل پیرا ہے لیکن نوآبادیات اور ممالک محروسہ برطانوی مال کو، غیر سلطنتی اشیاء پر ترجیح دیتے ہیں۔

مثلاً ہندوستان، کپڑے کی تجارت، برطانیہ اور جاپان، دونوں سے کرتا ہے لیکن چونکہ جاپان، سلطنت برطانیہ کا حصہ نہیں ہے، اس لئے اُسے اپنے مرسلہ کپڑے پر تحفظاتی محصول ادا کرنا پڑتا ہے لیکن برطانیہ کا مال، بلا تحفظاتی محصول، درآمد ہوسکتا ہے، بلکہ بندرگاہوں پر، جو دستوری محصول، گورنمنٹ کی آمدنی بڑھانے کے لئے لیا جاتا ہے، اس میں بھی اسے دس فی صدی چھوٹ دی جاتی ہے۔ "ماں سلطنت" کے ساتھ یہ ترجیحی سلوک ترجیح شاہی کہلاتا ہے۔

## ترجیح شاہی کا مقصد

اس کا مقصد "ماں سلطنت" اور نوآبادیات و ممالک محروسہ کے درمیان تجارت کو فروغ دینا اور غیر ملکی مال کے خلاف امتناعی محاصل لگا کر، سلطنت کو خارجی مقابلہ و مبارزہ سے محفوظ رکھنا ہے۔

دوسرے الفاظ میں اس لائحۂ عمل سے منشاء یہ ہے کہ سلطنت برطانیہ ایک بڑے پیمانے پر کافی بالذات ملک بن جائے۔ تاکہ جنگ وغیرہ کے دوران میں خارجی تجارت کے منقطع ہونے پر، برطانیہ یا اس کے کسی ماتحت علاقے کو نقدان غذیہ کی تکلیف نہ ہو، اور یہ "معاشی قومیت" بالآخر سیاسی اقتدار پر منتج ہو کیونکہ یہ تو مسلمہ امر ہے کہ جو ملک، اقتصادی طور پر مضبوط ہوگا۔ اس کی اپنی سیاسی طاقت کے لوہا منوانے میں بھی کوئی دقت درپیش نہ ہوگی۔

## ترجیح شاہی اور محافظت میں فرق

ترجیح شاہی ایک قسم کی تجارتی محافظت ہی ہے، جو "چہیتے ملک" کو دی جاتی ہے۔ صرف فرق یہ ہے کہ استحفاظ میں مستعملین کے مفاد، ان کے اپنے ملک کی کسی صنعت کی ترقی کے لئے قربان کردیئے جاتے ہیں لیکن ترجیح میں، قربانی کا فائدہ، اس ملک کے صناعین کو پہنچتا ہے، جس کو مراعات دی جائیں۔

تحفظاتی محاصل کی طرح ترجیح شاہی کے باعث بھی مستعملین پر بوجھ کے علاوہ گورنمنٹ کی آمدنی میں کمی واقع ہوجاتی ہے، کیونکہ خواہ غیر ملکی مال پر شرح محصول بڑھا دی جائے اور مترجح ملک کے مال پر محصول وہی رہے۔

اگر قیمتیں بلند شرح کے مطابق مقرر ہوں گی تو بلند اور کم شرح کے درمیان جو فرق ہوگا اس کی رقم اُن صناعین کو ملے گی جن کو ترجیح دی گئی ہے۔ پس وہ تمام رقم جو مستعملین ادا کرتے ہیں گورنمنٹ کے خزانے میں نہیں آتی۔

## ترجیح شاہی کی تاریخ

سلطنت برطانیہ کے مختلف حصص کے درمیان اس تجارتی ارتباط کی

تاریخ غالبًا سنہ ۱۸۹۷ء سے شروع ہوئی۔ جب کینیڈا نے برطانوی مال کے لئے محصول درآمد کے میں ۱/۸ کمی واقع کردی۔

سنہ ۱۸۹۸ء میں یہ کمی ۱/۴ کردی گئی۔ برطانیہ کے لئے تو یہ غیر مشروط تھی۔ لیکن دوسرے ممالک کو یہ رعایت صرف اس شرط پر دی گئی کہ وہ بھی کینیڈا کے ساتھ اسی قسم کا ترجیحی سلوک روا رکھیں۔

سنہ ۱۹۰۲ء میں نوآبادیات کی ایک کانفرنس ہوئی۔ جس میں کینیڈا کی تقلید میں سب اجزائے سلطنت کو "ترجیح شاہی" کے اصول پر عمل کرنے کی دعوت دی گئی، چنانچہ نیوزی لینڈ اور جنوبی افریقہ نے سنہ ۱۹۰۳ء میں اور آسٹریلیا نے سنہ ۱۹۰۷ء میں برطانوی مال کو شاہی ترجیح دینے کا فیصلہ کیا۔

لیکن برطانیہ ابھی تک اپنے "آزاد تجارت" کے پرانے اصول سے منحرف ہونے کے لئے طیار نہ تھا۔ وہ مواد خام اور اغذیہ درآمد کرتا تھا اور اس کا خیال تھا کہ صنعتی ملک ہونے کی حیثیت سے اس کا فائدہ اسی میں ہے کہ وہ اپنی ضروریات سستی سے سستی مارکیٹ میں خرید کرے۔ علی الخصوص اغذیہ کے لئے وہ "اپنے تمام انڈے شاہی ٹوکری میں ڈالنے کے لئے" ہرگز طیار نہ تھا۔ اندریں حالات برطانیہ عملی "ترجیح شاہی" کی تحریک میں ایک عام حصہ لینے سے قاصر رہی لیکن نوآبادیات اس امید پر اپنے فیصلہ پر کاربند رہیں کہ شاید مادر وطن کسی مستقبل قریب میں اس پالیسی میں شامل ہوجائے۔

سنہ ۱۹۲۰ء سے نوآبادیات اور ممالک محروسہ نے اپنی پالیسی کو بہت وسیع کردیا ہے۔ اور برطانیہ کی بہت سی اشیاء پر انہوں نے فراخ دلی سے ترجیح دی ہے۔

جنگ کے بعد برطانیہ نے جہاں اور بہت سے اسباق سیکھے وہاں ایک یہ سبق بھی سیکھا کہ سیاسی اقتدار حاصل کرنے کے لئے معاشی اقتدار پیدا کرنا ضروری ہے۔ اور یہ جب ہی ممکن ہوسکتا ہے کہ برطانوی سلطنت کو معاشی اور تجارتی طور پر متحد کرکے ایک "کافی بالذات ملک" بنایا جائے۔ چنانچہ برطانیہ اب جوابی طور پر ترجیح شاہی کے اصول پر کاربند ہو رہا ہے، اور سرکاری طور پر اس نے مارچ سنہ ۱۹۳۲ء میں اپنی اس پالیسی کا اعلان بھی کردیا تھا۔

## ترجیح شاہی کی موافقت اور مخالفت

حامیان "ترجیح شاہی" کا خیال ہے کہ چونکہ تجارتی تعلقات کی وجہ سے برطانوی ممالک میں ایک حد تک اتحاد پیدا ہوجائے گا اس لئے برطانوی سلطنت کو سیاسی طور پر بھی طاقت حاصل ہوجائے گی، یہ گویا "ترجیح شاہی" کا سیاسی فائدہ ہے۔

دوسرے آج کل برطانیہ اپنی اغذیہ کے لئے غیر ممالک (مثلاً امریکہ وغیرہ) پر انحصار رکھتی ہے۔ اور جنگ کے دوران میں بہت ممکن ہے کہ یہ تجارتی تعلق ٹوٹ جائے اور انگلستان کی آبادی کو تکلیف ہو اس لئے بہتر یہی ہے کہ اغذیہ "ترجیح شاہی" کے ذریعے سے نوآبادیات اور ممالک محروسہ سے حاصل کی جائیں۔ اس سے نہ صرف برطانیہ کو فائدہ ہوگا۔ بلکہ نوآبادیات بھی نفع حاصل کریں گی۔ کیونکہ اس صورت میں ان کے مال کی فروخت بالکل یقینی یقینی اور مستقل ہوجائے گی۔

اس لائحہ عمل کے خلاف یہ کہا جاسکتا ہے کہ "ترجیح شاہی" سے انگلستان کو مالی نقصان ہوگا۔ کیونکہ اس کو اغذیہ بجائے مقابلے کی سستی چیزوں کے خریدنے کے لازمی طور پر نوآبادیات سے خریدنا پڑیں گی۔ خواہ وہ مہنگی ہی کیوں نہ ہوں۔

دوسرے چونکہ غیر سلطنتی مواد خام پر بلند تحفظاتی محاصل عائد کئے جائیں گے، اس لئے برطانوی مصنوعات کی لاگت بہت بڑھ جائے گی جس کی وجہ سے ان کی فروخت خارجی منڈیوں میں بہت کم ہوجائے گی۔ علاوہ ازیں خطرہ ہے کہ جوابی طور پر غیر سلطنتی ممالک بھی امتناعی محاصل لگا کر برطانوی مال کا مقاطعہ کردیں گے۔

دوسری طرف نوآبادیات اور ممالک محروسہ انگلستان کی ان معاشی قربانیوں کا کوئی بدلہ نہ دے سکیں گے۔

بس جہاں تک معاشی نقطۂ نظر کا تعلق ہے۔ اس پالیسی سے برطانیہ کو کسی منفعت کی قطعاً کوئی امید نہیں ہوسکتی۔ صرف سیاسی وجوہ ایسی ہیں جو اس لائحہ عمل پر کاربند ہونے کے لئے ترغیب و تحریص دے سکتی ہیں۔ لیکن ان کے متعلق بھی مارشل کا خیال ہے کہ "ان سکیموں سے مفاہمت اور اچھے تعلقات پیدا ہونے کی بجائے مایوسی اور انشقاق ہی پیدا ہوگا۔"

## ہندوستان اور شاہی ترجیح

چونکہ ہندوستان بھی سلطنت برطانیہ کا ایک حصہ ہے اس لئے کہا جاتا ہے کہ اسے بھی اس پالیسی پر عمل پیرا ہونا چاہیئے۔

اب ہم دیکھتے ہیں کہ ہندوستان کس حد تک اس پالیسی میں حصہ لے سکتا ہے۔ اور اس کا اشتراک عمل کہاں تک برطانیہ یا سلطنت کے کسی دوسرے ملک کو فائدہ پہنچ سکتا ہے۔

اس کے لئے ہمیں برطانیہ اور برطانوی سلطنت کے ساتھ ہندوستان کی خارجی تجارت کا بغائر مطالعہ کرنا پڑے گا۔ جو مندرجہ ذیل نقشے[1] سے ہو سکتا ہے۔

| | قبل از جنگ اوسط | | زمانۂ جنگ کی اوسط | | مابعد جنگ اوسط | | سنہ ۲۹-۱۹۲۸ء | | سنہ ۳۲-۱۹۳۱ء | | سنہ ۳۴-۱۹۳۳ء | | سنہ ۳۵-۱۹۳۴ء | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | درآمد | برآمد | درآمد | برآمد | درآمد | برآمد | درآمد | برآمد | درآمد | برآمد | درآمد | برآمد | درآمد | برآمد |
| سلطنت برطانیہ | ۶۹ر۷ | ۴۱ر۱ | ۶۵ر۴ | ۵۱ر۷ | ۶۵ر۲ | ۴۱ر۴ | ۵۴ر۰ | ۳۵ر۵ | ۴۴ر۰ | ۴۴ر۵ | ۵۰ر۰ | ۴۶ر۷ | ۴۹ر۴ | ۴۵ر۹ |
| برطانیہ عظمیٰ | ۶۲ر۸ | ۲۵ر۱ | ۵۶ر۵ | ۳۱ر۱ | ۵۷ر۶ | ۲۴ر۲ | ۴۴ر۷ | ۲۱ر۴ | ۳۵ر۵ | ۲۸ر۲ | ۴۱ر۷ | ۳۲ر۲ | ۴۰ر۶ | ۳۱ر۶ |

اس نقشے سے مندرجہ ذیل باتیں ثابت ہوتی ہیں:۔

۱۔ قبل از جنگ زمانے میں ہندوستان کی درآمد کا ⅔ حصہ سلطنت برطانیہ سے آتا تھا۔ اور اس میں بھی اکثر حصہ برطانیہ عظمیٰ کا تھا۔

۲۔ جنگ سے قبل ہندوستان کی برآمدہ تجارت زیادہ تر غیر سلطنتی ممالک کے ساتھ تھی کیونکہ کل برآمد کا صرف چالیس فی صدی حصہ سلطنت برطانیہ کو جاتا تھا۔ اور کل برآمد میں برطانیہ عظمیٰ کا حصہ صرف ¼ تھا۔

۳۔ جنگ کے بعد برطانیہ اور برطانوی سلطنت سے ہندوستان کی درآمدہ اور برآمدہ دونوں قسم کی تجارت بہت کم ہوگئی ہے اور علی الخصوص درآمد کا حصہ بہت گھٹ گیا ہے۔

سنہ ۱۹۳۱ء میں برطانیہ عظمیٰ کے ساتھ تجارت پھر بڑھ گئی۔ اس کی وجہ زیادہ تر میثاق اوٹاوہ تھا۔ جو برطانیہ اور ہندوستان کے درمیان ہوا اس کا مفصل حال ہم بعد میں لکھیں گے۔

بہرحال ان اعداد و شمار سے معلوم ہوسکتا ہے کہ آج کل اگرچہ ہماری درآمد زیادہ تر برطانیہ سے ہوتی ہے لیکن برآمد کا اکثر حصہ ــــــــ ساٹھ فی صدی ــــــــ غیر سلطنتی ممالک کو جاتا ہے پس اگر ہم غیر ممالک کی بجائے برطانوی مال کو ترجیح دیں تو اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ غیر ممالک انتقام لینے کی خاطر ہماری اشیاء کا بائیکاٹ کردیں گے یا امتناعی محاصل لگا کر ان کا داخلہ اپنے ملک میں بند کردیں گے۔ جس کے معنی یہ ہوں گے کہ ہماری برآمدہ تجارت تباہ ہو جائے گی۔

پھر ہندوستان، برطانیہ اور دیگر ممالک کو زیادہ تر اغذیہ اور سواد خام (مثلاً گیہوں۔ چاول۔ روئی۔ پٹ سن۔ روغنی بیج اور کھالیں وغیرہ) بھیجتا ہے پس اگر برطانیہ ان اشیاء کے لئے ہندوستان کو دیگر ممالک پر ترجیح دے تو اس کا چنداں فائدہ نہیں ہوگا۔ کیونکہ ترجیحی محاصل کی وجہ سے ان اشیا کی قیمتیں برطانیہ میں بہت بڑھ جائیں گی۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اگر ایک طرف مزدور بوجہ اغذیہ کے مہنگا ہونے کے زیادہ اجرتیں طلب کریں گے تو دوسری طرف مصنوعات کی لاگت بھی بڑھ جائے گی جو ہندوستانیوں کے لئے بلا ریب نقصان دہ ہوگی۔

پھر ہماری برآمد میں سے اکثر اشیاء ایسی ہیں جن پر کسی ترجیح

نوٹ:۔ ر سے مراد واو اعشاریہ ہے۔

[1] ماخوذ از ریویو آف دی ٹریڈ آف انڈیا سنہ ۳۵-۱۹۳۴ء صفحہ ۲۰۱۔

ہمارے گرد و پیش میں عجیب و غریب واقعات ظہور پذیر ہو رہے ہیں، اُن کے مجموعہ پن اور اُن کی دلچسپی کا مطالعہ کرنے کے واسطے جس چیز کی ضرورت ہے وہ نظر ہے۔ بعض افسانہ نگار اپنی مشاہدے اور تجزیہ کی طاقتیں اس قدر بڑھا لیتے ہیں کہ وہ افسانوی خیالات کے لئے ایسے ہی ہو جاتے ہیں جیسے لوہے کے لئے مقناطیس۔ ان کا تخیل اس قدر حساس ہو جاتا ہے کہ بہت معمولی معمولی باتوں سے جو اوروں کے لئے شاید قابلِ اعتنا بھی نہ ہوں۔ اشارے لے کر وہ افسانہ طرازی کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں۔ یہ بات اسی وقت پیدا ہوتی ہے جب افسانہ نگار زندگی کا مشاہدہ اور مطالعہ کرے، اور مختلف جذبات اور رجحانات کی طرف ہمدردانہ طور پر متوجہ ہو۔ ایسی حالت میں افسانہ نگار زندگی اور اس کے ساز سے ہم آہنگ ہو جاتا ہے، وہ اپنے اپنے قصرِ ہوش کے دروازے خیالات کے لئے کھلے چھوڑ دیتا ہے۔ بنی نوع کی گفتگوؤں اور ان کی حرکات کا مشاہدہ کرتا ہے اُن کی وضع قطع کو دیکھتا ہے۔ اُن کے کیرکٹر کا تجزیہ کرتا ہے۔ شخصیتوں کی خلیجوں کو وہ اپنے تصور کی مدد سے عبور کرتا ہے اور دوسرے کی جذبات کی دنیا میں داخل ہو کر ان کے پوشیدہ احساسات کا پتہ لگاتا ہے، دنیا اسے افسانوں سے لبریز دکھائی دینے لگتی ہے۔

ایک شخص کا ذاتی تجربہ بھی اسے افسانہ طرازی میں بہت کچھ مدد دیتا ہے۔ ہر تجربہ عام اس سے کہ وہ معمولی ہو یا اہم، بذاتِ خود بہت کچھ دلچسپی اپنے اندر رکھتا ہے۔ مگر روزمرہ کے تجربات اس سلسلہ میں اسی وقت مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔ جب ان پر غور و خوض کیا جائے جو افسانہ نگار اپنے ذاتی تجربات کے خزانہ سے فائدہ اُٹھاتے ہیں اُن کا طرزِ عمل یہ ہوتا ہے کہ وہ بعض موثر تجربات کو برابر ذہن میں الٹتے رہتے ہیں، اور ان میں تبدیلیاں بھی کرتے رہتے ہیں، یہاں تک کہ اُنھیں یہ احساس ہونے لگتا ہے کہ اب اگر اس ذاتی تجربہ کو فلاں فلاں تبدیلی کے ساتھ قرطاس پر پیش کیا جائے تو یہ ایک کامیاب افسانہ ثابت ہوگا۔ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ اس طریق سے بعض خواب بھی اچھے افسانے بن جاتے ہیں۔

اس سے یہ ظاہر ہوا کہ افسانہ کے مواد کی فراہمی کے لئے دنیا کی سیاحت کی کوئی ضرورت نہیں ہے ہر شخص کے پاس کچھ نہ کچھ تجربات ہوتے ہیں، اور اگر کوشش کرے تو وہ اُن سے کام لے سکتا ہے، حتیٰ کہ وہ لوگ بھی جو زندگی بھر اپنی پیدائشی بستی سے کبھی باہر نہ گئے ہوں یا جنھوں نے ساری زندگی دفتروں اور کارخانوں میں کام کرتے گزاری ہو خود اپنے تجربات میں افسانوں کے لئے بنیادی خیالات پا سکتے ہیں۔

مگر صرف تجربہ تک افسانہ کی فراہمی مواد محدود نہیں ہے۔ مطالعہ سے بھی مدد ملتی ہے۔ سائنس اور دیگر علوم کی کتابوں سے غیر معمولی حالات کے متعدد اشارات ملتے ہیں۔ تاریخ اور بالخصوص سوانح فراہمی مواد کا بہترین ذریعہ ہے۔ مثلاً کسی ایک شخص کی سوانح حیات سے ایک افسانہ نگار غیر مکمل صورت حالات لے کر ان کی تکمیل کر کے افسانہ تعمیر کر سکتا ہے، یا مکمل صورتِ حال لے کر یہ اندازہ کر سکتا ہے کہ اگر یہی صورتِ حال کسی اور شخص کی زندگی میں جس کے حالات مختلف ہوں وقوع پذیر ہو تو نتائج کیا نکلیں گے، یوں بھی افسانے بن سکتے ہیں۔

سوانح سے بھی زیادہ روزانہ اخباروں سے افسانوں کے لئے بنیادی خیال فراہم ہوتے ہیں۔ روزانہ اخبار میں واقعات و حالات کا لامحدود خزانہ موجود ہے، قدم قدم پر ایسے حقیقی وقوعے ملتے ہیں، جو افسانہ بن سکتے ہیں۔ حد تو یہ ہے کہ خبروں کے عنوانات، کارٹون، اور "ضرورت" اور گم شدگی کے اشتہار تک سے افسانوں کے بنیادی خیالات حاصل کئے جا سکتے ہیں۔

یاد رہے کہ افسانہ کے لئے بنیادی خیال حاصل کرنا اور اس بن بنے اور بنجر خیال سے کہانی بنانا دو مختلف چیزیں ہیں، ان متعدد خیالات میں سے جو اس کے ذہن میں نمودار ہوتے ہیں افسانہ نگار صرف ایک خیال کو لیتا ہے۔ مگر اس خیال کے بھی کئی کئی پہلو نکلتے نظر آتے ہیں، اور ہر پہلو سے ایک مختلف قسم کا افسانہ بنتا دکھائی دیتا ہے، اس مرحلہ پر افسانہ نگار بنیادی خیال کے سارے پہلوؤں کو سمجھ بوجھ کی کسوٹی پر پرکھتا ہے۔ اور صرف اس پہلو کو اختیار کر لیتا ہے جس پر زیادہ سے زیادہ بلند پایہ افسانہ تعمیر ہو سکے۔ اس سلسلہ میں وہ خیال کے بہترین پہلو کو کئی لحاظ سے دیکھتا ہے اگر اس پہلو پر افسانہ کی بنیاد رکھی جائے تو وہ صرف افسانۂ عمل ہوگا یا افسانۂ کردار، یا افسانۂ ماحول، نفسیاتی افسانہ معلوم ہوگا یا افسانۂ مسائل؟ یا افسانۂ تمثیل؟ پھر اگر بنیادی خیال کا موزوں ترین پہلو یہ اشارہ کرتا ہے کہ اس پر جو افسانہ تعمیر ہوگا وہ بلند پایہ افسانۂ کردار ہوگا۔ تو افسانہ نگار کو افسانہ کی تعمیر شروع کرنے سے قبل یہ سوچنا پڑتا ہے کہ کس وضع کا کردار افسانہ میں پیش کیا جائے گا۔ اس کے علاوہ وہ یہ بھی دیکھتا ہے کہ آیا بنیادی خیال کا اشارہ کسی مخصوص وضع کے کردار کی طرف تو نہیں ہے؟ اور اگر ہے تو کسی وضع کے کردار بنائے جا سکتے ہیں؟ اور کل جتنی وضعیں سامنے آ رہی ہیں ان میں کونسی

وضع افسانہ کے کردار کے لئے مناسب ترین ثابت ہوگی؟ اسے یہ بات بھی سمجھنی پڑتی ہے کہ بنیادی خیال کو مدنظر رکھ کر جو حالات پلاٹ کے اجزا کے طور پر ترتیب دئیے جارہے ہیں، ان حالات میں کردار کو کس انداز سے بے نقاب کیا جائے گا؟ کیا ان حالات میں ڈرامائیت ہے؟ دوسرے لفظوں میں کیا ان سے کوئی موثر پلاٹ ترتیب پاسکے گا؟ اگر پاسکے گا تو کردار اور حالات کو کس قدر متصادم کیا جائے،

اگر بنیادی خیال واقعہ ہو تو افسانہ نگار کے سامنے اور طرح کے حل طلب سوالات ہوتے ہیں کیا اس واقعہ کو افسانۂ عمل کا بنیاد بنایا جاسکتا ہے؟ یا اگر نہیں بنایا جاسکتا تو شاید یہ کسی اور افسانہ کا واقعہ ہے؟ وہ کس قسم کا افسانہ ہوسکتا ہے؟ کس قسم کے کردار درکار ہوں گے؟ کہیں ایسا تو نہیں ہے کہ یہ افسانۂ کردار یا افسانۂ ماحول ہو؟ غرض یوں ہر بنیادی خیال کے تمام پہلوؤں پر افسانہ شروع کرنے سے قبل نظر ڈالی جاتی ہے۔

یہ ممکن ہے کہ ایک ایسا بنیادی خیال جس کے متعدد پہلو ہوں کامیابی کے ساتھ استعمال نہ ہوسکے، اور اگر ہو بھی جائے تو جو کہانی اس سے بنے وہ کچھ بلند پایہ نہو، اسی طرح اس امر کا بھی قوی امکان ہے کہ بنیادی خیال بہت ہی معمولی سا ہو مگر اس پر مبنی ہے کہ افسانہ اعلیٰ درجہ کا ادبی شہ پارہ بن جائے، بہرکیف خواہ افسانہ طنزیہ ہو خواہ مزاحیہ، دردناک ہو یا تبسم بخش۔ مگر کمزور نہ ہونا چاہیئے۔ کیونکہ کمزوری افسانہ کو فنا کردیتی ہے۔

دوسرے لفظوں میں افسانہ کا نفسِ مضمون زندگی بخش ہونا چاہیئے۔ اگر کسی ایسے نفسیاتی نکتہ پر افسانہ کی بنیاد رکھی جائے جو انسانی فطرت کی گہرائیوں سے تعلق رکھتا ہو تو افسانہ خواہ مخواہ پرکشش ہوجاتا ہے، جب تک اس رنگ کی کشش پیدا نہ کی جائے افسانہ پڑھنے والے کے لئے باعثِ دلچسپی نہ ہوسکیگا۔

افسانہ کا مخصوص کمال یہ ہے کہ اس میں ایک فرد کی اندرونی زندگی کے مدوجزر کا خاکہ بڑی آسانی سے کھینچا جاسکتا ہو اس سے کوئی غرض نہیں کہ وہ فرد حالات کے اعتبار سے پست ترین ہے یا کردار کے اعتبار سے قابلِ تنفر۔ افسانہ نگاری کے استادوں کی کہانیوں کا نفسِ مضمون ہمیشہ یہ ہوتا ہے کہ زیادہ سے زیادہ تنگ حالات میں ایک فرد کی بہادری نے کیا کرشمہ دکھایا یا ان حالات میں کیا مضحکہ انگیز یا دردناک صورتیں پیش آئیں اور زندگی کا نکھرا ہوا جوبن کس طرح جلوہ نما ہوا، افسانہ کا پلاٹ خواہ کتنا ہی نادر بنایا جائے مگر دلچسپی اس وقت پیدا ہوتی ہے، جب افسانہ میں انسانی طرزِ عمل کی نیرنگیاں، مسرت، غم، مایوسی اور تمنا کی صورت میں عکس ریز کی جائیں، یہ تصویریں پڑھنے والوں کے دلوں کی لوح پر کندہ ہوکر ان کی زندگیوں کا جزو بن جاتی ہیں۔ اور یہی اُن کا مصرف ہے،

پروفیسر مجیب نے اپنے افسانہ "خانصاحب" میں خانصاحب اور "خالہ اماں" کے کردار کتنے فطری بنا کر پیش کئے ہیں اور حقیقت میں یہ بڑی کامیابی ہے، خانصاحب کو جب افسانہ نگار نے پہلی مرتبہ دیکھا تو،

"اُن کی عمر قریب پینتالیس سال کی تھی۔ مگر روایات سے معلوم ہوا کہ اُن کے بال ہمیشہ سے ایسے ہی سیاہ وسپید کی آمیزش رہے ہیں، آنکھیں ایسی خوفناک، مزاج ترش، اور ٹوپی میلی، بواسیر کی شکایت بھی ان کی ہستی ہی سے وابستہ تھی۔ خان صاحب سویرے جاکر موذن کو جگاتے تھے، مسجد کا امام اُن کے ڈر سے نماز میں لمبی لمبی سورتیں پڑھتا تھا دیر تک دعا مانگتا، اور دعا مانگتے مانگتے کثرتِ گناہ کا احساس اُسے رُلا بھی دیتا تھا، خانصاحب کی ذات نے اسی مسجد کو جو علاوہ جمعہ کے ویران پڑی رہا کرتی تھی، اجتماعِ مسلمین کا مرکز بنادیا تھا، خان صاحب کی ڈاڑھی دیکھکر شریفوں کیا غنڈوں کو بھی ڈاڑھی مونڈنے کی ہمت نہ رہی، خاں صاحب شریعت کے ایسے عالم تھے کہ بغیر کفر کا الزام سر لئے دنیاوی معاملات میں بھی کوئی اُن کی مخالفت نہیں کرسکتا تھا۔ منطقی ایسے کہ جوشِ گفتار سے دوسرے کا دماغ پھرادیں۔ اور فلسفی اس پایہ کے کہ جب بیان شروع ---- کردیں تو کسی کو بغیر ہاں میں ہاں ملائے نہ بن پڑے"

خالہ اماں کا کردار بھی کچھ کم فطری نہیں ہے۔

"اُنھوں نے اپنی عمر عبادت کے لئے وقف کردی اور جائداد کی ساری آمدنی غریب بچوں کی تربیت اور حاجتمندوں کی امداد میں صرف کرتیں۔ ہر مولوی، مُلا، امام، حافظ، عالم کو ان کے یہاں سے وظیفہ ملتا تھا، خاں صاحب نے شریعت کی پابندی اور رکھے کے زور سے جو اقتدار حاصل کیا تھا وہ میری خالہ کے اثر سے مقابلہ نہیں کرسکتا تھا۔ میری خالہ کو

"یہ معلوم ہو گیا تھا کہ خانصاحب کو (اپنی بیوی کی) ڈولی کا کرایہ
دینا ناگوار گزرتا ہے اور انھوں نے خانصاحب کی بیوی کو
پیشگی کرایہ بھیجنے کا قاعدہ بنا لیا تھا، اس پر بھی خادمہ کو سخت
تاکید تھی کہ خانصاحب اُسے دیکھ نہ پائیں"

منشی پریم چند کے ہاں ایسے کرداروں کی بہت بہتات ہے، "بازیافت" میں بھولی ششما، اور اُس کے شوہر۔ "بوڑھی کاکی" میں ننھی لاڈلی۔ "بینک کا دیوالہ" میں نیک اطوار کنور جگدیش سنگھ "مشعلِ ہدایت" میں صحیح زینب ار بابو لال۔ "خواب پریشاں" میں وفا کی دیوی منورما۔ "جج اکبر" میں جاں نثار اناعباسی، "آتما رام" میں مہادیو سنار، "ایمان کا فیصلہ" میں شیر دل برہنی بھان کنور، اور منشی جی کی ماں، اور بیوی، "درگا مندر" میں شوہر پرست بھاما، "خون حرمت" میں غیر تمند زبیدہ کے کردار زندگی سے بہت قریب نظر آتے ہیں۔

نیاز کے کرداروں کی تخلیق عموماً "ذہنی لطف اندوزی" کے خیال کی بنا پر ہوتی ہے مگر جہاں کہیں نیاز نے زندگی کو قریب سے دیکھنے کی کوشش کی ہے کافی کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ "۱۹۲۵ء کا ایک صوفی" میں بدطینت لوتی شاہ "سودائے خام" میں اسلم۔ "بعد المشرقین" میں سلیم الطبع اقبال۔ "محلہ کی رونق" میں ناگریز مصیبت مہر زمانی بیگم۔ "ایثار" میں سلمہ۔ "میر بیدانہ" میں سید لطافت حسین کے کردار اس کی اچھی مثالیں ہیں۔

مظہر انصاری کے افسانے بھی ایک بلند حیاتی پیغام کے حامل ہوتے ہیں، اور اس پیغام کو دل نشیں بنانے کے لئے مصنف کو اپنے کرداروں کو زیادہ سے زیادہ قریب الفطرت بنانا پڑتا ہے "آخری سوغات" میں رفیق اور اس کی منہ بولی بہن، "ماں" میں مرحوم عورت اور اُس کے نالائق بیٹے۔ "تلاپ کے فرشتہ" میں سلیمہ اور اس کے بھولے ننھے۔ "چنگاری" میں ناعاقبت اندیش جٹھانی۔ "شہزادی" میں جاوید اور ہیروئن، "مسلے ہوئے پھول" میں سماج کے باغی ڈاکٹر۔ "دل کی دو کروٹیں" میں نوجوان ڈاکٹر، بیمار نواب اور عطیہ چلتے پھرتے جیتے جاگتے انسان معلوم ہوتے ہیں، جن کے اعمال و افعال پڑھنے والے کے دل پر مستقل نقش چھوڑ جاتے ہیں۔

اسی طرح افسانہ میں جدّت اور انوکھا پن بھی ہونا ضروری ہے ورنہ کوئی اس کی طرف متوجہ بھی نہ ہوگا، نفسِ مضمون پرانا ہو سکتا ہے، مگر اسلوب بیان بالکل نیا ہونا چاہیئے، اصل یہ ہے کہ ایک چیز کی طرف سے اگر وہ دلچسپ نہ ہو انسان کی توجہ بہت جلد ہٹ جاتی ہے۔ مگر کبھی کبھی ہم یہ بھی دیکھتے ہیں کہ وہی باتیں جو بار بار دوہرائی جا چکی ہیں، ایکبار پھر دوہرائی جاتی ہیں اور لوگ انھیں دلچسپی اور توجہ کے ساتھ سنتے ہیں، اس کی وجہ؟ اسلوب بیان کی جدت اور کشش۔ تاہم یہ ظاہر ہے کہ اگر کوئی افسانہ نگار انہی واقعات میں سے کوئی واقعہ لے کر اس پر افسانہ تعمیر کرے جو بار بار اسی غرض کے لئے استعمال کئے جا چکے ہیں تو پڑھنے والے ایسے افسانہ کے ساتھ یہی سلوک مناسب سمجھیں گے کہ اسے بے پڑھے چھوڑ دیں وہ پہلے ہی جانتے ہیں کہ اس میں کیا ہے۔

افسانہ کا خصوصی امتیاز ہے کہ وہ پڑھنے والے کے دماغ کو جھنجوڑ کر بیدار کرے اور اسے اس سوچ میں ڈال دے کہ خبر نہیں افسانہ کا انجام کیا ہوگا۔ فرسودہ مضمون سے پہلے ہی دماغ سیر ہو چکا ہوتا ہے، اگر ایک بار پھر اس کے سامنے اسی فرسودہ مضمون کا اعادہ ہونے لگے تو وہ یقیناً سو جائے گا، افسانہ موثر اسی وقت تک ہو سکتا ہے جب اس میں جدت ہو، انوکھا پن ہو، اور وہ دماغ کو فکر و غور کی راہ پر گامزن کرے۔

کسی متنازعہ فیہ مسئلہ پر افسانہ کی بنیاد رکھنا بہت خطرناک ہوتا ہے کیونکہ پھر سارا افسانہ دلائل و براہین سے لبریز نظر آتا ہے۔ افسانہ میں بحث و نظر کے لئے میدان تلاش کرنا خود بالکل غلط راستے پر ڈالتا ہے، ایسا افسانہ پند و نصائح اور وعظ و نصیحت کا ایک دفتر تو یقیناً بن سکتا ہے مگر افسانہ نہیں بن سکتا، کیونکہ اس میں جذبات سے اپیل کرنے کا کوئی سامان نہیں، بعض لوگ افسانہ لکھتے وقت متنازعہ فیہ مجلسی معاملات پر اپنی رائے ظاہر کرنے کی کوشش کرتے ہیں، یہ اقدام بھی افسانہ کے لئے سم قاتل بن جاتا ہے۔ اگر سوسائٹی مجموعی طور پر ابھی تک کسی مسئلہ کا حل تلاش نہیں کر پاتی ہے تو ظاہر ہے کہ اس کی وجہ صرف یہی ہو سکتی ہے کہ مسئلہ بہت اُلجھا ہوا ہے، یا کم از کم اس کے دو پہلو ہیں افسانہ میں کسی ایسے مسئلہ کو چھیڑ دینے کا صریح نتیجہ یہ ہے کہ افسانہ نگار وحدتِ تاثر کو برباد کر دے گا، کیونکہ دو پہلو رکھنے والے مسئلہ پر یک طرفہ بحث کر کے وہ لوگوں سے جو دوسرے پہلو کے موید ہیں، کبھی بھی یہ توقع نہیں کر سکتا کہ وہ اس کے افسانہ سے کوئی اثر لیں گے۔ مثلاً ایک افسانہ نگار جنگ پر کوئی افسانہ لکھے تو وہ اس میں یقیناً جنگ کی ہولناکیوں کی تصویر کھینچے گا مگر افسانہ میں یہ دکھانے کی کوشش کرنا یقیناً خطرناک ہے کہ "جنگ بند ہو جانی چاہیئے" اس میں کوئی حرج نہیں کہ افسانہ کسی مجلسی یا سیاسی

مسئلہ کے بہت قریب تک جا پہونچے، مگر اس کی جزئیات تک یا اس کی پیچیدگیوں میں اُتر جانا درست نہیں۔

اس سے بھی زیادہ خطرناک یہ ہے کہ کسی ایسے نفسِ مضمون پر افسانہ تعمیر کیا جائے جس کا افسانہ نگار کو پوری طرح علم نہیں، اور جس پر وہ پورا عبور نہیں رکھتا، مثلاً ایک ایسی لڑکی جس کی تعلیم ابھی مکمل نہیں ہے سیاسیات سے متعلق افسانہ نہیں لکھ سکتی۔ کیونکہ وہ علمِ سیاست سے بالکل بے بہرہ ہے اسی طرح ایک ایسا شخص جس نے اپنی ساری زندگی خشکی پر بسر کی ہے، سمندری زندگی کے متعلق افسانہ لکھے گا۔ قطعاً نااہل ہے۔ یہ ممکن ہے کہ سمندری زندگی کے متعلق کتابوں سے معلومات مہیا کرے۔ مگر پھر بھی کہیں نہ کہیں ضرور ایسی ٹھوکر کھائے گا کہ اس کی لاعلمی کی پول کھل جائے گی۔ اگر محض مطالعہ کے بل بوتے پر کوئی شخص اجنبی ماحول کا افسانہ لکھنا چاہے تو اسے اپنے پسند کردہ ماحول کے متعلق اس قدر وافر ذخیرۂ معلومات مہیا کر لینا چاہیئے کہ یہ محسوس ہونے لگے کہ وہ تصور میں وہیں زندگی بسر کر رہا ہے اور پھر جب وہ افسانہ میں اس فضا کی تصویر کھینچے تو چاہیئے کہ اس تصویر کو زیادہ سے زیادہ بے رنگ رکھے۔ تاریخی کہانیوں میں بھی اس بات کا خیال رکھنا ضروری ہوتا ہے۔

بہرکیف پڑھنے والے جدت کے شیدائی ہوتے ہیں وہ ہر قسم کی جدت چاہتے ہیں، اسلوبِ بیان کی جدت، کردار نگاری کی جدت، پلاٹ کی جدت، فضا کی جدت، مگر یہ بات کبھی فراموش نہیں کرنی چاہیئے کہ اس جدت کی بنیاد میں بھی وہ فطرتِ انسانی کے نکات تلاش کرتے ہیں، کیونکہ ان نکات میں انھیں مقاصد اور اعمال عکس ریز نظر آتے ہیں، اسی کے ساتھ فطرتِ انسانی یہ بھی ہے کہ ہر شخص یہ جاننا چاہتا ہے کہ دوسرے کیا کر رہے ہیں دوسرے کس وضع کے انسان ہیں اور اُن کو کیا کیا حادثات پیش آتے رہتے ہیں۔ فطرتاً ہر شخص یہ جاننا چاہتا ہے کہ وہ کارنامے جن میں ہم کامیاب نہیں ہو سکے دوسروں نے کس طرح انجام دے لئے۔ یوں وہ افسانے جن میں اجنبی اور اَن دیکھے افراد کی زندگیاں پیش کی جائیں۔ مدامی دلچسپی کی آماجگاہ بن جاتے ہیں۔

اب سوال سامنے آتا ہے۔ افسانہ کے مقصد کا۔ مقصد اور افسانہ کا نتیجہ دونوں ہم معنی نہیں ہیں۔ مقصد افسانہ کے واقعات کے طور طریق سے ترتیب پاتا ہے۔ بعض اپنی کہانیوں میں زندگی کے مسحور انگیز پہلو پیش کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔ بعض مخصوص کرداروں کے قابلِ توجہ پہلوؤں کو ابھار کر دکھاتے ہیں بعض فطرتِ انسانی کی رفعت یا اس کی پستیوں کو دکھاتے ہیں۔ گر کچھ بھی ہو کامیاب افسانہ نگار بنیادی خیال پر غور کرنے کے بعد افسانہ ترتیب دیتے وقت افسانہ کی غرض اور اس کے مقصد کا صحیح یا اندازہ کر لیتے ہیں اور اسی اندازے کی اٹکل سے وہ واقعات کو ترتیب دیتے ہیں، تاکہ وحدتِ تاثر پیدا ہو سکے۔



ملبوسِ سیم و زر لٹانے والو
غیروں کی تونگری بڑھانے والو
لرزاں ہے فقیروں کی صدا سے اب
اے بہرِ نمازِ عید آنے والو

اے عطر کے دریا میں نہانے والو
بادِ رمضاں سے ناز اٹھانے والو
[illegible]
... اے عید منانے والو

# مسئلہ جبر و اختیار

ناظر

(یہ مسئلہ علمی حیثیت سے بہت اصطلاحی ہے اور سائنس اور فلسفہ کی موشگافیوں کو عام فہم پیرایہ میں پیش کرنے کا ایک ہی نتیجہ نہیں ہوتا کہ مباحث کی علمی شان فنا ہو جاتی ہے۔ بلکہ اصطلاحات کو ترک کرنے سے غلط فہمی کے امکانات زیادہ ہو جاتے ہیں۔ اس لئے اگر اس مضمون میں کہیں کہیں اسلوب بیان غلط فہمی کا باعث ہو جس کی حتی الامکان احتیاط کی گئی ہے، تو بجا طور پر یہ توقع کی جا سکتی ہے کہ اہل علم حضرات محض اسلوب بیان کی بنا پر غیر ضروری نکتہ چینی سے احتراز کریں گے۔ یہ بتا دینا بھی ضروری ہے کہ یہ مضمون کسی چیز کا ترجمہ نہیں ہے)

جبر و اختیار کا مسئلہ باوجود اپنی عظمت اور اہمیت کے اس قدر پیش پا افتادہ ہے کہ اس پر بے شمار مضامین لکھے جا چکے ہیں۔ مذہب اور فلسفہ کے جملہ مباحث میں یہ کسی نہ کسی صورت میں جلوہ گر رہا ہے، اور تاریخ انسانی کے ہر دور میں اس پر طبع آزمائی کی گئی۔ مگر باوجود ان تمام مساعی جمیلہ کے یہ مسئلہ ہنوز عقدۂ لاینحل ہے۔ رائے عامہ کا اجماع اس بات پر ہے کہ انسان نہ بالکل مجبور ہے اور نہ بالکل مختار۔ بلکہ ان دونوں صورتوں کی درمیانی حالت میں ہے، یہ ایک منطقی استنباط ہے، سائنٹیفک حقیقت نہیں ہے۔ علمی تحقیقات کی بنا پر دو ہی صورتیں ہیں یعنی جبر یا اختیار، یا ایک پہلو پر زور دیا جا سکتا ہے، یا دوسرے پہلو پر۔ دونوں کے ہموزن یا متوازی ہونے پر ذہنی توازن قائم نہیں رہتا۔ ترازو کا پلہ کسی ایک طرف جھکتا معلوم ہوگا۔ اس کے متعلق ہم آگے چل کر ذرا تفصیل سے بحث کریں گے،

مذکورہ عقیدے کی بنیاد اس مفروضہ پر ہے کہ جسم اور روح دو علیحدہ علیحدہ اور متضاد چیزیں ہیں۔ جسم موت کے بعد فنا ہو جاتا ہے اور روح باقی رہتی ہے۔ جسم مادی ہونے کے باعث طبعی قوانین کا پابند ہے اور روح غیر مادی ہونے کی وجہ سے اُن سے بری ہے، اور انسان چونکہ جسم اور روح سے مرکب ہے، اس لئے وہ مقید بھی ہے اور آزاد بھی (یہاں پر روح سے مطلب محض حیات نہیں ہے، بلکہ روحِ انسانی یا نفسِ انسانی یا نفسِ ناطقہ مراد ہے، ورنہ بمجرد روح اور جسم کے اتصال یا اتحاد کی بنا پر جو کچھ انسانی افعال کے متعلق کہا جا سکتا ہے، وہی حیوانی افعال کے متعلق بھی لازم آنا چاہیے، درآنحالیکہ بعض ادنیٰ قسم کے جانوروں کے افعال میں ارادے کا عنصر بمنزلۂ نفی کے ہوتا ہے۔ اُن کے افعال ارادی نہیں ہوتے بلکہ زیادہ تر اضطراری ہوتے ہیں، جیسے انسان کے شیر خوار بچے کے، کیونکہ انسان رحم مادر سے لے کر پیدائش تک اور شیر خوارگی سے لے کر سن شعور تک مختصراً اُن تمام مدارج کا اعادہ کرتا ہے جو ہزارہا سال کے ارتقائی عمل کا نتیجہ ہیں) غرض انسانی افعال کے جبر و اختیار کے بین بین ہونے کا تصور یا تخیل دو انتہائی اور متضاد نظریوں کے درمیان سمجھوتہ پر مبنی ہے، واقعتہً اس کا ثبوت نہیں بہم پہنچ سکا ہے[1]

[1] یہاں پر اگر کوئی شخص کہے کہ یہ چیزیں تو ذہن ہی کے متعلق ہیں۔ ان کا شمار اُن شواہد میں نہیں ہے جن پر سائنس اپنا عمل کرتی ہے تو ایسا شخص علم النفس اور مابعد الطبیعات میں امتیاز نہیں کرتا۔ علم النفس ایک سائنس ہے جس میں تجربہ اور مشاہدہ کو دخل ہے، مسئلۂ زیر بحث علم النفس کے متعلق ہے مگر خود سائنس ہی کے بعض مسائل ایسے ہیں جو اپنی نوعیت کے لحاظ سے متنازعہ فیہ ہیں (بقیہ صفحہ دوسری پر)

پھر اس طرح کے استدلال میں جو نقائص ہیں وہ ظاہر ہیں۔ اس تمام استدلال کی بنا اس مفروضہ پر ہے کہ جسم اور روح دو علیحدہ چیزیں ہیں۔ یہ ایک قدیم مذہبی عقیدہ ہے، جو زیادہ سے زیادہ ایک حسنِ ظن کہا جا سکتا ہے کافی ثبوت کی عدم موجودگی میں جس طرح اس کے جھٹلانے کی کوشش کرنا علمی حزم و احتیاط کے پہلو کے شایانِ شان نہیں، اسی طرح اس کے منوانے کی کوشش کرنا بھی ایک ناروا تحکم سے کم نہیں۔

اس مسئلہ کے حل کا انحصار زیادہ تر اسی بات کے فیصلہ پر ہے کہ جسم اور روح دو علیحدہ علیحدہ چیزیں ہیں یا نہیں۔ علیحدہ کا لفظ اکثر غلط فہمی کا باعث رہا ہے۔ چنانچہ اس ضمن میں یہ دلیل عموماً پیش کی جاتی ہے کہ جب انسان مر جاتا ہے تو جسم بغیر روح کے رہ جاتا ہے اور اس سے دونوں کا علیحدہ علیحدہ شے ہونا پایا جاتا ہے۔ لیکن اگر ایسے عامیانہ استدلال کو روا رکھا جائے تو دوسری طرف یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ جنین ابتدائی حالت میں محض مضغۂ گوشت ہوتا ہے اور پھر جب آگے چل کر اس جسم میں روح حلول کرتی ہے تو وہ کہیں اوپر سے یا باہر سے علیحدہ طور پر نہیں داخل ہوتی ہے بلکہ وہ اسی میں سے پیدا ہوتی ہے۔ اور پیدا ہونے کا لفظ بھی غلط ہے بلکہ وہ شروع سے اس میں پنہاں ہوتی ہے اور بتدریج آشکار اور نمایاں ہوتی جاتی ہے۔ اور زیادہ صحیح یہی ہے کہ روح جسم ہی کی ایک مخصوص طبعی کیفیت ہے جو موافق حالات میں ( [illegible] ) ہوتی ہے اور جب اس طبعی توازن میں کوئی اہم فرق آجاتا ہے تو وہ کیفیت زائل ہو جاتی ہے۔ اور اس کیفیت کو پیدا کرنے کے لئے فطرت کا وہی عمل درکار ہوتا ہے جو اس مقصد کے لئے مخصوص ہے۔ ذیل کے صفحات میں جو بحث کی گئی ہے وہ زیادہ تر مسئلہ کے اسی پہلو کے متعلق ہے، یعنی روح و جسم علیحدہ علیحدہ شے ہیں یا نہیں۔

پھر یہ بات توجہ طلب ہے کہ ایسی دو چیزیں جو بنیادی اور اساسی طور پر مختلف الجنس بلکہ مختلف الاصل ہیں، جن میں کوئی شے اصلاً جزو مشترک نہیں، ان میں باہمی یگانگت، ربط اور اتحاد کیوں کر ممکن ہو سکتا ہے اور نہ صرف ممکن ہو سکتا ہے بلکہ اس کو عمومیت کے ساتھ متحد حالت ہی میں دیکھا جاتا ہے، بنا بریں کیا یہ زیادہ قرینِ قیاس نہیں ہے کہ جس چیز کو زندگی یا حیات یا روح کہا جاتا ہے وہ ایک کیفیت ہے جو مخصوص حالات اور مخصوص ترکیب اور ترتیب کے تحت میں مادے ہی کی ایک ارتقائی شان کے طور پر جلوہ گر ہوتی ہے جس طرح ایک گردش کرنے والے پہیے کی رگڑ سے چنگاری یا شعلہ نمودار ہوتا ہے اور مادے کی یہ حیاتی صورت بتدریج ارتقائی منازل طے کر کے ذہن اور نفس کو رونما کرتی ہے۔ مادی اجزا کی باہمی ترکیب اور ترتیب، ان کے خواص اور باہمی اوزان کا تناسب ضروری ہے۔ ہائیڈروجن اور آکسیجن گیسوں کی آمیزش سے پانی بنتا ہے، منفی اور مثبت بجلی سے برقی رو پیدا ہوتی ہے۔ اگر برقی بیٹری بنانے میں مخصوص اجزائے ترکیبی کے باہمی تناسب اور ترکیب کے نسخہ میں ذرا بھی فرق ہو جائے تو بجلی نہیں پیدا ہوگی اگرچہ تمام چیزیں بظاہر درست ہوں۔ کہا جا سکتا ہے کہ یہ سب کچھ صحیح ہے، لیکن ذی روح چیز غیر ذی روح سے پیدا نہیں ہوتی۔ حیات سابقہ حیات ہی سے پیدا ہوتی ہے۔ روح اور مادہ کا فرق درجہ کا نہیں ہے بلکہ اصلی اور حقیقی ہے۔ سائنسدانوں کی مساعی جمیلہ کے باوجود کسی معمل کیمیائی میں صحیح معنوں میں کوئی جیتی جاگتی چیز جو حیات کے تمام لوازم اور خواص سے متصف ہو پیدا نہیں کی جا سکی ہے۔ لیکن اس کا جواب یہ دیا جاتا ہے کہ اگر نقلی اور مصنوعی طریقہ سے ایسا نہیں کیا جا سکا ہے تو اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ نظریہ غلط ہے۔ بلکہ جس حد تک اس باب میں کامیابی ہو چکی ہے وہ اس نتیجہ کی طرف رہنمائی کرتی ہے کہ حیاتیات کے متعلق طبعی نظریہ درست ہے۔ ارتقائی نتائج کے پیدا ہونے میں وقت ناگزیر ہے، اور پیدائش کے معاملہ میں وقت کے عنصر سے ہم بے نیاز نہیں ہو سکتے چاہے وقت کے معنی کچھ ہی مقرر کئے جائیں اور وقت کی کوتاہی اور درازی کتنی ہی اضافی شے تصور کی جائے مگر اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ وقت کا عنصر ارتقا کی جان ہے، اور ارتقا اور وقت لازم و ملزوم ہیں مطلوبہ نتائج کو حاصل کرنے کے لئے صرف اتنا ہی کافی نہیں ہے کہ مخصوص اجزا کو مناسب اوزان اور ترتیب کے ساتھ رکھ دیا جائے بلکہ گردشِ لیل و نہار، ایک مسلسل چکر اور حالات و تغیرات کا یکے بعد دیگرے مخصوص تسلسل کے ساتھ واقع ہوتے رہنا اشیا کی قدر و قیمت کے اضافہ کرنے میں ازبس ضروری ہے، جس طرح ایک کپڑے کے سیل میں متفرق مشینوں کی مسلسل گردش سے ہوتا۔

بقیہ حاشیہ صفحہ [illegible] مثلاً ڈارون کا نظریہ۔ اس کی وجہ یہ نہیں ہے کہ وہ ذہنی چیز ہے بلکہ اس کا سبب خود مسئلہ کی نوعیت ہے۔ ورنہ یوں تو تمام علوم کو ذہنی کہا جا سکتا ہے۔ دشواری کی وجہ یہ ہے کہ جو چیز لاکھوں برس کے ارتقائی عمل کا نتیجہ ہو، اس کو تجربہ سے ثابت کرنا گویا وقت کے عنصر کو حذف کرنا ہے، درحالیکہ وقت ہی ہر قسم کے ارتقا کا جزوِ اعظم ہے۔

تانگا اور سپھر بنا ہوا کپڑا نکلنا شروع ہوتا ہے ۔

عالم شہود میں فطری مناظر اور تجاربِ مشاہدات کی ایسی توجیہ جو کسی خارجی اور بیرونی یا مافوق العادت قوت کی مداخلت کی بنا پر کی جائے (Rational) نہیں کہی جا سکتی اور سائنس یا با فنا بطہ علم کے نزدیک قابلِ تسلیم نہیں ۔ تا وقتیکہ خود اشیا ہی میں اس کی صلاحیت نہو۔ مثلاً اگر سیب کے گرنے کی توجیہ اس طرح کی جائے کہ جنات اس کو توڑ کر زمین پر گرا دیتے ہیں تو عقلِ سلیم باور نہیں کرتی ۔ البتہ جب کششِ ثقل کے ذریعہ اس کی توجیہ کی جائے تو تمام شکوک مطمئن ہو جاتے ہیں ۔ یہ خیال کہ روح کائنات کی اسکیم میں باہر سے داخل ہو گئی ہے ، کچھ زیادہ اطمینان بخش نہیں معلوم ہوتا ، تا وقتیکہ اس کا تکوینِ عالم میں ارتقائی طور پر خود بخود جلوہ گر ہونا قیاس نہ کیا جائے ۔ اور اگرچہ اس کی ابھی تک کافی شہادت موجود نہیں اور ہم زندگی کی ہدایت سے لاعلم ہیں جس طرح مادے کی بدایت سے بھی لاعلم ہیں ، لیکن اس لاعلمی سے کسی ضعیف الاعتقادی کو استوار کرنا ایک قسم کی خیانت ہے ، ہمیں اس وقت کے لئے خندہ پیشانی کے ساتھ تیار رہنا چاہئیے ، جب کہ ہمارا جہل و نادانی کا حجاب اُٹھ جائے اور ایسی حقیقت سے دوچار ہونا پڑے ، جس کے ماننے کے لئے ہم اپنے تعصبات کی وجہ سے آمادہ نہیں ۔ لاعلمی کو آڑ اور پناہ بنانا کمزوری کا پہلو ہے ، اور یہ طرزِ عمل بے لوث علمی تحقیقات کے راستہ میں سدِ راہ ہے ، ایسے لوگوں کے لئے "راز دہر کمتر جو" کا مسلک بہت مناسب ہے ۔

جبر و اختیار کے اکثر مباحث میں طبعی رجحان اور قدیم روایات کی جھلک پائی جاتی ہے ، جو خالص علمی مباحث ہیں ۔ ان میں بھی یہ بات دیکھی جاتی ہے کہ اہلِ تحقیق کا میلان اس پہلو کی طرف زیادہ ہوتا ہے جس کے وہ مخصوص عالم ہیں ۔ مثلاً نفسیات کا عالم انسانی افعال کے اختیاری پہلو پر زیادہ زور دیتا ہے اور طبعیات کا عالم جبر کے پہلو پر زور دیتا ہے ، اور یہ ایک فطری بات ہے ۔ کیونکہ ہر اہلِ علم کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ علم کے اُس صیغہ کے ساتھ جس کا وہ مخصوص عالم ہے وفاداری ۔ موافقت اور مطابقت کی کوشش کرے ۔ وہ اشیا کے ساتھ اپنے مخصوص علم کے دائرے میں ہم آہنگی پیدا کرنا چاہتا ہے ، اور بے ربطی کو برداشت نہیں کر سکتا ۔ یہ وہ نقص ہے جو تقسیمِ علوم کا لازمی نتیجہ ہے ، اور روائتی تعصب کی جگہ علمی تعصب لیتا جاتا ہے ۔

دیگر مضامین میں غلط مبحث کی شکایت پائی جاتی ہے ۔ لکھنے والے کے ذہن میں مسئلہ کا ایک مبہم تصور ہوتا ہے اور اُس کو یہ نہیں معلوم ہوتا کہ اس بحث میں کیا چیز ثابت کرنی ہے اور کس چیز کا ابطال کرنا ہے ۔ بعض جگہ ہم نے یہ لکھا ہوا دیکھا ہے کہ انسان کا اپنے افعال میں مجبور ہونا اس بنا پر محسوس ہوتا ہے کہ وہ اپنی کوشش میں ہمیشہ کامیاب نہیں ہوتا ، مگر اس بات کو انسانی افعال کے بالارادہ ہونے سے کیا تعلق ہے ، نتائج کے کامیاب ہونے کا انحصار بے شمار اسباب کے متحد العمل ہونے پر ہے ، جو انسان کے قابو کی بات نہیں ، جہاں تک اس کو اپنے فعل کا اختیار ہے وہ کوشش سے کام لیتا ہے ۔ اس لئے سوال یہ ہے کہ انسان خود اپنے فعل کا صحیح معنوں میں مختار ہے یا نہیں ۔ جس چیز کو ارادہ کہا جاتا ہے وہ انسان کی آزادی اور اختیار کا مظہر ہے یا اُن بے شمار طبعی اسباب سے متاثر ہونے کا لازمی و مقررہ نتیجہ ہے جو کائنات کی تکوین اور ارتقا میں کارفرمائی کر رہے ہیں اور جس سے کسی چیز کو مفر نہیں ۔ نفسیاتی پہلو پر زیادہ زور دینا مذہبی اثرات کا نتیجہ ہے ، لیکن مادہ پرستوں نے اس پہلو کے ساتھ جس بے اعتنائی کا سلوک روا رکھا ہے ، وہ بھی شکایت کے قابل ہے ۔

نہ صرف منطقی استدلال میں ذہنی عنصر شامل ہوتا ہے بلکہ خالص تجربہ اور مشاہدہ کا بھی وہ لازمی جز ہے جس پر سائنس کے حقائق کا دارومدار ہے ۔ اور بقول ایک ماہرِ نفسیات کے سائنس کے جملہ نظریئے مثلاً سالمہ ۔ ذرہ ، برقپارہ وغیرہ سب ذہن ہی کی کرشمہ سازیاں ہیں ۔ غریب نفسِ انسانی کی کارفرمائیوں کو مفروضہ ذرہ کے ماتحت رکھنے کی کوشش کی جاتی ہے ، درآنحالیکہ یہ ذرہ کا نظریہ خود اسی نفسِ انسانی کی ایجاد ہے ۔ تخیل کی دنیا کے مقابلے میں مادی عالم کو زیادہ پُر حقیقت اور اصلی سمجھا جاتا ہے ، کیا یہ فطرت کی ستم ظریفی نہیں ۔ (اس لطیفہ کے بیان کرنے سے ہمارا یہ مقصد ہے کہ اُن تمام دشواریوں کا اندازہ ہو سکے جو اس مسئلہ کی تحقیق میں حائل ہیں ، صحیح نتیجہ پر پہونچنے کے لئے کوئی

رابطہ اختیار کا تادرست اور زیادہ محفوظ ہوگا یہ خود اپنی جگہ پر ایک مسئلہ ہے، سچ پوچھئے تو جبر و اختیار کا مسئلہ نہ آج تک حل ہو سکا ہے اور نہ اُس کے کما حقہ حل ہونے کی اُمید۔ جب تک علمی تحقیقات کے ذریعے نئے نئے انکشافات ہوتے رہیں گے، کسی ایک نتیجہ کو مامون و مصئون نہیں قرار دے سکیں گے۔

...... نفس سے مراد وہ ذہنی حالت ہے جس کو عرف عام میں عقل، شعور، تمیز، سوچ بچار، ارادہ وغیرہ لزمات سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ ذہن میں آزادی اور اختیار کا عنصر کہاں تک شامل ہے اور آیا صحیح معنوں میں شامل ہے بھی یا نہیں۔ اس کے متعلق دو خیال ہو سکتے ہیں۔ ایک یہ کہ اگر وہ ارتقا کا نتیجہ ہیں جیسا کہ اغلب ہے تو طبعی قوانین اور ضوابط کے علی الرغم اختیار کا تصور بر خود غلط ہے۔ علت و معلول کے تسلسل ضروری میں اختیار کی گنجائش کہاں۔ لیکن اگر وہ عام ارتقا سے علیحدہ اور پہلے سے مکمل ذہن کی مداخلت کی وجہ سے ہے تو اختیار کے تصور میں کوئی لازمی نقیض نہیں، لیکن خود ایسی مداخلت اپنی جگہ پر کائنات کی عام روش کے ساتھ متناقض ہے۔ بیرونی مداخلت یا مافوق العادت اور کائنات سے علیحدہ یا ماورا ہستی کا تصرف اہل تحقیق کے نزدیک خالص علمی نقطۂ نظر سے خود اپنی جگہ محل نظر ہے اور بحث طلب مسئلہ ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ ارادے میں اختیار کا عنصر لازمی طور پر شامل ہوتا ہے تو پھر حیوانات کے مبہم رجحانات طبع میں اور انسان کے افعال ارادی میں کیا فرق رہ جاتا ہے۔ کیا ابہام سے شعور کی طرف آنا طبعی قوانین کی گرفت سے رہائی اور خلاصی کے مرادف نہیں ہے، لیکن یہ بات کہ بعض حیوانات[1] میں بھی افعال ارادی کا وجود پایا جاتا ہے اور انسان بھی بعض دفعہ مبہم رجحانات پر عمل کرتا ہے جو اس کے حیوانی آبا و اجداد کی یادگار کے طور پر اس میں باقی ہے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ دونوں کا فرق درجہ کا ہے، اصلی اور اساسی نہیں۔ اور اس لئے آزادی محض سطحی ہے حقیقی نہیں۔

اس جگہ دو شکوک پیدا ہوتے ہیں۔ اول یہ کہ کیا مذکورہ استدلال کے یہ معنی نہیں ہیں کہ اگرچہ انسان بالکل کا مجبور رہنے مگر کچھ حد تک آزاد ہے اور اس لحاظ سے کیا یہ خیال اس عام عقیدے کے مساوی نہیں جس کی رُو سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ انسان مختار بھی ہے اور مجبور بھی ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ جب کہ انسان کو بھلے اور بُرے میں تمیز اور انتخاب کی قوت دی گئی ہے تو اس میں اختیار کا نہ ہونا بے معنی ہے۔

پہلی بات کا جواب یہ ہے کہ کائنات کے ارتقائی نظریئے میں اختیار کے لئے کسی حد تک بھی گنجائش نہیں ہے۔ ہر تغیر پیشتر تغیر کا نتیجہ ہوتا ہے، اور نہ صرف قوت کی مقدار ہر حالت میں یکساں رہتی ہے بلکہ اس کے اخراج کی سمت بھی معین ہوتی ہے، بادی النظر میں اختیار معلوم ہوتا ہے جو نظر کا دھوکا ہے۔ اگر کوئی پوچھے کہ یہ دھوکہ کیونکر لاحق ہوا تو اس کی وجہ اسباب و علل کا بے پایاں ہونا، اور ان کی عظمت و وسعت، مثال کے طور پر اس طرح سمجھئے کہ زمین ظاہر میں چپٹی معلوم ہوتی ہے مگر دراصل وہ گول ہے اور وہ کسی حد تک بھی چپٹی نہیں، کیونکہ دائرہ کا چھوٹے سے چھوٹا حصہ بھی خط منحنی ہوتا ہے۔ دوسری بات کا جواب یہ ہے کہ بھلا اور بُرا کوئی حقیقی چیز نہیں بلکہ اضافی شے ہے، اور جس کو امتیاز یا انتخاب کہا جاتا ہے وہ ہمارے مخصوص قسم کے رجحانات کا اظہار ہوتا ہے۔ ہمارے تحت الشعوری تاثرات عند الضرورت اُبھر آتے ہیں اور مختلف محرکات میں سے قوی تر محرک بازی لے جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ بعض دفعہ ہم قوی محرک کو مصلحت اندیشیوں کی بنا پر دبا لیتے ہیں اور ضعیف محرک پر عمل کرتے ہیں اور یہ بات ہمارے ذی اختیار اور قادر ہونے کی دلیل ہے۔ مگر یہ غلط فہمی ہے۔ کسی محرک کو کسی خاص نقطۂ نظر سے ضعیف کہا جا سکے۔ مگر خود یہ بات کہ وہ بالآخر غالب آ جاتا ہے۔ اس کے مجموعی طور پر قوی ہونے کی دلیل ہے۔ مثلاً بعض لوگ ذاتی مفاد کے مقابلہ میں اجتماعی مفاد کے حق میں عمل کرتے ہیں۔ مگر جن لوگوں میں آخر الذکر محرک اول الذکر کے مقابلہ میں واقعی ضعیف ہوتا ہے وہ کبھی قومی ایثار سے کام نہیں لیتے۔ ہماری مصلحت اندیشیاں جو ضعیف محرکات کو انجام کار قوی بنا دیتی ہیں وہ بھی ہمارے مخفی تاثرات کا نتیجہ ہوتی ہیں جن میں پوشیدہ طور پر غلبہ کے لئے جنگ ہوتی رہتی ہے۔

ان تمام بحث کے بعد یہ تنبیہہ ضروری ہے کہ مخصوص علوم کے تحت میں جزوی اور تفصیلی بحث سے اغماض کر کے عام طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ دنیا میں اہل علم کے حلقوں میں مادیت اور روحانیت، دہریت اور الوہیت کی تحریکوں میں سے جس زمانے میں جس پہلو پر زیادہ زور دیا جائے گا، اُسی لحاظ

---

[1] مثلاً کتے میں بعض اعلیٰ قسم کے جذبات پائے جاتے ہیں جیسے محبت و وفا داری۔ یہاں تک کہ انفعال کا جذبہ بھی پایا جاتا ہے یا کم از کم اپنے قصور پر سزا پانے کی توقع۔

سے جو ہر و انتشار ہو کہ ایک یا دوسرے پہلو ہر ذرے کا اجتماع ہوگا۔ فی زمانہ مادیت کی تحریک کا عروج کم ہوتا جا رہا ہے خصوصاً جب کہ (Radio-activity) یا بالفاظ دیگر تحلیل مادہ کا انکشاف ہوا ہے کیونکہ اس کے یہ معنی ہیں کہ مادہ جس کو غیر فانی سمجھتے تھے اور جو تمام عالم کی اساس تھا۔ اس کا تحلیل ہونا یا توانائی میں منتقل ہونا ایک حیرت انگیز اور انقلابی انکشاف ہے، کیونکہ اس سے قبل مادہ اور توانائی دو علیحدہ علیحدہ چیزیں سمجھی جاتی تھیں جو ایک دوسرے میں تبدیل نہیں ہو سکتی تھیں۔ اِن حقائق سے جن امکانات کی جھلک نظر آتی ہے، وہ بہت دُور رس ہیں، مگر ان کی بنا پر جو استدلال کئے جاتے ہیں وہ غلطیوں اور تعصبات سے منزہ نہیں ہیں اور حسب منشا نتائج کا استنباط قبل از وقت ہے جن کی ہم ابھی تشریح کریں گے۔ زمانے میں اس قسم کے دَور آتے رہتے ہیں، ایک زمانہ تھا جب کہ مذہب اور روحانیت کا دَور دورہ تھا، پھر دہریت کو فروغ ہوا۔ گردشِ ایام باری باری سے ان کو دوہراتی رہتی ہے، وتلك الايام نداولها بين الناس۔

بعض لوگوں کا اس ضمن میں یہ خیال ہے کہ مذکورہ انکشاف کے ذریعہ مادہ کی ترکی تمام ہو گئی جس نے دہریت پر ایک کاری ضرب لگائی ہے۔ خیال یہ تھا کہ مادہ کی مختلف شکلیں فنا ہوتی رہتی ہیں اور مادۂ مطلق فنا نہیں ہوتا ہے۔ اس مادہ سے مراد پہلے زمانے میں اربعہ عناصر تھے، یعنی آگ، پانی ہوا، اور مٹی۔ لیکن یہ چیزیں بھی بعد میں مرکب ثابت ہوئیں اور اس لئے قابل تجزیہ ان اربعہ عناصر کے فنا ہونے سے مادیت کو کوئی صدمہ نہیں پہنچا۔ کیونکہ مادہ سے مراد اساسی وجود ہے نہ کہ اجزائے مادہ کے مختلف قسم کے اجتماع ہے۔ جب اربعہ عناصر کا فنا ہونا ثابت ہو گیا تو اُن سے زیادہ مستقل اور اصلی وجود کے مظہر دیگر عناصر دریافت ہوئے جو ناقابل تجزیہ سمجھے گئے۔ ان کی تعداد ۹۲ تک دریافت ہوئی یہ (Atoms) یا ذرّے کہلاتے ہیں، ذرہ کو وجود کا اساس سمجھا جاتا تھا۔ لیکن معلوم ہوا کہ ذرہ بھی جزو لا یتجزیٰ نہیں، بلکہ وہ برق پاروں کا مجموعہ ہے، جس میں کافی خلا موجود ہے۔ برق پارہ زیادہ مستقل اور اصلی و حقیقی وجود ہے ذرہ کے مقابلے میں۔ غرض بات وہی رہی، کہ اجزائے مادہ کے اجتماع اور ترتیب سے جو شکلیں ظہور پذیر ہوتی ہیں وہ منتشر ہو جاتی ہیں، لیکن ترکیب کے ضائع ہونے سے مواد یا اجزائے ترکیبی ضائع نہیں ہوتے یہ سوال مفرد اور مرکب کا رہتا ہے، جن چیزوں کو اب تک پہلے بعد دیگرے مفرد سمجھتے آئے تھے وہ بھی مرکب نکلیں۔ اور پھر دہریت مادہ کی چار برق پارے اور اُن کے مراکز ہیں۔ ممکن ہے کہ اصلی اور مطلق وجود ان سے بھی متجاوز ہو جائے اور آئندہ کی تحقیقات میں یہ معلوم ہو کہ یہ مراکز بھی عقدہائے اہم سے زیادہ اصلیت اور اہمیت نہیں رکھتے، تب بھی مسئلہ کی نوعیت میں کوئی فرق نہیں آتا۔

اگر وجودِ مطلق کی سراغ رسانی ہم کو ذاتِ باری تک لے جائے تو بہت ممکن ہے مگر دہریت ہم مادی وجودِ مطلق سے بحث کر رہے ہیں جس کی اثر اندازی کے متعلق ہم اندازہ لگا سکیں۔ اگر کہا جائے کہ برق پاروں پر مادہ کا اطلاق نہیں ہو سکتا کیونکہ ان میں کمیت نہیں ہوتی۔ وہ توانائی ہے جس میں مادہ مستحیل ہو گیا ہے۔ تب بھی اس کی اثر اندازی کی وجہ سے وہ طبعی چیز ضرور ہے، اور نیچریت یا دہریت سے مراد طبعی وجود ہے۔ کائنات کی مادی توجیہ میں مادہ اور توانائی دونوں چیزیں شامل ہیں اور یہ بات کہ ان دونوں چیزوں کا آپس میں کیا تعلق ہے، مسئلہ کی نوعیت کو نہیں بدلتی۔ مادہ کے انحطاط سے توانائی کو تقویت پہنچ گئی ہے۔ مگر مذہب پرستوں کے لئے یہ کوئی خوشی کا مقام نہیں ہے کیونکہ روح توانائی کی کوئی قسم نہیں ہے۔ روح کے متعلق اہلِ تحقیق کی کثرت رائے اسی بات پر ہے کہ وہ کائنات کے ارتقائی عمل کا نتیجہ ہے، کہیں باہر سے نہیں آئی ہے بلکہ بتدریج طبعی مواد سے حیات رُونما ہوئی اور آہستہ آہستہ ذہن بروئے کار آگیا اور اس لئے عالم طبعی قوانین سے کسی کو مفر نہیں۔ ہر چیز مقدر اور معین ہے۔ تغیرات ماسبق تغیرات مابعد کے لئے راستہ مقرر کرتے رہتے ہیں جس میں انفرادی آزادی لہٰذا انحراف کے لئے کوئی گنجائش نہیں رہتی۔

اگر کہا جائے کہ عالم طبعی میں مادہ توانائی میں مدغم ہو جاتا ہے لیکن روح توانائی نہیں ہے تو پھر یہ اگر باہر سے نہیں آئی تو کس طرح پیدا ہوتی ہے اور ایسی کائنات میں روح کے لئے کہاں گنجائش ہے۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ ارتقائی عمل کا نتیجہ ہے۔ اگر چہ منفرداً ہم کو کسی ایک چیز میں تلاش نہیں کیا جا سکتا۔ مگر سب چیزوں کا مجموعہ بعید جملہ قوانینِ فطرت کا باہمی عمل، امتدادِ زمانہ یا گردشِ لیل و نہار یہ سب باتیں اشیاء کی قدر و قیمت میں اضافہ کرتی رہتی ہیں، اور بہتر اور اعلیٰ تر شکلیں پیدا ہوتی رہتی ہیں، روح ابتدائی حالت میں جس کو محض حیات کہنا چاہئے کوئی علیحدہ موجود

نہیں ہے بلکہ ایک کیفیت ہے جو مادّہ مخصوص حالات میں حاصل کرلیتا ہے۔ جس طرح ذرے کے اجزائے ترکیبی یعنی برقپارے خود صحیح معنوں میں مادّی شے نہیں ہیں۔ مگر وہ باہمی عمل سے مادّی خواص حاصل کرلیتے ہیں اور ذرّہ کی تکوین کا باعث ہوتے ہیں جو اصل مادہ ہے۔

یہ توانائی یا برقپارے جب مادّی خواص حاصل کرلیتے ہیں تو خود فنا نہیں ہوجاتے بلکہ موجود رہتے ہیں۔ مادی خواص اسی طرح طبعی عمل سے موافق حالات میں حیات کے خواص حاصل کرلیتے ہیں اور خود بھی موجود رہتے ہیں۔ اسی طرح حیاتی خواص آہستہ آہستہ نفسیاتی خواص پیدا کرتے ہیں اسی کا نام ارتقا ہے۔ یہ سب اگرچہ ظاہری طور پر ایک حد پر آکر فنا ہوجاتے ہیں مگر اس کے یہ معنی ہیں کہ اُن کی مخصوص شکل کی افادیت جاتی رہتی ہے مگر اس انتشار کے باوجود اُن کی انتہائی تجزیہ کی صورت یعنی برقپارے اور اُن کے مراکز قائم اور باقی رہتے ہیں اور یہ سلسلہ جاری رہتا ہے۔ یعنی کہیں تخریب کا عمل ہو رہا ہے کہیں تعمیر کا عمل ہو رہا ہے، اور اس مسلسل چکر سے بتدریج مجموعی طور پر قدر و قیمت میں اضافہ ہوتا رہتا ہے، جس طرح مشین کی بار بار گردش اور پیہم چکر سے اس چیز کی قدر و قیمت میں اضافہ ہوتا ہے، جس پر اس کا عمل ہوتا ہے۔ اگرچہ تنہا اور منفرد گردش کوئی معتد بہٖ اضافہ نہیں کرتی مگر اس کا یکے بعد دیگرے مخصوص التزام خاص اہمیت رکھتا ہے۔ ہر ایک سابقہ تغیر بعد کے تغیر کو مخصوص شان عطا کرتا جاتا ہے جو منفرد طور پر ناممکن ہے۔

غرض تمام باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ایک حد تک صحیح طریقہ یہی معلوم ہوتا ہے کہ کائنات کے ارتقا کے مختلف مدارج کا بغور مطالعہ کیا جائے اور دیکھا جائے کہ اس عالمِ کون و مکان کے شواہد طبعی قوانین کے تحت میں توجیہہ پذیر ہوسکتے ہیں یا نہیں اور اگر نہیں تو پھر اُن کے لئے کیا توجیہہ پیش کی جاسکتی ہے۔ تمام مظاہر فطرت کا ایک مسلسل زنجیر میں ہونا مقتضائے عقل ہے اور ناگزیر معلوم ہوتا ہے۔ اور اگر بعض نوامیس فطرت اس عام قانون سے علیحدہ نظر آتے ہیں تو یہ ہمارے علم کی کوتاہی کی دلیل ہے ورنہ اس علیحدگی کو تسلیم کرلینا ایک رخنہ اندازی کے مرادف ہوگا۔ اگر کہا جائے کہ بعض ناقابل توجیہہ نوامیس کو بھی ایک معلوم قانونِ فطرت کے تحت میں کھینچ تان کر لانے کی کوشش کرنا بالغ النظری کے منافی ہے اور تنگیٔ علم کی دلیل۔ اس طرح پر انکشاف حقائق کا دائرہ محدود ہوجائے گا۔ تو اس کا تعلق کسی معلوم قانون فطرت کی نوعیت سے ہے اگر نوعیت کے لحاظ سے اُس کے اطلاق کا دائرہ ہمہ گیر ہے تو ہر چیز کو بالآخر اسی کے تحت میں آنا چاہیئے۔ منفردہ حقائق کو ایک عظیم تر اور عام تر حقیقت کے تحت میں لانا تنگ نظری نہیں بلکہ عین بالغ النظری ہے۔ صحیح معنوں میں اسی کا نام علم ہے، البتہ بے جا تعصب اور ہٹ دھرمی علمی شان کے منافی ہے۔

کہا جاتا ہے کہ جدید انکشافات میں بعض ایسے حقائق معلوم ہوئے ہیں جو تسلسل ضروری کا ساقط ہونا ثابت کرتے ہیں جس کے یہ معنی ہیں کہ کائنات کے اسباب و علل کا سلسلہ فریب نظر ہے۔ ممکن ہے ایسا ہو۔ مگر اس کے کوئی مخصوص اصطلاحی معنی ہوں گے۔ ورنہ عالم کون و مکان میں ہر تغیر حتی کہ خود فنا کا برپا ہونا بھی تسلسل ضروری ہی کا نتیجہ ہوگا۔ اور اسباب و علل کے تحت میں۔ وسیع معنوں میں تسلسل کا مفہوم امتداد زمانے کے مرادف ہے وقت اور تسلسل ایک ہی شے ہے خواہ اُن کے اصلی معنی کچھ ہی مقرر کئے جائیں۔

مذہبی عقائد کے لوگ اس قسم کی باتوں کی آڑ پکڑ کر اپنے طبعی رجحانات کو تقویت دیتے رہتے ہیں۔ ہمیں اس سے تعرض نہیں۔ مگر ہم ان اہل مذہب کو یہ جتا دینا چاہتے ہیں کہ جبر و قدر کے مسئلہ کا جہاں تک تعلق ہے اگر دہریت کو شکست فاش ہوجائے تب بھی خود مذہب کے نزدیک ہر چیز مقدر اور معین ہے۔ مذہبی حلقہ میں تدبیر کے مقابلہ میں تقدیر کا تفوق مادی نقطۂ نظر کی تائید کرتا ہے۔ خدائے قہار اور بزرگ و برتر کا تمام کائنات پر حاوی ہونا انسانی اختیار کو نفی کے برابر کردیتا ہے۔ تمام کائنات کا اُس کی مرضی کے مطابق عمل پیرا ہونا اور اس سے سرمو انحراف نہ کرسکنا اسی بات کی طرف اشارہ ہے، اور یہی مادی نقطۂ نظر ہے۔ ہر ایک تغیر سابق تغیر کی وجہ سے معین اور مقدر ہوتا ہے، اور یہ سلسلہ لازمی ہے۔ کوئی چیز اس جہاں میں منفرد اور اتفاقی نہیں ہے۔ تمام کائنات کا ارتقا ایک مقصد کی طرف منتج ہے۔ ایسے عالم میں کسی چیز کے لئے اختیار کی گنجائش باقی نہیں رہتی۔ تمام قوتیں طوعاً و کرہاً اسی مقصد کی پیروی میں مصروف ہیں جو ازل سے معین و مقدر ہے۔ ہمارا اختیار اور آزادی بالکل ظاہری اور سطحی ہے اور اپنی انتہائی تحلیل و تجزیہ میں کسی عالمگیر قوت کے تابع ہے۔

شعور کے متعلق دہریوں کا خیال ہے کہ اس کی حیثیت ایک طرح کے

(epiphenomenon) کی ہے جو حرکت سالمی کے ایک مخصوص حد تک شدید اور پیچیدہ ہو جانے پر رونما ہوتی ہے جس طرح پر ایک گردش کرنے والے پہیے کی رگڑ سے شعلہ پیدا ہوتا ہے۔ اس توجیہہ میں جو خامیاں ہیں وہ محتاج بیان نہیں مگر سردست ہم یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ باوجود اپنی خامیوں کے اس سے بہتر کوئی اور توجیہہ نہیں پیش کی جاسکی ہے جو کائنات کی عام اسکیم کے ساتھ چسپاں ہو سکے اور ہم آہنگی کی مدعی ہو۔ چاہے ارتقا کا خود رو ہونا مانا جائے یا اسکی رہنمائی میں کسی ذہنی قوت کا وجود تسلیم کیا جائے۔ بہر حال کائنات کا بتدریج ایک مقصد کی طرف بڑھنا جن عام قوانین کے ذریعہ عمل میں آرہا ہے اُن کی ہمہ گیری سے الگ ہو کر کوئی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد بنانا علمی اسپرٹ کے خلاف ہے۔

ارتقا کے باب میں بعض مسائل ابتک متنازعہ فیہ ہیں۔ ایک گروہ کا خیال تھا کہ مادی ارتقا خود بخود حیات کو پیدا نہیں کر سکتا۔ بلکہ جب مادی اجزا میں بتدریج ارتقا کے ذریعہ ایک خاص استعداد اور صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے تو حیات کا عنصر ایک مزید اور طرفہ شے کے طور پر اُس میں داخل ہو جاتا ہے۔ مگر یہ قرینِ عقل نہیں معلوم ہوتا تھا۔ کیونکہ اس اضافہ کی کوئی خاطر خواہ توجیہہ نہیں ہو سکتی تھی، تاوقتیکہ خود مادہ ہی میں یہ صلاحیت باطنی اور مخفی یا استعدادی طور پر موجود نہ ہو جس کو گردشِ ایام بتدریج استوار کر کے بروئے کار لے آتی ہے۔ حیات کی ابتدائی اور امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں حرکت خود اختیاری پائی جاتی ہے۔ اور وہ اپنی مثل پیدا کرتی ہے اور تعداد بڑھاتی ہے۔ چنانچہ اس بات کے تجربے ہو چکے ہیں کہ مادہ میں یہ صلاحیت موجود ہے۔ (organic) اور (inorganic) کی حدِ فاصل شکست ہو چکی ہے۔ اب رہی یہ بات کہ حیات سے ذہن اور شعوری کیفیت کیونکر پیدا ہوتی ہے اس کے متعلق بھی بعینہٖ اسی قسم کی تفریق کی جاتی ہے ایک خیال ہے کہ شعور حیات کی ارتقائی صورت ہے اور دوسرا خیال ہے کہ ذہن علیحدہ طور پر اس میں شامل ہو جاتا ہے۔ کیونکہ شعوری افعال کی توجیہہ محض حیاتیاتی نظریہ کی بنا پر خاطر خواہ طور پر نہیں کی جاسکتی۔ اور نہ ابتک اس کو تجربے سے ثابت کیا جاسکا ہے۔ غرض جس طرح بے جان مادے اور حیوانات کے درمیان حیات کی حدِ فاصل سمجھی جاتی تھی، اس طرح بعض لوگوں کے نزدیک حیوان اور انسان میں عقل و نطق کی حدِ فاصل سمجھی جاتی ہے۔ مگر جس طرح پہلی منزل طے ہو چکی ہے۔ اسی طرح دوسری کے متعلق بھی بجا طور پر خیال کیا جاسکتا ہے۔ چنانچہ عام رجحان یہی ہے کہ شعور حیات کی ارتقائی صورت ہے۔ اسی طرح جس طرح ایک غنچہ بتدریج شگفتگی اختیار کرتا ہے اور کلی پھول بن جاتی ہے، بیج درخت بن جاتا ہے۔ یہ بات عام طور پر تسلیم کی جاتی ہے کہ انسان کا جسم یقیناً حیوانی آبا و اجداد کا ورثہ ہے جس میں حیات بھی لازماً شامل ہے۔ اور انسانی دماغ جو جسمانی چیز ہے حیوانی دماغ کے مزید نشو و نما کا نتیجہ ہے اور امتداد زمانے کے ساتھ اُسی طرح سلسلہ کی ارتقائی صورت ہے۔ انسان کے ذہنی قویٰ کی خصوصیت یقیناً اس کی مخصوص دماغی ساخت کا نتیجہ ہے اور اس لئے جسمانی ارتقا ہی ہے۔

ارتقا دو چیزوں سے کام لیتا ہے ایک وراثت اور دوسرے انفرادی تغیرات۔ ڈارون کا نظریہ نامکمل ضرور ہے لیکن غلط نہیں۔ توریث کے متعلق بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اکتسابی خصوصیات منتقل نہیں ہوتیں بلکہ صرف فطری خواص ہی منتقل ہوتے ہیں۔ مگر یہ مسئلہ متنازعہ فیہ ہے۔ پھر بھی اس قدر ضرور کہا جاسکتا ہے کہ جو اکتسابی خصوصیات زیادہ مستحکم اور مرتسم ہو جاتی ہیں اور وہ وہی ہوتی ہیں جو فطری خواص سے زیادہ مماثلت رکھتی ہیں۔ اور جب وہ عادت میں داخل ہو جاتی ہیں تو فطرتِ ثانیہ کہلانے لگتی ہے، اور ان کا منتقل ہونا قرینِ قیاس ہے۔

انفرادی تغیرات کے متعلق بھی یہ خیال ہے کہ محض انتخاب طبعی اور بقائے اصلح کے قوانین کی بنا پر اُن کی کافی توجیہہ نہیں ہوتی۔ اگرچہ یہ مسلم ہے کہ جب تغیرات رُونما ہوئے تو قوانینِ وراثت اور انتخاب طبعی اور بقائے اصلح ان میں سے بعض کے معدوم ہونے اور بعض کے قائم رہنے میں معین و مددگار ہوئے۔ طبقات الارض کے ذریعہ جن نباتاتی اور حیوانانی انواع کا سُراغ ملتا ہے اور نیز مختلف جانوروں کے رحم کے نشو و نما کا بغور مطالعہ کرنے سے یہ بات پایۂ یقین تک پہنچ جاتی ہے کہ انسان جسمانی حیثیت سے حیوانات کا خلف ارشد ہے۔ پھر یہ بھی مسلم ہے کہ جو قوانین بے جان مخلوق کے لئے ہیں وہی جاندار مخلوق میں بھی کارفرما ہیں، یہ نہیں کہ اجسام کے لئے الگ قوانین ہیں اور اجساد کے لئے الگ۔ اور وہ قوانین وہی ہیں جن کو علم طبعیات اور علم کیمیا نے دریافت کیا ہے۔ ان تمام باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے قرینِ عقل یہی ہے کہ تمام ترقی نیچے سے ہوتی ہوئی آئی ہے اور نفسِ انسانی حیات کی ارتقائی صورت ہے۔

یہاں پر یہ بحث پیدا ہو جاتی ہے کہ آیا دماغی تغیرات نفسیاتی یا ذہنی تغیرات کا سبب ہیں یا نتیجہ۔ ان میں علت کون ہے اور معلول کون۔ کون مقدم ہے اور کون موخر ہے۔ حیاتیات کے عالم حرکت سالمی کو سبب بتاتے ہیں اور نفسیات کے عالم نفس یا شعور کو۔ اس کے جواب کا انحصار اس بات پر ہے کہ دونوں میں سے کونسی چیز اصلی یا حقیقی ہے۔ حرکت سالمی یا روح۔ اگر کہا جائے کہ دماغ نفس کے عمل کا ذریعہ ہے جس کی وساطت سے نفس کام کرتا ہے اور دماغی تغیرات نفس کے باطنی اعمال کی ایک صورت ظاہری ہیں تو یہ ایک مفروضہ ہے جس کا کوئی ثبوت نہیں۔ لیکن اس لحاظ سے کہ ارتقائی طور پر اول الذکر کو آخر الذکر پر تقدم حاصل ہے کیونکہ شعور بعد کی پیداوار ہے اس لئے جسمانی یا طبعی تغیرات نفسیاتی تغیرات کا موجب یا علت غائی ہیں۔ پھر جسمانی تغیرات کے ذریعہ نفس کی تاثر پذیری بھی ظاہر ہے اور یہ بھی معلوم ہے کہ نفس یا ذہن بغیر دماغ کے ظاہر ممکن نہیں۔[1] اس لئے اگر کہا جائے کہ دونوں چیزوں میں دماغ زیادہ اصلی اور حقیقی شے ہے تو کچھ غلط نہیں۔ اگر یہ کہا جائے کہ ذہنی تغیرات اور دماغی تغیرات ایک ہی چیز کے دو متوازی پہلو ہیں تو سوال ہوتا ہے کہ کس چیز کے۔ اور اس کا کچھ جواب نہیں۔ یہ تمام باتیں اس بات کی طرف اشارہ کرتی ہیں کہ اختیار و ارادہ سطحی چیز ہے۔ حقیقت یہی ہے کہ انسان طبعی قوانین کے ساتھ پابہ زنجیر ہے۔ یا مذہبی اصطلاح میں یوں کہئے کہ وہ تقدیر سے سرمو انحراف نہیں کرسکتا۔

ایک خیال یہ ہے کہ اگرچہ بظاہر نفسیاتی اور ذہنی تغیرات دماغی (جسمانی اور طبعی) تغیرات کا نتیجہ ہیں۔ لیکن اجزائے دماغ کا اس طرح بتدریج تغیر پذیر ہونا اور ترقی کرنا کہ مآل کار نفس اس سے رونما ہو کوئی اتفاقی بات نہیں ہے، بلکہ خود ذہن ہی کی کارگزاری ہے۔ کوئی ذہنی قوت تمام ارتقا کی تہ میں کام کرتی ہے جو ازل سے موجود ہے اور ارتقا کا مقصد اسی کو ظاہر اور عیاں کرنا ہے۔ وہی تغیرات کا اصلی باعث ہے، اور اُن کو اس طرح منضبط کرتی ہے کہ اُن سے مقصودہ نتائج پیدا ہو سکیں۔ اور کائنات کی ارتقا کا نتیجہ چونکہ مآل کار نفس یا شعور کا اظہار ہوتا ہے۔ اس لئے یہ کہنا درست ہوگا کہ تمام وجود میں حقیقی شے یہی نفس یا شعور ہے جو دوسری چیزوں کے وجود میں لانے کا باعث ہے، جو اندر ہی اندر کام کرتا رہتا ہے اور ارتقا کی رہنمائی کرتا ہے، اور اعلیٰ مدارج پر خود رونما ہو جاتا ہے۔ بیج سے درخت پیدا ہوتا ہے مگر بیج میں درخت موجود ہوتا ہے، اور خاص حالات کے ذریعہ آہستہ آہستہ ظہور میں آتا ہے۔ خود یہی بات کہ نفس یا شعور اعلیٰ ارتقائی منازل پر آکر ظاہر ہوتا ہے اس بات کی دلیل ہے کہ وہ سب سے زیادہ اعلیٰ اور اہم وجود ہے جو تمام کائنات میں جاری و ساری ہے۔ وہی ارتقا کا باعث ہے اور وہی ارتقا کا مقصود ہے۔ ع

خود کوزہ و خود کوزہ گر و خود گلِ کوزہ

لیکن یہ تمام استدلال اگر درست ہے تو اس کے معنی اس سے زیادہ نہیں ہیں کہ ذہن یا شعور محض استعدادی طور پر کائنات میں موجود ہے، جس طرح حیات بھی استعدادی طور پر موجود ہے اور اس طرح پر حیات اور شعور کا ارتقائی نظریہ جس کی گذشتہ صفحات میں تشریح کی گئی ہے مستحکم اور مضبوط ہوتا ہے، جو

---

[1] یہاں پر سائیکیکل ریسرچ کے بیان کردہ شواہد کو نظر انداز کر دیا گیا ہے کیونکہ وہ اہل سائنس کے نزدیک مسلم نہیں ہیں۔

کہا جاتا ہے کہ انسان کی شخصیت (Personality) فنا نہیں ہوتی۔ اس کے ظاہری اور باطنی اعضا میں کتنا ہی تغیر ہو جائے مگر مخصوص شخصیت قائم رہتی ہے۔ اس کے ہاتھ پاؤں قطع کر دیئے جائیں، اس کی صورت مسخ ہو جائے، اس کا دماغ مختل ہو جائے۔ اس کی ذہنیت بدل جائے۔ مگر شخصیت بدستور رہتی ہے۔ شخصیت ظاہری اور باطنی اعضا کا مجموعہ نہیں ہے۔ وہ مرنے کے بعد بھی قائم رہتی ہے، وہ محض روح بھی نہیں ہے۔ یہ سمجھا جاتا ہے کہ وہ پیکر نفس ہے جو ایک طرح کی پرچھائیں یا عکس ہوتا ہے اور جو مرنے والے کے بعد بھی بعض حالتوں میں دیکھا جاتا ہے۔

لیکن دراصل جس چیز کو شخصیت کہا جاتا ہے وہ ایک ذہنی (abstraction) ہے وہ ایک تمیز محدودیت یا انفرادیت کا تصور کہا جا سکتا ہے اور مخصوص محدودیت تعدادی یا شماری (unit) ہے جو ہندسہ کی طرح ذہنی چیز ہے۔ اس سے زیادہ اس کی اصلیت نہیں ہے۔ ہم کو وجود فی الخارج اور وجود ذہنی میں امتیاز کرنے کے لئے بیحد احتیاط کی ضرورت ہے۔ فوق العادت مشاہدات بسا اوقات مخصوص حالات اور فضا میں خود مشاہدہ کرنے والے نفس ہی کا کرشمہ ہوتے ہیں۔ خصوصاً جب کہ حسن عقیدت اور اس قسم کے خیالات کا بیک گراؤنڈ پہلے سے موجود ہو۔

لوگ حیات اور شعور کا باہر سے داخل ہونا مانتے ہیں اُن کا ابطلان ہوتا ہے نفس کے علیحدہ اور جداگانہ وجود کا نظریہ خود بخود شکست ہو جاتا ہے۔ رہا نفس کا اعلیٰ اور ارفع ہونا تو یہ عین ارتقا کے مطابق ہے۔ ارتقا اشیاء کی قدر و قیمت میں اضافہ کرتا ہے اور اسی لئے نفس ارتقا کے تحت میں آتا ہے، یہ بات کہ ذہن باطنی طور پر ارتقائی عمل کی رہنمائی کرتا ہے صریحاً مبالغہ ہے۔ کیونکہ جب وہ خود استعدادی حالت میں ہوتا ہے اور بتدریج ارتقا کے ذریعے تکمیل کو پہنچتا ہے تو خود اس حالت میں رہنمائی کے قابل نہیں ہوتا۔ البتہ اگر یہ کہا جائے کہ ایک قوتِ بالغہ جو پہلے سے کامل الشعور ہے یعنی خدائی ذہن کام کرتا ہے تو یہ ایک علیحدہ بحث ہے۔ لیکن جہاں تک جبر و اختیار کا تعلق ہے خدائی ہستی کا تصور بھی انسان کے اختیار کو ہیچ اور باطل کر دیتا ہے۔

مادہ اور رُوح کی بحث بھی قدیم سنت ہے۔ رہا مادہ کا حال یہ ہے کہ ابتک اس کی نوعیت کا پتہ نہیں چل سکا۔ جس قدر اس کا کھوج لگانے کی کوشش کی اسی قدر وہ پیچھے ہٹتا گیا۔ اور نظر کو دھوکہ دیتا گیا۔ اب سے قبل مادہ کی انتہا ۹۲ عناصر بسیط تھے جو ناقابلِ تجزیہ تھے۔ پھر یہ معلوم ہوا کہ یہ بھی تحلیل اور فنا ہو جاتے ہیں، اور اُن کے ترکیبی اجزا مثبت اور منفی برقپارے ہیں۔ یہ ایک کیفی چیز ہے کمی چیز نہیں۔ اس لئے اس پر مادہ کا اطلاق نہیں ہو سکتا۔ یہ محض قوت یا توانائی ہے جس میں مادہ مستحیل ہو جاتا ہے اور یہ مادہ ہیں۔ برقپاروں کی باہمی کشش سے ذرہ بنتا ہے۔ مختلف اور متعدد ذرّوں سے سالمہ، اور متعدد اور مختلف سالموں سے مادہ کی مختلف شکلیں پیدا ہوتی ہیں جن کو مرکبات کہا جاتا ہے ان کی تین مختلف حالتیں ہوتی ہیں۔ دُخانی، سیال۔ اور ٹھوس۔ یہ لطافت سے کثافت کی طرف میلان تکوین کائنات کا باعث ہے اور کثافت سے لطافت کی طرف مراجعت فساد و فنا کا۔ یعنی اپنی اصل کی طرف رجوع کرنا ہے، جو اساسی وجود ہے۔ غرض مادہ اور روح کی حدِ فاصل نئے نئے انکشافات کے ذریعہ روز بروز کمزور ہوتی جا رہی ہے۔ ممکن ہے کہ آگے چل کر ہر چیز کی انتہائی اصلیت خدائے دانا و بینا ٹھہرے اور رُوح حکمِ ربی۔ اور مادہ روح یا نفس کی کارفرمائی کا محسوس ذریعہ۔ لیکن ابھی تک ایک ایسی ہستی کا تصور اور تخیل جو کائنات سے الگ اور ماورا ہو موجودہ معلومات سے باہر ہے، وہ معلومات جو تجربہ اور مشاہدہ پر مبنی ہیں۔ ان حالات میں ہم کوئی قطعی نتیجہ نہیں نکال سکتے۔ واقعات کی صحیح تشریح بغیر ذاتی تعصبات کے ہم نے پیش کر دی ہے۔ محتاط علمی طریقہ یہی ہو سکتا ہے۔ البتہ ان تفصیلی اور جزوی باتوں سے قطع نظر کرکے جو ابھی تک معرضِ بحث میں ہیں۔ عام طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ ایک عالمگیر قوت اور اساسی حقیقت ہر چیز کی تہ میں کام کر رہی ہے، خواہ اس کا کچھ ہی نام رکھا جائے۔ اس کی ہمہ گیری سے کوئی شے منفرد اور الگ نہیں۔ سب ایک ہی اسکیم کے ماتحت اور ایک ہی زنجیر میں منسلک ہیں اور کسی کو سرِ مو انحراف کی گنجائش نہیں ہے۔ اختیار سطحی ہے اور جبر حقیقی۔ مذہب کے لہجے میں یوں کہئے کہ بندے کے لئے مشیتِ ایزدی اور رضائے الٰہی سے مفر نہیں۔ انسان اس غلط فہمی میں مبتلا ہے کہ میں فلاں چیز اپنے ارادے سے اختیار کر سکتا ہوں اور فلاں چیز کو ترک کرنے پر قادر ہوں۔ مگر اس کے تمام افعال۔ خواہشات اور خیالات واقعات و حالات ماسبق سے غیر محسوس طریقہ پر متاثر ہو کر تشکل پذیر ہوتے رہتے ہیں، اور وہ وہی کرتا ہے جو فطرت اس سے کرانا چاہتی ہے۔ فطرت کے چاہنے سے یہ مطلب ہے کہ اسباب و علل جو راستہ انسان کے لئے مقرر کر دیتے ہیں وہ لازماً اُسی پر گامزن ہوتا ہے، وہ فطرت کی اس جبریت کو محسوس نہیں کرتا اور بزعم خود اپنے کو آزاد سمجھتا ہے۔ بالکل اسی طرح جیسے انگریزی راج میں ہندوستانی غلام۔ شعور کے بھی مدارج ہیں اور شعور کا اعلیٰ درجہ وہ ہے جب کہ انسان فطرت کی جبریت سے آگاہ ہو جائے۔

رہا سزا کا مسئلہ جو انسان کے ذی اختیار ہونے کی دلیل کے طور پر عموماً پیش کیا جاتا ہے یعنی انسان کو سزا کا مستوجب قرار دینے کے یہ معنی ہیں کہ وہ دو راستوں میں سے بہتر راستہ اختیار کرنے پر قادر ہے یا بُرائی سے اجتناب کرنے پر اس کو قدرت حاصل ہے تو یہ بھی ایک غلط فہمی ہے، ہم نہ صرف انسان کو بلکہ پالتو جانور کو بھی سزا دیتے ہیں۔ جب اس سے کوئی قصور ہماری نقطۂ نظر سے سرزد ہوتا ہے۔ یہ ایک فطری بات ہے۔ جانور بھی آپس میں ایک دوسرے پر حملہ کرتے ہیں۔ انتقام کے طور پر یا دیگر محرکات کے تحت میں، اور یہی بات انسان کے ساتھ ہے۔ انسان چونکہ بالطبع سوشل ہے اس لئے انسانی سوسائٹی میں سزا دہی کا کام ایک معین جماعت کے سپرد کر دیا جاتا ہے۔ اور یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوتی جا رہی ہے کہ

مجرم کو ارتکاب جُرم سے روکنے کے لئے سزا کچھ زیادہ مفید چیز نہیں ہے بلکہ مجرمانہ میلان طبع کا انسداد تعلیم و تربیت کے ذریعہ ہونا چاہیئے۔ کیونکہ جرم کا ارتکاب دو راستوں میں سے ایک کا مختارانہ انتخاب نہیں ہوتا۔ بلکہ وہ خاص حالات وماحول کا لازمی نتیجہ ہوتا ہے۔ اور اس لئے تعلیم و تربیت زیادہ صیح طریقہ ہے۔ عمدہ تعلیم و تربیت کے پہلو پر زیادہ زور دینا خصوصاً بچپن کے زمانے میں اس بات کی دلیل ہے کہ انسان کا اخلاق ماحول کی پیداوار ہے۔ علاوہ ماحول کے جو دوسری چیز انسان کے مخصوص رویہ کی ذمہ دار ہوتی ہے۔ وہ وراثت ہے۔ اور اگرچہ یہ بات کہ دونوں میں سے کونسی چیز زیادہ اہم ہے ابھی تک قطعی نہیں ہے۔ مگر یہ دونوں باتیں جبر و اختیار کے طبعی نظریئے کی تائید میں ہیں۔ اس نظریہ کے تحت میں سزا اور جزا اعمال کے فطری نتائج اور اثرات سے مراد ہے۔ حیات بعد الممات کی سزا و جزا اور خدا کی مشیت کے باوجود انسان کو اپنے اعمال کا مختار اور ذمہ دار ٹھیرانا ان سب باتوں کا بار ثبوت

# شاعر کی عید

کہوں کیا دل پہ کیا کیا ہولناک آلام سہتا ہوں
نہ پُوچھ اے ہمنشیں کیوں عید کے دن سُست رہتا ہوں!

وہ صدمے جو لگے رہتے ہیں آسائش کی گھاتوں میں
وہ دنیا سسکیاں بھرتی ہے جو تاریک راتوں میں!

وہ چھوٹی راحتیں جن میں تپاں ہیں درد کے پہلو
وہ پھیکے قہقہے گرتے ہیں جن سے خون کے آنسو!

وہ چھوٹے زخم جن میں رات بھر دم ہی نہیں لیتی
غریب انسانیت کی سست روغمناک موسیقی!

وہ چشمہ غم کا سینے سے زمیں کے جو اُبلتا ہے
وہ غمگیں کروٹیں جو آسماں شب بھر بدلتا ہے!

وہ کوندے غم کے روحوں کے اُفق پر جو لپکتے ہیں
وہ دل جو سینۂ ذرّات کے اندر دھڑکتے ہیں!

وہ دل مشغول ہیں جو زندگی کے دردِ پیہم میں
وہ آنسو جو ہیں غلطاں دیدۂ اشیائے عالم میں!

صباحِ عید کے جس وقت جلوے مسکراتے ہیں
یہ سب روتے ہوئے مجھ سے گلے ملنے کو آتے ہیں!

جوش ملیح آبادی

